**۱۸۹۹ء** (الف) ’’ایک دفعہ مجھے دانت میں سخت دَرد ہوئی۔ ایک دَم قرار نہ تھا۔ کسی شخص سے مَیں نے دریافت کیا کہ اس کا کوئی علاج ہے۔ اس نے کہا کہ علاجِ دندان اخراجِ دندان اور دانت نکالنے سے میرا دل ڈرا۔ تب اُس وقت مجھے غنودگی آ گئی اور مَیں زمین پر بے تابی کی حالت میں بیٹھا ہوا تھا اور چارپائی پاس بچھی تھی مَیں نے بے تابی کی حالت میں اُس چارپائی کی پائینتی پر اپنا سر رکھ دیا اور تھوڑی سی نیند آ گئی۔ جب مَیں بیدار ہوا تو دَرد کا نام ونشان نہ تھا اور زبان پر یہ الہام جاری تھا۔

اِذَا مَرِضْتَ فَهُوَ يَشْفِيْ

یعنی جب تُو بیمار ہوتا ہے تو وہ تجھے شفا دیتا ہے۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذَالِكَ۔‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۴۶، ۲۴۷)[۱]

(ب) ’’(حضرت) مولوی نورالدین صاحب کو ایک مہینہ سے زیادہ عرصہ ہوا لگاتار دانت کا سخت درد رہا اور سوائے اُکھڑوانے کے کسی علاج سے فائدہ نہ ہوا۔

فرمایا[۲]: مجھے بھی ایک دفعہ خطرناک درد ہوا۔ یہاں تک کہ مارے درد کے غشی ہوگئی۔ اس میں الہام ہوا۔

وَاِذَا مَرِضْتَ فَهُوَ يَشْفِيْ

جب اُٹھا تو درد جاتا رہا۔‘‘ (از خط مولوی عبدالکریم صاحبؓ مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

**۶؍جولائی ۱۸۹۹ء** ’’۶؍جولائی کی رات کو خدا تعالیٰ نے بہشت ودوزخ کا نظارہ آپ کو دکھایا اوّل بہشت دکھائی گئی اور اس کے ہر قسم کے ثمرات ونعماء دکھائی گئیں اتنے میں الہام ہوا۔

يَأْتِيْكَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ۔[۳]

پھر دوزخ دکھایا گیا۔ وہ سخت مکروہ اور پاخانہ کی شکل تھا۔ اتنے میں الہاماً زبان پر جاری ہوا۔

---

۱؎ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ الہام یہاں اس لئے لایا گیا ہے کہ حضرت مولوی عبدالکریم صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت سے (جو جزب میں درج ہے) معلوم ہوتا ہے کہ ۱۰؍جولائی ۱۸۹۹ء سے یہ پہلے کا الہام ہے۔

۲؎ یعنی حضرت اقدسؑ نے فرمایا۔ (مرزا بشیر احمد)

۳؎ (ترجمہ) اس کی مدد ہر ایک دور کی راہ سے تجھے پہنچے گی۔ (اربعین نمبر ۲۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۳۶۲)

لَوۡ لَا فَضۡلُ اللّٰہِ وَرَحۡمَتُہٗ عَلَیَّ لَاُلۡقِیَ رَاۡسِیۡ فِیۡ ھٰذَا الۡکَنِیۡفِ۔ ''[۱] [۲]

(از خط مولانا عبدالکریم صاحبؓ مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

**۲۷؍اگست ۱۸۹۹ء** ''مجھ کو اپنی نسبت یہ الہام ہوا۔

''خدا نے ارادہ کیا ہے کہ تیرا نام بڑھاوے اور آفاق میں تیرے نام کی خوب چمک دکھاوے۔ آسمان سے کئی تخت اُترے مگر سب سے اونچا تیرا تخت بچھایا گیا۔ دشمنوں سے ملاقات کرتے وقت ملائکہ[۳] نے تیری مدد کی۔''

(از مکتوب بنام سیٹھ عبدالرحمٰن صاحبؓ مدراسی۔ مکتوبات احمد جلد ۲ صفحہ ۴۰۵ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

**۳۰؍اگست ۱۸۹۹ء** ''۳۰؍اگست کو خدا نے اپنے برگزیدہ کو یوں بشارت دی ہے۔

رحمتِ الٰہی کے چُپکے سامان۔''

(منقول از خط مولانا عبدالکریم صاحبؓ مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۳۲ مورخہ ۹؍ستمبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۵)

**۳۰؍اگست ۱۸۹۹ء** ''اِسی تاریخ کو رؤیا میں حضرت اقدس نے نبض پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ اِس سے ذلّت کی آواز آتی ہے یا نصرت کی۔ تو نبض سے نصرت کی آواز آئی۔''

(خط مولوی عبدالکریم صاحبؓ مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۳۲ مورخہ ۹؍ستمبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۵)

**۲؍ستمبر ۱۸۹۹ء** ''اِس قدر فقرہ کہ

رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاکۡتُبۡنَا مَعَ الشّٰھِدِیۡنَ۔

---

۱۔ (ترجمہ) ''اگر خدا کا فضل و رحمت مجھ پر نہ ہوتی تو میرا سر اس پاخانہ میں ڈالا جاتا۔ یہ ایک انعامِ الٰہی کی طرز ہے کہ خدا نے آپ کو ایسے مکان کے لئے بنایا ہی نہیں اس سے پیشتر مدّت ہوئی حضرت کچھ لوگوں کو اس تاریک غار میں دیکھ چکے تھے۔''

(از خط مولوی عبدالکریم صاحبؓ مندرجہ الحکم مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

۲۔ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) احادیث نبویہ میں دنیا کو ایک روڑی کی صورت میں بتایا گیا ہے پس وحی الٰہی ان احادیث کی تصدیق کرتی ہے اور معنے اس کے یہ ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے فضل و رحمت نے ہی مجھے دنیا سے بے رغبت کیا ہے ورنہ مَیں بھی اِسی مزبلہ کا ایک کیڑا ہوتا۔

۳۔ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) اربعین نمبر ۳ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۴۲۸ وضمیمہ تحفہ گولڑویہ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۷۵ سے معلوم ہوتا ہے کہ وحی الٰہی ''ملائکہ نے تیری مدد کی'' کی دوسری قراءت ''فرشتوں نے تیری مدد کی'' ہے۔

اس وقت جو مَیں یہی مقام لکھ رہا تھا، الہام ہوا اور آج دوسری ستمبر ۱۸۹۹ء روز شنبہ اور ایک بجے کا عمل، وقت نماز ظہر ہے۔'' (تریاق القلوب۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۲۶۲ حاشیہ)

**۱۴؍ستمبر ۱۸۹۹ء** ''۱۴؍ستمبر ۱۸۹۹ء کو یہ الہام ہوا۔

**ایک عزت[1] کا خطاب۔ ایک عزت کا خطاب۔ لَكَ خِطَابُ الْعِزَّةِ۔ ایک بڑا نشان اس کے ساتھ ہوگا۔**

یہ تمام خدائے پاک قدیر کا کلام ہے...... مَیں اپنے اجتہاد سے اس کے یہ معنے سمجھتا ہوں کہ خدا تعالیٰ اس جھگڑے کے فیصلہ کرنے کے لئے جو کسی حد تک پُرانا ہوگیا ہے اور حد سے زیادہ تکذیب اور تکفیر ہو چکی ہے۔ کوئی ایسا برکت اور رحمت اور فضل اور صلح کاری کا نشان ظاہر کرے گا کہ وہ انسانی ہاتھوں سے برتر اور پاک تر ہوگا۔ تب ایسی کھلی کھلی سچائی کو دیکھ کر لوگوں کے خیالات میں ایک تبدیلی واقع ہوگی اور نیک طینت آدمیوں کے کینے یک دفعہ رفع ہو جائیں گے۔'' (ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۴۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۱ تا ۵۰۴)

**۱۸؍ستمبر ۱۸۹۹ء** '' آج مَیں نے ۱۸؍ستمبر ۱۸۹۹ء کو بروز دوشنبہ خواب میں دیکھا کہ بارش ہو رہی ہے۔ آہستہ آہستہ مینہ برس رہا ہے۔ مَیں نے شاید خواب میں یہ کہا کہ ہم تو ابھی دُعا کرنے کو تھے کہ بارش ہو، سو ہو ہی گئی۔

مَیں نہیں جانتا کہ عنقریب بارش ہو جائے یا ہمارے الہام ۱۳؍ستمبر[2] ۱۸۹۹ء ''ایک عزت کا خطاب۔ ایک عزت کا خطاب۔ لَكَ خِطَابُ الْعِزَّةِ۔ ایک بڑا نشان اس کے ساتھ ہوگا'' کے متعلق خدا کی رحمت اور فتح و نصرت کی بارش ہماری جماعت پر ہوگی یا دونو ہی ہو جاویں۔ ہماری خواب سچی ہے۔ اس کا ظہور ضرور ہوگا۔ دونو میں سے ایک بات ضرور ہوگی یعنی یا تو خدا تعالیٰ کی مخلوق کے لئے بارانِ رحمت کا دروازہ آسمان سے کھلے گا یا غیر معمولی کوئی نشان روحانی فتح اور نصرت کا ظاہر ہوگا مگر نشان ہوگا نہ معمولی بات۔''

(الحکم جلد ۳ نمبر ۳۶ مورخہ ۱۰؍اکتوبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۷)

---

۱۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ ''مجھے امتیازی مرتبہ بخشنے کے لئے خدا نے میرا نام نبی رکھ دیا ہے اور مجھے یہ ایک عزت کا خطاب دیا گیا ہے۔''

(از مکتوب بنام ایڈیٹر صاحب اخبار عام۔ مکتوبات احمد جلد ۵ صفحہ ۵۴۴ مطبوعہ ۲۰۱۵ء)

۲۔ (نوٹ از ناشر) حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اس الہام کی تاریخ نزول تریاق القلوب روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۱ میں ۱۴؍ستمبر ۱۸۹۹ء تحریر فرمائی ہے۔

**۱۹/ستمبر ۱۸۹۹ء** ''۱۹/ستمبر ۱۸۹۹ء کو خدا تعالیٰ نے مجھے مخاطب کر کے اپنا کلام مجھ پر نازل کیا۔

اِنَّا اَخْرَجْنَا لَکَ زُرُوْعًا یَا اِبْرَاھِیْمُ۔

یعنی اے ابراہیم! ہم تیرے لئے ربیع کی کھیتیاں اُگائیں گے۔ زُرُوْعٌ، زَرْعٌ کی جمع ہے اور زَرْعٌ عربی زبان میں ربیع کی کھیتی یعنی کنکؔ و جَو وغیرہ کو کہتے ہیں مگر آثار ایسے نہیں ہیں کہ یہ الہام اپنے ظاہر معنوں کے رُو سے پورا ہو کیونکہ ربیع کی تخم ریزی کے ایام گویا گزر گئے لہٰذا مجھے صرف اجتہاد سے یہ معنے معلوم ہوتے ہیں کہ تجھے کیا غم ہے۔ تیری کھیتیاں تو بہت نکلیں گی۔ یعنی ہم تیری تمام حاجات کے متکفّل ہیں۔''

(ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۴۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۴ حاشیہ)

**۴/اکتوبر ۱۸۹۹ء** ''ایک اَور دوسرا الہام متشابہات میں سے ہے جو ۴/اکتوبر ۱۸۹۹ء کو مجھے ہوا اور وہ یہ ہے کہ

قیصرِ ہند کی طرف سے شکریہ

اب یہ ایسا لفظ ہے کہ حیرت میں ڈالتا ہے کیونکہ مَیں ایک گوشہ نشین آدمی ہوں اور ہر یک قابلِ پسند خدمت سے عاری اور قبل از موت اپنے تئیں مردہ سمجھتا ہوں۔ میرا شکریہ کیسا۔ سو ایسے الہام متشابہات میں سے ہوتے ہیں جب تک خود خدا ان کی حقیقت ظاہر نہ کرے۔'' (ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۴۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۴ حاشیہ)

**۲۰/اکتوبر ۱۸۹۹ء** ''۲۰/اکتوبر ۱۸۹۹ء کو خواب میں مجھے یہ دکھایا گیا کہ ایک لڑکا[۱] ہے جس کا نام عزیزؔ ہے اور اس کے باپ کے نام کے سر پر سلطانؔ کا لفظ ہے۔ وہ لڑکا پکڑ کر میرے پاس لایا گیا اور میرے سامنے بٹھایا

---

[۱] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) حضرت شیخ یعقوب علی صاحب عرفانی رضی اللہ عنہ نے تحریر فرمایا ہے کہ ''رؤیا مذکور اشارتاً درج ہوئی تھی ورنہ صاف طور پر آپ نے فرمایا تھا کہ ''عزیز احمد خلف مرزا سلطان احمد کو میں نے دیکھا ہے۔'' (الحکم مورخہ ۱۰/مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

چنانچہ یہ رؤیا اس طرح پوری ہوئی کہ اواخر فروری ۱۹۰۶ء میں اس رؤیا کے قریباً ساڑھے چھ سال بعد حضرت مرزا عزیز احمد صاحب ابن حضرت مرزا سلطان احمد صاحب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دستِ مبارک پر بیعت کر کے جماعت میں داخل ہو گئے۔

اس رؤیا میں حضرت مرزا عزیز احمد صاحب کو حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کی طرف منسوب کرنے سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ نہ صرف حضرت مرزا عزیز احمد صاحب بلکہ مرزا سلطان احمد صاحب بھی حضورؑ کی بیعت میں داخل ہو کر

گیا۔ مَیں نے دیکھا کہ وہ ایک پتلا سا لڑکا گورے رنگ کا ہے۔

مَیں نے اس خواب کی یہ تعبیر کی ہے کہ عزیزؔ عزت پانے والے کو کہتے ہیں اور سلطان جو خواب میں اس لڑکے کا باپ سمجھا گیا ہے۔ یہ لفظ یعنی سلطان عربی زبان میں اُس دلیل کو کہتے ہیں کہ جو ایسی بیّن الظہور ہو جو بباعث اپنے نہایت درجہ کے روشن ہونے کے دلوں پر اپنا تسلّط کرلے گویا سلطان کا لفظ تسلّط سے لیا گیا ہے اور سلطان عربی زبان میں ہر ایک قسم کی دلیل کو نہیں کہتے بلکہ ایسی دلیل کو کہتے ہیں کہ جو اپنی قبولیت اور روشنی کی وجہ سے دلوں پر قبضہ کرلے اور طبائع سلیمہ پر اُس کا تسلّطِ تام ہو جائے۔ پس اس لحاظ سے کہ خواب میں عزیز جو سلطان کا لڑکا معلوم ہوا اس کی یہ تعبیر ہوئی کہ ایسا نشان جو لوگوں کے دلوں پر تسلّط کرنے والا ہوگا ظہور میں آئے گا اور اس نشان کے ظہور کا نتیجہ جس کو دوسرے لفظوں میں اس نشان کا بچہ کہہ سکتے ہیں دلوں میں میرا عزیز ہونا ہوگا جس کو خواب میں عزیز کے تمثّل سے ظاہر کیا گیا۔“

(ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۴۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۵، ۵۰۶)

**۲۱/اکتوبر ۱۸۹۹ء** ”ایک خواب...... ابھی ۲۱/اکتوبر ۱۸۹۹ء کو مَیں نے دیکھی ہے اور وہ یہ ہے کہ مَیں نے خواب میں محبّی اخویم مفتی محمد صادق کو دیکھا...... کہ نہایت روشن اور چمکتا ہوا ان کا چہرہ ہے اور ایک لباس فاخرہ جو سفید ہے پہنے ہوئے ہیں اور ہم دونوں ایک بگھی میں سوار ہیں اور وہ لیٹے ہوئے ہیں اور ان کی کمر پر مَیں نے ہاتھ رکھا ہوا ہے۔

یہ خواب ہے اور اس کی تعبیر جو خدا تعالیٰ نے میرے دل میں ڈالی ہے یہ ہے کہ صدق جس سے مَیں محبّت رکھتا ہوں ایک چمک کے ساتھ ظاہر ہوگا اور جیسا کہ مَیں نے صادق کو دیکھا ہے کہ اس کا چہرہ چمکتا ہے اسی طرح وہ وقت قریب ہے کہ مَیں صادق سمجھا جاؤں گا اور صدق کی چمک لوگوں پر پڑے گی۔“

(ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۴۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۰۴، ۵۰۵)

---

بقیہ حاشیہ۔ جسمانی رشتہ کے علاوہ روحانی طور پر بھی فرزندی میں داخل ہو جائیں گے۔ سو اَلْحَمْدُ لِلّٰہ کہ حضرت ممدوح بھی ۲۵/دسمبر ۱۹۳۰ء کو اپنے چھوٹے بھائی حضرت خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ہاتھ پر بیعت کر کے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جماعت میں داخل ہو گئے۔

**۱۸۹۹ء** ’’مبشروں کا زوال نہیں ہوتا۔ گورنر[1] جنرل کی پیشگوئیوں کے پورا ہونے کا وقت آ گیا۔‘‘
(الحکم جلد ۳ نمبر ۴۰ مورخہ ۱۰ر نومبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۶)

**۱۸۹۹ء** ’’خدا نے مجھے تلوار کے ساتھ نہیں بھیجا اور نہ مجھے جہاد کا حکم دیا بلکہ مجھے خبر دی کہ تیرے ساتھ آشتی اور صلح پھیلے گی۔ ایک درندہ بکری کے ساتھ صلح کرے گا اور ایک سانپ بچوں کے ساتھ کھیلے گا۔ یہ خدا کا ارادہ ہے گو لوگ تعجب کی راہ سے دیکھیں۔‘‘ (اشتہار واجب الاظہار۔ضمیمہ تریاق القلوب نمبر ۵۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۵۲۱)

**۵ر جنوری ۱۹۰۰ء** ’’میرے چچا زاد بھائیوں میں سے امام الدین نام ایک سخت مخالف تھا۔ اُس نے یہ ایک فتنہ برپا کیا کہ ہمارے گھر کے آگے ایک دیوار کھینچ دی اور ایسے موقعہ پر دیوار کھینچی کہ مسجد میں آنے جانے کا راستہ رُک گیا اور جو مہمان میری نشست کی جگہ پر میرے پاس آتے تھے یا مسجد میں آتے تھے وہ بھی آنے سے رُک گئے اور مجھے اور میری جماعت کو سخت تکلیف پہنچی۔ گویا ہم محاصرہ میں آ گئے۔ ناچار دیوانی میں منشی خدا بخش صاحب ڈسٹرکٹ جج کے محکمہ میں نالش کی گئی۔ جب نالش ہو چکی تو بعد میں معلوم ہوا کہ یہ مقدمہ ناقابلِ فتح ہے اور اس میں یہ مشکلات ہیں کہ جس زمین پر دیوار کھینچی گئی ہے اس کی نسبت کسی پہلے وقت کی مثل کی رُو سے ثابت ہوتا ہے کہ مدّعا علیہ یعنی امام الدین قدیم سے اس کا قابض ہے اور یہ زمین دراصل کسی اَور شریک کی تھی جس کا نام غلام جیلانی تھا اور اس کے قبضہ میں سے نکل گئی تھی تب اس نے امام الدین کو اس زمین کا قابض خیال کر کے گورداسپور میں بصیغہءِ دیوانی نالش کی تھی اور بوجہ ثبوت مخالفانہ قبضہ کے وہ نالش خارج ہو گئی تھی تب سے امام الدین کا اس پر قبضہ چلا آتا ہے......

اس سخت مشکل کو دیکھ کر ہمارے وکیل خواجہ کمال الدین نے ہمیں یہ بھی صلاح دی تھی کہ بہتر ہوگا کہ اس مقدمہ میں صلح کی جائے۔ یعنی امام الدین کو بطور خود کچھ روپیہ دے کر راضی کر لیا جائے لہٰذا مَیں نے مجبوراً اس تجویز کو پسند کر لیا تھا مگر وہ ایسا انسان نہیں تھا جو راضی ہوتا۔ اس کو مجھ سے بلکہ دین اسلام سے ایک ذاتی بُغض تھا اور اس کو پتہ لگ گیا تھا کہ مقدمہ چلانے کا اِن پر قطعاً دروازہ بند ہے لہٰذا وہ اپنی شوخی میں اَور بھی بڑھ گیا۔ آخر ہم نے اس بات کو خدا تعالیٰ پر چھوڑ دیا...... اور امام الدین کی یہاں تک بدنیتی تھی کہ ہمارے گھر کے آگے جو صحن تھا جس میں آ کر ہماری جماعت کے یکّے ٹھہرتے تھے وہاں ہر وقت مزاحمت کرتا اور گالیاں

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ ’’ہمارا نام حَکَمِ عَامّ بھی ہے جس کا ترجمہ اگر انگریزی میں کیا جائے تو گورنر جنرل ہوتا ہے۔‘‘ (الحکم مورخہ ۲۴ر جولائی ۱۸۹۹ء صفحہ ۶)

نکالتا تھا اور نہ صرف اِسی قدر بلکہ اُس نے یہ بھی ارادہ کیا تھا کہ ہمارا مقدمہ خارج ہونے کے بعد ایک لمبی دیوار ہمارے گھر کے دروازوں کے آگے کھینچ دے تا ہم قیدیوں کی طرح محاصرہ میں آجائیں اور گھر سے باہر نکل نہ سکیں اور نہ باہر جاسکیں۔ یہ دن بڑی تشویش کے تھے یہاں تک کہ ہم ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ[1] کا مصداق ہوگئے اور بیٹھے بیٹھے ایک مصیبت پیش آگئی۔ اِس لئے جنابِ الٰہی میں دعا کی گئی اور اُس سے مدد مانگی گئی تب بعد دعا مندرجہ ذیل الہام ہوا۔

اور یہ الہام علیحدہ علیحدہ وقت کے نہیں بلکہ ایک ہی دفعہ ایک ہی وقت میں ہوا۔ مجھے یاد ہے کہ اُس وقت سیّد فضل شاہ صاحب لاہوری برادر سیّد ناصر شاہ صاحب اورسیئر متعین بارہ مولہ کشمیر میرے پیر دبا رہا تھا اور دوپہر کا وقت تھا کہ یہ سلسلہ الہام دیوار کے مقدمہ کی نسبت شروع ہوا۔

مَیں نے سیّد صاحب کو کہا کہ یہ دیوار کے مقدمہ کی نسبت الہام ہے آپ جیسا جیسا یہ الہام ہوتا جائے لکھتے جائیں چنانچہ انہوں نے قلم دوات اور کاغذ لے لیا۔ پس ایسا ہوا کہ ہر ایک دفعہ غنودگی کی حالت طاری ہوکر ایک ایک فقرہ وحی الٰہی کا جیسا کہ سنت اللہ ہے زبان پر نازل ہوتا تھا اور جب ایک فقرہ ختم ہوجاتا تھا اور لکھا جاتا تھا تو پھر غنودگی آتی تھی اور دوسرا فقرہ وحیِ الٰہی کا زبان پر جاری ہوتا تھا یہاں تک کہ کُل وحی الٰہی نازل ہوکر سیّد فضل شاہ صاحب لاہوری کے قلم سے لکھی گئی اور اس میں تفہیم ہوئی کہ یہ اُس دیوار کے متعلق ہے جو امام الدین نے کھینچی ہے جس کا مقدمہ عدالت میں دائر ہے اور یہ تفہیم ہوئی کہ انجام کار اِس مقدمہ میں فتح ہوگی چنانچہ مَیں نے اپنی ایک کثیر جماعت کو یہ وحی الٰہی سنا دی اور اس کے معنے اور شانِ نزول سے اطلاع دے دی اور اخبار الحکم[2] میں چھپوا دیا اور سب کو کہہ دیا کہ اگرچہ مقدمہ اَب خطرناک اور صورت نومیدی کی ہے مگر آخر خدا تعالیٰ کچھ ایسے اسباب پیدا کردے گا جس میں ہماری فتح ہوگی کیونکہ وحیِ الٰہی کا خلاصہ مضمون یہی تھا۔ اب ہم اس وحی الٰہی کو مع ترجمہ ذیل میں لکھتے ہیں اور وہ یہ ہے۔

۱ اَلرَّحٰی تَدُوْرُ وَيَنْزِلُ الْقَضَآءُ۔ ۲ اِنَّ فَضْلَ[3] اللّٰهِ لَاٰتٍ وَّلَيْسَ لِاَحَدٍ اَنْ يَّرُدَّ مَا اَتٰی۔ ۳ قُلْ

---

[1] (ترجمہ از ناشر) زمین اپنی فراخی کے باوجود ان پر تنگ ہوگئی۔

[2] دیکھیے الحکم مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۰ء صفحہ ۱۰۔ (شمس)

[3] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں ’’عجب بات ہے کہ اِس الہام میں بشارت فضل کے لفظ سے شروع ہوتی ہے اور جس کے ہاتھ سے بروقت نزول یہ وحی قلمبند کرائی گئی اس کا نام بھی فضل ہے۔‘‘ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۸۰ حاشیہ)

اِیْ وَ رَبِّیْ اِنَّهٗ لَحَقٌّ لَا یَتَبَدَّلُ وَ لَا یَخْفٰی۔ ۴ وَ یَنْزِلُ مَا تَعْجَبُ مِنْهُ۔ ۵ وَحْیٌ مِّنْ رَّبِّ السَّمٰوٰتِ الْعُلٰی۔ ۶ اِنَّ رَبِّیْ لَا یَضِلُّ وَلَا یَنْسٰی۔ ۷ ظَفَرٌ مُّبِیْنٌ۔ ۸ وَاِنَّمَا یُؤَخِّرُهُمْ اِلٰی اَجَلٍ مُّسَمًّی۔ ۹ اَنْتَ مَعِیْ وَ اَنَا مَعَكَ۔ ۱۰ قُلِ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْهُ فِیْ غَیِّهٖ یَتَمَطّٰی۔ ۱۱ اِنَّهٗ مَعَكَ وَ اِنَّهٗ یَعْلَمُ السِّرَّ وَمَا اَخْفٰی۔ ۱۲ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یَعْلَمُ كُلَّ شَیْءٍ وَّ یَرٰی۔ ۱۳ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ هُمْ یُحْسِنُوْنَ الْحُسْنٰی۔ ۱۴ اِنَّا اَرْسَلْنَا اَحْمَدَ اِلٰی قَوْمِهٖ فَاَعْرَضُوْا وَقَالُوْا كَذَّابٌ اَشِرٌ۔ وَجَعَلُوْا یَشْهَدُوْنَ عَلَیْهِ وَیَسِیْلُوْنَ اِلَیْهِ كَمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ۔ ۱۵ اِنَّ حِبِّیْ قَرِیْبٌ اِنَّهٗ قَرِیْبٌ مُّسْتَتِرٌ۔

(ترجمہ) ۱ چکی پھرے گی اور قضاوقدر نازل ہوگی یعنی مقدمہ کی صورت بدل جائے گی جیسا کہ چکی جب گردش کرتی ہے تو وہ حصہ چکی کا جو سامنے ہوتا ہے بباعث گردش کے پردہ میں آجاتا ہے اور وہ حصہ جو پردہ میں ہوتا ہے وہ سامنے آجاتا ہے مطلب یہ کہ مقدمہ کی موجودہ حالت میں جو صورتِ مقدمہ حاکم کی نظر کے سامنے ہے جو ہمارے لئے مضر اور نقصان رسان ہے یہ صورت قائم نہیں رہے گی اور ایک دوسری صورت پیدا ہوجائے گی جو ہمارے لئے مفید ہے اور جیسا کہ چکی کو گردش دینے سے جو مُنہ کے سامنے حصہ چکی کا ہوتا ہے وہ پیچھے کو چلا جاتا ہے۔ اور جو پیچھے کا حصہ ہوتا ہے وہ مُنہ کے سامنے آجاتا ہے اسی طرح جو مخفی اور درپردہ باتیں ہیں وہ منہ کے سامنے آجائیں گی اور ظاہر ہوجائیں گی اور جو ظاہر ہیں وہ ناقابلِ التفات اور مخفی ہوجائیں گی اور پھر بعد اس کے فرمایا کہ ۲ یہ خدا کا فضل ہے جس کا وعدہ دیا گیا ہے یہ ضرور آئے گا اور کسی کی مجال نہیں جو اُس کو رد کرسکے یعنی آسمان پر یہ فیصلہ یافتہ امر ہے کہ یہ صورت موجودہ مقدمہ کی جس سے یاس اور نومیدی ٹپکتی ہے یک دفعہ اُٹھا دی جائے گی اور ایک اور صورت ظاہر ہوجائے گی جو ہماری کامیابی کے لئے مفید ہے جس کا ہنوز کسی کو علم نہیں۔ اور پھر فرمایا کہ ۳ کہہ مجھے میرے خدا کی قسم ہے کہ یہی بات سچ ہے اِس امر میں نہ کچھ فرق آئے گا اور نہ یہ امر پوشیدہ رہے گا ۴ اور ایک بات پیدا ہوجائے گی جو تجھے تعجب میں ڈالے گی۔ ۵ یہ اُس خدا کی وحی ہے جو بلند آسمانوں کا خدا ہے ۶ میرا ربّ اس صراط مستقیم کو نہیں چھوڑتا جو اپنے برگزیدہ بندوں سے عادت رکھتا ہے اور وہ اپنے ان بندوں کو بھولتا نہیں جو مدد کرنے کے لائق ہیں۔ ۷ سو تمہیں اِس مقدمہ میں کھلی کھلی فتح ہوگی ۸ مگر اس فیصلہ میں اُس وقت تک تاخیر ہے جو خدا نے مقرر کر رکھا ہے۔ ۹ تُو میرے ساتھ ہے اور میں تیرے ساتھ ہوں۔ ۱۰ تو کہہ ہر ایک امر میرے خدا کے اختیار میں ہے پھر اس مخالف کو اس کی گمراہی اور ناز اور تکبر میں چھوڑ دے (یہ فقرہ وحی الٰہی کا ایک تسلی دینے کا فقرہ ہے کیونکہ جب ہماری نالش کے بعد اکثر قانون دان سمجھ گئے تھے کہ یہ دعویٰ بے بنیاد ہے

ضرور خارج ہوجائے گا اور امام الدین مدعا علیہ کو ہر ایک پہلو سے یہ خبریں مل گئی تھیں کہ قانون کے رُو سے ہماری کامیابی کی سبیل بند ہے تو اِس وجہ سے اُس کا تکبر بہت بڑھ گیا تھا اور وہ دعوے سے کہتا تھا کہ وہ مقدمہ عنقریب خارج ہوجائے گا بلکہ یہی سمجھو کہ خارج ہوگیا اور شریر لوگوں نے اُس کا ساتھ دیا۔ چنانچہ یہ بات قریباً تمام گاؤں میں مشہور ہوگئی تھی کہ اس مقدمہ کو ہمارے مخالفوں نے ایسا سمجھ لیا ہے کہ گویا مقدمہ اُن کے حق میں فیصلہ ہوگیا ہے سو اِس جگہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ کیوں اِس قدر ناز اور رعونت دکھلا رہے ہو ہر ایک امر خدا تعالیٰ کے اختیار میں ہے اور وہ ہر ایک چیز پر قادر ہے جو چاہے کرسکتا ہے اور پھر مجھے مخاطب کرکے فرمایا کہ ۱۱ وہ قادر تیرے ساتھ ہے اُس کو پوشیدہ باتوں کا علم ہے بلکہ جو نہایت پوشیدہ باتیں ہیں جو انسان کے فہم سے بھی برتر ہیں وہ بھی اُس کو معلوم ہیں ماحصل اس فقرہ وحی الٰہی کا یہ ہے کہ اس جگہ بھی ایک پوشیدہ امر ہے کہ جواب تک نہ تجھے معلوم ہے اور نہ تمہارے وکیل کو اور نہ اُس حاکم کو جس کی عدالت میں یہ مقدمہ ہے اور پھر فرمایا کہ ۱۲ وہی خدا حقیقی معبود ہے اُس کے سوا کوئی معبود نہیں انسان کو نہیں چاہیے کہ کسی دوسرے پر توکل کرے کہ گویا وہ اُس کا معبود ہے ایک خدا ہی ہے جو یہ صفت اپنے اندر رکھتا ہے وہی ہے جس کو ہر ایک چیز کا علم ہے اور جو ہر ایک چیز کو دیکھ رہا ہے ۱۳ اور وہ خدا اُن لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں اور اُس سے ڈرتے ہیں اور جب کوئی نیکی کرتے ہیں تو نیکی کے تمام باریک لوازم کو ادا کرتے ہیں سطحی طور پر نیکی نہیں کرتے اور نہ ناقص طور پر بلکہ اُس کی عمیق در عمیق شاخوں کو بجالاتے ہیں اور کمال خوبی سے اُس کا انجام دیتے ہیں سو اُنہیں کی خدا مدد کرتا ہے کیونکہ وہ اس کی پسندیدہ راہوں کے خادم ہوتے ہیں اور اُن پر چلتے ہیں اور چلاتے ہیں۔ اور پھر فرمایا کہ ۱۴ ہم نے احمد کو یعنی اِس عاجز کو اُس کی قوم کی طرف بھیجا۔ پس قوم اُس سے رُوگردان ہوگئی اور انہوں نے کہا کہ یہ تو کذاب ہے دنیا کے لالچ میں پڑا ہوا ہے یعنی ایسے ایسے حیلوں سے دنیا کمانا چاہتا ہے اور انہوں نے عدالتوں میں اُس پر گواہیاں دیں تا اُس کو گرفتار کرادیں اور وہ ایک تُند سیلاب کی طرح جو اوپر سے نیچے کی طرف آتا ہے اُس پر اپنے حملوں کے ساتھ گر رہے ہیں۔ مگر وہ کہتا ہے کہ ۱۵ میرا پیارا مجھ سے بہت قریب ہے وہ قریب تو ہے مگر مخالفوں کی آنکھوں سے پوشیدہ ہے۔"[1]

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۷۸ تا ۲۸۳)

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ "یہ پیشگوئی قبل از وقت بلکہ کئی مہینے فیصلہ سے پہلے عام طور پر شائع ہوچکی تھی اور الحکم اخبار[2] میں درج ہوکر دور دراز مُلک کے لوگوں تک اس کی خبر پہنچ چکی تھی پھر فیصلہ کا دن آیا......سو ایسا

[2] یعنی الحکم مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۰ء صفحہ ۱۰ پر (ناشر)

**۲۸؍فروری ۱۹۰۰ء** ’’فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ۔‘‘

(تحریر حضرت مسیح موعود علیہ السلام بر اوراق ملحقہ کتاب تعطیر الانام)

(ترجمہ) پس جبکہ خدا نے پہاڑ پر تجلّی کی۔ (براہین احمدیہ حصّہ چہارم۔ روحانی خزائن جلد ۱ صفحہ ۶۱۶ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۳)

**۲؍مارچ[۱] ۱۹۰۰ء** ’’چند ماہ کا عرصہ گزرتا ہے کہ حضرت اقدس علیہ السلام کو الہام ہوا تھا۔

---

بقیہ حاشیہ۔ اتفاق ہوا کہ اس دن ہمارے وکیل خواجہ کمال الدین کو خیال آیا کہ پُرانی مثل کا انڈکس دیکھنا چاہیے یعنی ضمیمہ جس میں ضروری احکام کا خلاصہ ہوتا ہے۔ جب وہ دیکھا گیا تو اُس میں وہ بات نکلی جس کے نکلنے کی توقع نہ تھی۔ یعنی حاکم کا تصدیق شدہ یہ حکم نکلا کہ اس زمین پر قابض نہ صرف امام الدین ہے بلکہ میرزا غلام مرتضٰی یعنی میرے والد صاحب بھی قابض ہیں۔ تب یہ دیکھنے سے میرے وکیل نے سمجھ لیا کہ ہمارا مقدمہ فتح ہو گیا۔ حاکم کے پاس یہ بیان کیا گیا۔ اس نے فی الفور وہ انڈکس طلب کیا اور چونکہ دیکھتے ہی اس پر حقیقت کُھل گئی اس لئے اس نے بلا توقف امام الدین پر ڈگری زمین کی بمعہ خرچہ کر دی۔ اگر وہ کاغذ پیش نہ ہوتا تو حاکم مجبوّز بجز اس کے کیا کر سکتا تھا کہ مقدمہ کو خارج کرتا اور دشمن بدخواہ کے ہاتھ سے ہمیں تکلیفیں اُٹھانی پڑتیں۔ یہ خدا کے کام ہیں وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

اور یہ پیشگوئی درحقیقت ایک پیشگوئی نہیں بلکہ دو[۲] پیشگوئیاں ہیں کیونکہ ایک تو اس میں فتح کا وعدہ ہے اور دوسرے ایک امر مخفی کے ظاہر کرنے کا وعدہ ہے جو سب کی نظر سے پوشیدہ تھا۔‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۸۳، ۲۸۴)

(نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) مذکورہ بالا فیصلہ جیسا کہ الحکم مورخہ ۱۷؍اگست ۱۹۰۱ء صفحہ ۱۴ سے معلوم ہوتا ہے۔ ۱۲؍اگست ۱۹۰۱ء کو ہوا جس میں ڈسٹرکٹ جج گورداسپور نے دیوار گرانے اور سفید میدان میں کسی جدید تعمیر نہ کرنے کا دوامی حکم دیا اور ایک سو روپیہ بطور حرجانہ مدعی کو علاوہ اخراجات مقدمہ کے دیئے جانے کا حکم صادر فرمایا جسے حضرت اقدس نے کمال فیاضی سے مرزا امام الدین کی درخواست پر اسے معاف کر دیا۔

[۱] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) میاں امام الدین صاحبؓ سکنہ سیکھواں ضلع گورداسپور نے الہام اَلْاَمْرَاضُ تُشَاعُ وَالنُّفُوْسُ تُضَاعُ کی تاریخ ۲؍مارچ ۱۹۰۰ء لکھی ہے۔ دیکھیے رجسٹر روایات صحابہ نمبر ۵ صفحہ ۶۲۔

اَلْاَمْرَاضُ[1] تُشَاعُ وَالنُّفُوْسُ تُضَاعُ...... ایسا ہی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ[2] کا بھی الہام ہوا۔‘‘ (الحکم جلد ۴ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۶؍اگست ۱۹۰۰ء صفحہ ۱۰)

**۱۱؍اپریل ۱۹۰۰ء** (الف) ’’عید اُضحی[3] کی صبح کو مجھے الہام ہوا کہ کچھ عربی میں بولو۔ چنانچہ بہت احباب کو اِس بات سے اطلاع دی گئی اور اِس سے پہلے مَیں نے کبھی عربی زبان میں کوئی تقریر نہیں کی تھی لیکن اُس دن مَیں عید کا خطبہ عربی زبان میں پڑھنے کے لئے کھڑا ہوا تو اللہ تعالیٰ نے ایک بلیغ فصیح پُر معانی کلام عربی میں میری زبان میں جاری کی جو کتاب خطبہ الہامیہ میں درج ہے۔ وہ کئی جُز کی تقریر ہے جو ایک ہی وقت میں کھڑے ہو کر زبانی فی البدیہہ کہی گئی اور خدا نے اپنے الہام میں اس کا نام نشان رکھا کیونکہ وہ زبانی تقریر محض خدائی قوت سے ظہور میں آئی۔ مَیں ہرگز یقین نہیں مانتا کہ کوئی فصیح اور اہلِ علم اور ادیب عربی بھی زبانی طور پر ایسی تقریر کھڑا ہو کر کر سکے۔‘‘ (نزول المسیح۔ روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۵۸۸)

---

۱؎ (ترجمہ) یعنی بیماریاں پھیلیں گی اور جانیں ضائع ہوں گی...... اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

۲؎ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) ’’اِس الہامی پیشگوئی کے مطابق ملک میں وَبا ہیضہ وغیرہ جس شدّت کے ساتھ پھیلے ہیں اور جس قدر جانیں ان کی نذر ہوئی ہیں وہ کوئی مخفی امر نہیں...... یہ الہام ایسے وقت میں ہوا تھا جبکہ ابھی ہیضہ وغیرہ امراض کا پنجاب میں نام ونشان نہ تھا...... ایسا ہی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ کا الہام بھی ہوا تھا جس سے حضرت اقدس کے کسی مخلص دوست کی موت کا پتہ ملتا ہے آخر یہ ساری باتیں (جو خدائے علیم کا کلام تھا) اپنے وقت پر پوری ہوئیں اور ان الہامات کے موافق ہماری جماعت کے بعض نہایت مخلص اور پُر جوش دوست ہم سے علیحدہ ہوئے۔ ازاں جملہ میاں محمد اکبر صاحب ٹھیکیدار ساکن بٹالہ ہیں جو اس الہام کے موافق فوت ہوئے۔‘‘

(الحکم مورخہ ۱۶؍اگست ۱۹۰۰ء صفحہ ۱۰)

۳؎ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) الحکم جلد ۴ نمبر ۱۴ مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۰ء صفحہ ۲ میں لکھا ہے۔

’’آج عید کی صبح کو مولانا موصوف (یعنی مولانا عبدالکریم صاحبؓ سیالکوٹی) اندر تشریف لے گئے اور عرض کیا کہ ’’مَیں آج خصوصیت کے ساتھ عرض کرنے کو آیا ہوں کہ آپ تقریر ضرور کریں خواہ چند فقرے ہی ہوں۔‘‘ آپ نے فرمایا کہ ’’خدا نے ہی حکم دیا ہے۔‘‘ اور فرمایا کہ رات کو الہام ہوا ہے کہ ’’مجمع میں کچھ عربی فقرے پڑھو۔ مَیں کوئی اَور مجمع سمجھتا تھا شاید یہی مجمع ہو۔‘‘

(ب) ''۱۱؍اپریل ۱۹۰۰ء کو عید اضحیٰ کے دن صبح کے وقت مجھے الہام ہوا کہ آج تم عربی میں تقریر کرو۔ تمہیں قوت دی گئی اور نیز یہ الہام ہوا۔

کَلَامٌ اُفْصِحَتْ[1] مِنْ لَّدُنْ رَبٍّ کَرِیْمٍ

یعنی اس کلام میں خدا کی طرف سے فصاحت بخشی گئی ہے......تب مَیں عید کی نماز کے بعد عید کا خطبہ عربی زبان میں پڑھنے کے لئے کھڑا ہو گیا اور خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ غیب سے مجھے ایک قوت دی گئی اور وہ فصیح تقریر عربی میں فی البدیہہ میرے منہ سے نکل رہی تھی کہ میری طاقت سے بالکل باہر تھی اور مَیں نہیں خیال کر سکتا کہ ایسی تقریر جس کی ضخامت کئی جزو تک تھی، ایسی فصاحت اور بلاغت کے ساتھ بغیر اس کے کہ اوّل کسی کاغذ میں قلمبند کی جائے کوئی شخص دنیا میں بغیر خاص الہام الٰہی کے بیان کر سکے۔ جس وقت یہ عربی تقریر جس کا نام خطبہ[2] الہامیہ

---

[1] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) اُفْصِحَتْ میں ضمیر کلام کی طرف جاتی ہے جو باعتبار معنی جمع قرار دیتے ہوئے ضمیر مؤنث لائی گئی۔ چنانچہ کلام بمعنی مجموعہ کلمات استعمال ہو کر اس کی صفت جمع لانا بھی ثابت ہے جیسا کہ مُزَاحِم عُقَیْلِی کا قول ہے

لَظَلَّ رَهِيْنًا خَاشِعَ الطَّرْفِ حَطَّهٗ
تَحَلُّبُ جَدْوٰی وَالْكَلَامُ الطَّرَائِفِ

(لسان العرب حرف المیم زیر لفظ کلم)

[2] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) اسی خطبہ الہامیہ کے متعلق دو خوابیں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قلمِ مبارک سے لکھی ہوئی ملی ہیں۔ ۱۹؍اپریل ۱۹۰۰ء کی تاریخ دے کر حضورؑ نے میاں عبداللہ صاحب سنوری کی مندرجہ ذیل خواب لکھی ہے کہ میاں عبداللہ سنوری کہتے ہیں کہ ''منشی غلام قادر مرحوم سنور والے یہاں آئے ہیں ان سے انہوں نے پوچھا کہ اِس جلسہ کی بابت اُس طرف کی خبر دو۔ کیا کہتے ہیں۔ تو اُس نے جواب دیا کہ اُوپر بڑی دُھوم مچ رہی ہے۔ یہ خواب بعینہٖ سیّد امیر علی شاہ صاحب کے خواب سے مشابہ ہے کیونکہ انہوں نے دیکھا تھا کہ جس وقت عربی خطبہ بروز عید پڑھا جاتا تھا اس وقت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام جلسہ میں موجود ہیں اور اس خطبہ کو سن رہے ہیں۔ یہ خواب عین خطبہ پڑھنے کے وقت ہی بطور کشف اسی جگہ بیٹھے ہوئے ان کو معلوم ہو گیا تھا۔''

(تحریر حضرت مسیح موعود علیہ السلام براوراق ملحقہ کتاب تعطیر الانام)

رکھا گیا لوگوں میں سنائی گئی اُس وقت حاضرین کی تعداد شاید دو سَو کے قریب ہوگی۔ سبحان اللہ اس وقت ایک غیبی چشمہ کھل رہا تھا مجھے معلوم نہیں کہ مَیں بول رہا تھا یا میری زبان سے کوئی فرشتہ کلام کر رہا تھا کیونکہ مَیں جانتا تھا کہ اس کلام میں میرا دخل نہ تھا خود بخود بنے بنائے فقرے میرے منہ سے نکلتے جاتے تھے اور ہر ایک فقرہ میرے لئے ایک نشان تھا...... یہ ایک علمی معجزہ ہے جو خدا نے دکھلایا اور کوئی اس کی نظیر پیش نہیں کرسکتا۔''

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۷۵، ۳۷۶)

(ج) ''ھٰذَا ھُوَالْکِتَابُ الَّذِیْ اُلْھِمْتُ حِصَّۃً مِّنْہُ مِنْ رَّبِّ الْعِبَادِ فِیْ یَوْمِ عِیْدٍ مِّنَ الْاَعْیَادِ فَقَرَاْتُہٗ عَلَی الْحَاضِرِیْنَ بِاِنْطَاقِ الرُّوْحِ الْاَمِیْنِ مِنْ غَیْرِ مَدَدِ التَّرْقِیْمِ وَالتَّدْوِیْنِ۔ فَلَاشَکَّ اَنَّہٗ اٰیَۃٌ مِّنَ الْاٰیَاتِ۔ وَ مَا کَانَ لِبَشَرٍ اَنْ یَّنْطِقَ کَمِثْلِیْ مُرْتَجِلًا مُّسْتَحْضِرًا فِیْ مِثْلِ ھٰذِہِ الْعِبَارَاتِ...... وَاِنَّہٗ صَنِیْعَۃُ اِحْسَانِ الْحَضْرَۃِ وَ مَطِیَّۃُ تَبْلِیْغِ النَّاسِ اِلَی السَّعَادَۃِ وَ اِنَّہٗ غَیْثٌ مِّنَ اللّٰہِ بَعْدَ مَا اَمْحَلَتِ الْبِلَادُ وَ عَمَّ الْفَسَادُ۔ وَ لَنْ تَجِدَ ھٰذِہِ الْمَعَارِفَ فِی الْاٰثَارِ الْمُنْتَقَاۃِ الْمُدَوَّنَۃِ مِنَ الثِّقَاتِ۔ بَلْ ھِیَ حَقَآئِقُ اُوْحِیَتْ اِلَیَّ مِنْ رَّبِّ الْکَآئِنَاتِ۔''

(سرورق خطبہ الہامیہ۔ روحانی خزائن جلد ۱۶ صفحہ ۱)

---

۱؎ (ترجمہ از مرتّب) یہ (خطبہ الہامیہ) وہ کتاب ہے جس کا ایک حصّہ مجھے خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک عید (عیدالاضحیٰ ۱۳۱۷ھ جو بتاریخ ۱۱؍ اپریل ۱۹۰۰ء تھی) کے دن الہام ہوا تھا اور پہلے سے لکھوانے اور تحریر میں لانے کے بغیر مَیں نے محض روح امین کے بلوانے پر حاضرین کے سامنے پڑھا تھا۔ اس لئے اس بات میں کچھ بھی شک نہیں کہ یہ ایک بڑا بھاری نشانِ الٰہی ہے۔ اور اس طرح فی البدیہہ زبانی ایسی عبارت میں بولنا جیسا کہ مَیں نے یہ خطبہ پڑھا تھا کسی بشر کی طاقت میں نہیں ہے...... یہ بارگاہِ الٰہی کا ایک عظیم الشان احسان ہے اور لوگوں کو سعادت تک پہنچانے کے لئے ایک سواری ہے اور اُس قحط کے بعد جو تمام بلاد پر محیط ہوگیا تھا اور جب کہ دنیا پر تباہی چھا گئی تھی یہ نشان خدا تعالیٰ کی طرف سے بارانِ رحمت بن کر آیا اور ایسے حقائق و معارف چیدہ سے چیدہ تصانیف سلف وخلف ثقات میں بھی قطعاً نہیں مل سکتے بلکہ یہ وہ حقائق ہیں جو ربّ العالمین کی طرف سے بذریعہ وحی مجھے بتائے گئے ہیں۔

## ۱۱؍اپریل ۱۹۰۰ء بمقام مسجد اقصیٰ قادیان

’’یَا عِبَادَ اللّٰہِ فَکِّرُوْا فِیْ یَوْمِکُمْ ھٰذَا یَوْمِ الْاَضْحٰی۔ فَاِنَّہٗ اُوْدِعَ اَسْرَارًا لِاُولِی النُّھٰی۔ وَ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ فِیْ ھٰذَا الْیَوْمِ یُضَحّٰی بِکَثِیْرٍ مِّنَ الْعَجْمَاوَاتِ۔ وَ تُنْحَرُ اٰبَالٌ مِّنَ الْجِمَالِ وَ خَنَاطِیْلُ مِنَ الْبَقَرَاتِ۔ وَ تُذْبَحُ اَقَاطِیْعُ مِنَ الْغَنَمِ ابْتِغَاءَ مَرْضَاۃِ رَبِّ الْکَائِنَاتِ۔ وَ کَذَالِکَ یُفْعَلُ مِنْ اِبْتِدَآءِ زَمَانِ الْاِسْلَامِ۔ اِلٰی ھٰذِہِ الْاَیَّامِ۔ وَ ظَنِّیْ اَنَّ الْاَضَاحِیَ فِیْ شَرِیْعَتِنَا الْغَرَّاءِ۔ قَدْ خَرَجَتْ مِنْ حَدِّ الْاِحْصَاءِ۔ وَ فَاقَتْ ضَحَایَا الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ مِنْ اُمَمِ الْاَنْبِیَآءِ۔ وَ بَلَغَتْ کَثْرَۃُ الذَّبَائِحِ اِلٰی حَدٍّ غُطِّیَ بِہٖ وَجْہُ الْاَرْضِ مِنَ الدِّمَاءِ۔ حَتّٰی لَوْ جُمِعَتْ دِمَاءُھَا وَ اُرِیْدَ اِجْرَاءُھَا لَجَرَتْ مِنْھَا الْاَنْھَارُ۔ وَسَالَتِ الْبِحَارُ وَ فَاضَتِ الْغُدُرُ وَ الْاَوْدِیَۃُ الْکِبَارُ۔ وَ قَدْ عُدَّ ھٰذَا الْعَمَلُ فِیْ مِلَّتِنَا مِمَّا یُقَرِّبُ اِلَی اللّٰہِ سُبْحَانَہٗ۔ وَ حُسِبَ کَمَطِیَّۃٍ تُحَاکِی الْبَرْقَ فِی السَّیْرِ وَ لُمْعَانَہٗ۔ فَلِاَجْلِ

(ترجمہ) اے خدا کے بندو! اپنے اس دن میں کہ جو بقر عید کا دن ہے غور کرو اور سوچو کیونکہ اِن قربانیوں میں عقل مندوں کے لئے بھید پوشیدہ رکھے گئے ہیں۔ اور آپ لوگوں کو معلوم ہے کہ اس دن بہت سے جانور ذبح کئے جاتے ہیں اور کئی گلے اونٹوں کے اور کئی گلے گائیوں کے ذبح کرتے ہیں۔ اور کئی ریوڑ بکریوں کے قربانی کرتے ہیں اور یہ سب کچھ خدا تعالیٰ کی رضا جوئی کے لئے کیا جاتا ہے۔ اور اسی طرح زمانۂ اسلام کے ابتدا سے ان دنوں تک کیا جاتا ہے۔ اور میرا گمان ہے کہ یہ قربانیاں جو ہماری اس روشن شریعت میں ہوتی ہیں احاطہ شمار سے باہر ہیں۔ اور ان کو اُن قربانیوں پر سبقت ہے کہ جو نبیوں کی پہلی امتوں کے لوگ کیا کرتے تھے۔ اور قربانیوں کی کثرت اس حد تک پہنچ گئی ہے کہ ان کے خونوں سے زمین کا منہ چھپ گیا ہے۔ یہاں تک کہ اگر اُن کے خون جمع کئے جائیں اور اُن کے جاری کرنے کا ارادہ کیا جائے تو البتہ ان سے نہریں جاری ہو جائیں اور دریا بہ نکلیں اور زمین کے تمام نشیبوں اور وادیوں میں خون رواں ہونے لگے۔ اور یہ کام ہمارے دین میں ان کاموں میں سے شمار کیا گیا ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کے قرب کا موجب ہوتے ہیں اور اُس سواری کی طرح یہ سمجھے گئے ہیں کہ جو اپنی سیر میں بجلی سے مشابہ ہو جس کو بجلی کی چمک سے مماثلت حاصل ہو اور اِسی وجہ سے ان ذبح

ذَالِكَ سُمِّيَ الضَّحَايَا قُرْبَانًا۔ بِمَا وَرَدَ اِنَّهَا تَزِيْدُ قُرْبًا وَ لُقْيَانًا۔ كُلَّ مَنْ قَرَّبَ اِخْلَاصًا وَتَعَبُّدًا وَ اِيْمَانًا۔ وَ اِنَّهَا مِنْ اَعْظَمِ نُسُكِ الشَّرِيْعَةِ۔ وَ لِذَالِكَ سُمِّيَتْ بِالنَّسِيْكَةِ۔ وَالنُّسُكُ اَلطَّاعَةُ وَ الْعِبَادَةُ فِي اللِّسَانِ الْعَرَبِيَّةِ۔ وَ كَذَالِكَ جَآءَ لَفْظُ النُّسُكِ بِمَعْنَى ذَبْحِ الذَّبِيْحَةِ۔ فَهٰذَا الْاِشْتِرَاكُ يَدُلُّ قَطْعًا عَلٰى اَنَّ الْعَابِدَ فِي الْحَقِيْقَةِ هُوَ الَّذِيْ ذَبَحَ نَفْسَهٗ وَ قُوَاهُ۔ وَ كُلَّ مَنْ اَصْبَاهُ لِرِضٰى رَبِّ الْخَلِيْقَةِ وَ ذَبَّ الْهَوٰى۔ حَتّٰى تَهَافَتَ وَانْمَحٰى۔ وَ ذَابَ وَ غَابَ وَ اخْتَفٰى۔ وَ هَبَّتْ عَلَيْهِ عَوَاصِفُ الْفَنَاءِ۔ وَ سَفَتْ ذَرَّاتِهٖ شَدَائِدُ هٰذِهِ الْهَوْجَاءِ۔ وَ مَنْ فَكَّرَ فِيْ هٰذَيْنِ الْمَفْهُوْمَيْنِ الْمُشْتَرِكَيْنِ۔ وَ تَدَبَّرَ الْمَقَامَ بِتَيَقُّظِ الْقَلْبِ وَ فَتْحِ الْعَيْنَيْنِ۔ فَلَا يَبْقٰى لَهٗ خَفَآءٌ وَلَا مِرَآءٌ۔ فِيْ اَنَّ هٰذَا اِيْمَآءٌ۔ اِلٰى اَنَّ

بقیہ ترجمہ۔ ہونے والے جانوروں کا نام قربانی رکھا گیا کیونکہ حدیثوں میں آیا ہے کہ یہ قربانیاں خدا تعالیٰ کے قرب اور ملاقات کا موجب ہیں اس شخص کے لئے کہ جو قربانی کو اخلاص اور خدا پرستی اور ایمان داری سے ادا کرتا ہے اور یہ قربانیاں شریعت کی بزرگ تر عبادتوں میں سے ہیں اور اسی لئے قربانی کا نام عربی میں نَسِیْکَہ ہے اور نُسُك کا لفظ عربی زبان میں فرمانبرداری اور بندگی کے معنوں میں آتا ہے اور ایسا ہی یہ لفظ یعنی نُسُك اُن جانوروں کے ذبح کرنے پر بھی زبان مذکور میں استعمال پاتا ہے جن کا ذبح کرنا مشروع ہے۔ پس یہ اشتراک کہ جو نُسُك کے معنوں میں پایا جاتا ہے قطعی طور پر اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ حقیقی پرستار اور سچا عابد وہی شخص ہے جس نے اپنے نفس کو مع اس کی تمام قوتوں اور مع اس کے اُن محبوبوں کے جن کی طرف اُس کا دِل کھینچا گیا ہے اپنے رب کی رضا جوئی کے لئے ذبح کر ڈالا ہے اور خواہش نفسانی کو دفع کیا یہاں تک کہ تمام خواہشیں پارہ پارہ ہو کر گر پڑیں اور نابود ہو گئیں اور وہ خود بھی گداز ہو گیا اور اس کے وجود کا کچھ نمود نہ رہا اور چھپ گیا اور فنا کی تند ہوائیں اس پر چلیں اور اس کے وجود کے ذرّات کو اس ہوا کے سخت دھکّے اُڑا کر لے گئے۔ اور جس شخص نے ان دونوں مفہوموں میں کہ جو باہم نسک کے لفظ میں مشارکت رکھتے ہیں غور کی ہو گی اور اس مقام کو تدبّر کی نگاہ سے دیکھا ہو گا اور اپنے دل کی بیداری اور دونوں آنکھوں کے کھولنے سے پیش و پس کو زیر نظر رکھا ہو گا پس اُس پر پوشیدہ نہیں رہے گا اور اس امر میں کسی قسم کی نزاع اس کے دامن کو نہیں پکڑے گی کہ یہ دو معنوں کا اشتراک کہ جو نسک کے لفظ میں پایا جاتا ہے اس بھید کی طرف اشارہ ہے کہ

اَلْعِبَادَةَ الْمُنْجِيَةَ مِنَ الْخَسَارَةِ۔ هِيَ ذَبْحُ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ۔ وَ نَحْرُهَا بِمُدَى الْاِنْقِطَاعِ اِلَى اللّٰهِ ذِي الْاٰلَاءِ وَ الْاَمْرِ وَ الْاِمَارَةِ۔ مَعَ تَحَمُّلِ اَنْوَاعِ الْمَرَارَةِ۔ لِتَنْجُوَ النَّفْسُ مِنْ مَّوْتِ الْغَرَارَةِ۔ وَ هٰذَا هُوَ مَعْنَى الْاِسْلَامِ۔ وَ حَقِيْقَةُ الْاِنْقِيَادِ التَّامِّ۔ وَالْمُسْلِمُ مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔ وَلَهٗ نَحَرَ نَاقَةَ نَفْسِهٖ وَ تَلَّهَا لِلْجَبِيْنِ۔ وَمَا نَسِيَ الْحَيْنَ فِيْ حِيْنٍ۔ فَحَاصِلُ الْكَلَامِ اَنَّ النُّسُكَ وَ الضَّحَايَا فِي الْاِسْلَامِ۔ هِيَ تَذْكِرَةٌ لِّهٰذَا الْمَرَامِ۔ وَ حَثٌّ عَلٰى تَحْصِيْلِ هٰذَا الْمَقَامِ۔ وَ اِرْهَاصٌ لِحَقِيْقَةٍ تَحْصُلُ بَعْدَ السُّلُوْكِ التَّامِّ۔ فَوَجَبَ عَلٰى كُلِّ مُؤْمِنٍ وَّ مُؤْمِنَةٍ كَانَ يَبْتَغِيْ رِضَاءَ اللّٰهِ الْوَدُوْدِ۔ اَنْ يَّفْهَمَ هٰذِهِ الْحَقِيْقَةَ وَ يَجْعَلَهَا عَيْنَ الْمَقْصُوْدِ۔ وَ يُدْخِلَهَا فِيْ نَفْسِهٖ حَتّٰى تَسْرِيَ فِيْ كُلِّ ذَرَّةِ الْوُجُوْدِ۔ وَ لَا يَهْدَءُ وَ لَا يَسْكُنُ قَبْلَ اَدَاءِ هٰذِهِ الضَّحِيَّةِ لِلرَّبِّ الْمَعْبُوْدِ۔ وَ لَا

بقیہ ترجمہ۔ وہ عبادت جو آخرت کے خسارہ سے نجات دیتی ہے وہ اس نفس امارہ کا ذبح کرنا ہے کہ جو بُرے کاموں کے لئے زیادہ سے زیادہ جوش رکھتا ہے اور ایسا حاکم ہے کہ ہر وقت بدی کا حکم دیتا رہتا ہے پس نجات اس میں ہے کہ اس بُرا حکم دینے والے کو انقطاع الی اللہ کے کاردوں سے ذبح کر دیا جائے اور خلقت سے قطع تعلق کر کے خدا تعالیٰ کو اپنا مونس اور آرام جان قرار دیا جائے اور اس کے ساتھ انواع اقسام کی تلخیوں کی برداشت بھی کی جائے تا نفس غفلت کی موت سے نجات پاوے اور یہی اسلام کے معنے ہیں اور یہی کامل اطاعت کی حقیقت ہے اور مسلمان وہ ہے جس نے اپنا منہ ذبح ہونے کے لئے خدا تعالیٰ کے آگے رکھ دیا ہو۔ اور اپنے نفس کی اونٹنی کو اس کے لئے قربان کر دیا ہو اور ذبح کے لئے پیشانی کے بل اس کو گرا دیا ہو اور موت سے ایک دم غافل نہ ہو۔ پس حاصل کلام یہ ہے کہ ذبیحہ اور قربانیاں جو اسلام میں مروّج ہیں وہ سب اسی مقصود کے لئے جو بذل نفس ہے بطور یاددہانی ہیں اور اس مقام کے حاصل کرنے کے لئے ایک ترغیب ہے اور اُس حقیقت کے لئے جو سلوک تام کے بعد حاصل ہوتی ہے ایک ارہاص ہے۔ پس ہر ایک مرد مومن اور عورت مومنہ پر جو خدائے ودود کی رضا کی طالب ہے واجب ہے کہ اس حقیقت کو سمجھے اور اس کو اپنے مقصود کا عین قرار دے اور اِس حقیقت کو اپنے نفس کے اندر داخل کرے یہاں تک کہ وہ حقیقت ہر ذرّہ وجود میں داخل ہو جائے۔ اور راحت اور آرام اختیار نہ کرے جب تک کہ اس قربانی کو اپنے رب معبود کے لئے ادا نہ کر لے۔ اور

يَقْنَعُ بِنَمُوْذَجٍ وَ قِشْرٍ كَالْجُهَلَآءِ وَ الْعُمْيَانِ۔ بَلْ يُؤَدِّيْ حَقِيْقَةَ اَضْحَاتِهٖ۔ وَ يَقْضِيْ بِجَمِيْعِ حَصَاتِهٖ۔ وَ رُوْحِ تُقَاتِهٖ رُوْحَ الْقُرْبَانِ۔ هٰذَا هُوَ مُنْتَهٰى سُلُوْكِ السَّالِكِيْنَ۔ وَغَايَةُ مَقْصَدِ الْعَارِفِيْنَ۔ وَ عَلَيْهِ يُخْتَتَمُ جَمِيْعُ مَدَارِجِ الْاَتْقِيَاءِ۔ وَبِهٖ يَكْمُلُ سَائِرُ مَرَاحِلِ الصِّدِّيْقِيْنَ وَ الْاَصْفِيَآءِ۔ وَ اِلَيْهِ يَنْتَهِيْ سَيْرُ الْاَوْلِيَاءِ۔ وَاِذَا بَلَغْتَ اِلٰى هٰذَا فَقَدْ بَلَّغْتَ جُهْدَكَ اِلَى الْاِنْتِهَاءِ۔ وَ فُزْتَ بِمَرْتَبَةِ الْفَنَاءِ۔ فَحِيْنَئِذٍ تَبْلُغُ شَجَرَةُ سُلُوْكِكَ اِلٰى اَتَمِّ النَّمَاءِ۔ وَ تَصِلُ عُنُقُ رُوْحِكَ اِلٰى لُعَاعِ رَوْضَةِ الْقُدْسِ وَ الْكِبْرِيَاءِ۔ كَالنَّاقَةِ الْعَنْقَاءِ۔ اِذَا اَوْصَلَتْ عُنُقَهَا اِلَى الشَّجَرَةِ الْخَضْرَاءِ۔ وَ بَعْدَ ذَالِكَ جَذَبَاتٌ وَنَفَحَاتٌ وَ تَجَلِّيَاتٌ مِّنَ الْحَضْرَةِ الْاَحَدِيَّةِ لِيَقْطَعَ بَعْضَ بَقَايَا عُرُوْقِ الْبَشَرِيَّةِ۔ وَبَعْدَ ذَالِكَ اِحْيَاءٌ وَ اِبْقَاءٌ وَ اِدْنَاءٌ لِلنَّفْسِ الْمُطْمَئِنَّةِ الرَّاضِيَةِ الْمَرْضِيَّةِ الْفَانِيَةِ۔ لِيَسْتَعِدَّ الْعَبْدُ لِقَبُوْلِ الْفَيْضِ بَعْدَ الْحَيَاةِ الثَّانِيَةِ۔ وَ بَعْدَ ذَالِكَ يُكْسَى الْاِنْسَانُ

---

بقیہ ترجمہ۔ جاہلوں اور نادانوں کی طرح صرف نمونہ اور پوست بے مغز پر قناعت نہ کر بیٹھے بلکہ چاہیے کہ اپنی قربانی کی حقیقت کو بجالاوے اور اپنی ساری عقل کے ساتھ اور اپنی پرہیزگاری کی روح سے قربانی کی روح کو ادا کرے۔ یہ وہ درجہ ہے جس پر سالکوں کا سلوک انتہا پذیر ہوتا ہے اور عارفوں کا مقصد اپنی غایت کو پہنچتا ہے۔ اور اس پر تمام درجے پرہیزگاروں کے ختم ہو جاتے ہیں۔ اور سب منزلیں راست بازوں اور برگزیدوں کی پوری ہو جاتی ہیں۔ اور یہاں تک پہنچ کر سیر اولیاء کا اپنے انتہائی نقطہ تک جا پہنچتا ہے۔ اور جب تو اس مقام تک پہنچ گیا تو تُو نے اپنی کوشش کو انتہا تک پہنچا دیا اور فنا کے مرتبہ تک پہنچ گیا۔ پس اس وقت تیرے سلوک کا درخت اپنے کامل نشوونما تک پہنچ جائے گا اور تیری رُوح کی گردن تقدس اور بزرگی کے مرغزار کے نرم سبزہ تک پہنچ جائے گی۔ اُس اونٹنی کی مانند جس کی گردن لمبی ہو اور اُس نے اپنی گردن کو ایک سبز درخت تک پہنچا دیا ہو اور اس کے بعد حضرتِ احدیت کے جذبات ہیں اور خوشبوئیں ہیں اور تجلّیات ہیں تا وہ بعض اُن رگوں کو کاٹ دے کہ جو بشریت میں سے باقی رہ گئی ہوں۔ اور بعد اس کے زندہ کرنا ہے اور باقی رکھنا اور قریب کرنا اُس نفس کا جو خدا کے ساتھ آرام پکڑ چکا ہے جو خدا سے راضی اور خدا اس سے راضی اور فنا شدہ ہے تا کہ یہ بندہ حیاتِ ثانی کے بعد قبولِ فیض کے لئے مستعد ہو جائے اور اس کے بعد انسان کامل کو حضرتِ احدیت کی طرف سے خلافت کا پیرایہ پہنایا

الْكَامِلُ حُلَّةَ الْخِلَافَةِ مِنَ الْحَضْرَةِ۔ وَ يُصَبَّغُ بِصِبْغِ صِفَاتِ الْأُلُوْهِيَّةِ۔ عَلٰى وَجْهِ الظِّلِّيَّةِ۔ تَحْقِيْقًا لِّمَقَامِ الْخِلَافَةِ۔ وَ بَعْدَ ذَالِكَ يَنْزِلُ اِلَى الْخَلْقِ لِيَجْذِبَهُمْ اِلَى الرُّوْحَانِيَّةِ۔ وَ يُخْرِجَهُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ الْاَرْضِيَّةِ۔ اِلَى الْاَنْوَارِ السَّمَاوِيَّةِ۔ وَ يُجْعَلُ وَارِثًا لِكُلِّ مَنْ مَّضٰى مِنْ قَبْلِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَ الصِّدِّيْقِيْنَ وَ اَهْلِ الْعِلْمِ وَ الدِّرَايَةِ۔ وَشُمُوْسِ الْقُرْبِ وَ الْوِلَايَةِ۔ وَ يُعْطٰى لَهٗ عِلْمُ الْاَوَّلِيْنَ۔ وَ مَعَارِفُ السَّابِقِيْنَ۔ مِنْ اُولِى الْاَبْصَارِ وَ حُكَمَاءِ الْمِلَّةِ۔ تَحْقِيْقًا لِمَقَامِ الْوِرَاثَةِ۔ ثُمَّ يَمْكُثُ هٰذَا الْعَبْدُ فِى الْاَرْضِ اِلٰى مُدَّةٍ شَاءَ رَبُّهٗ رَبُّ الْعِزَّةِ۔ لِيُنِيْرَ الْخَلْقَ بِنُوْرِ الْهِدَايَةِ۔ وَ اِذَا اَنَارَ النَّاسَ بِنُوْرِ رَبِّهٖ اَوْ بَلَّغَ الْاَمْرَ بِقَدَرِ الْكِفَايَةِ۔ فَحِيْنَئِذٍ يَتِمُّ اسْمُهٗ وَ يَدْعُوْهُ رَبُّهٗ وَ يَرْفَعُ رُوْحَهٗ اِلٰى نُقْطَتِهِ النَّفْسِيَّةِ۔ وَ هٰذَا هُوَ مَعْنَى الرَّفْعِ عِنْدَ اَهْلِ الْعِلْمِ وَ الْمَعْرِفَةِ۔ وَ الْمَرْفُوْعُ مَنْ يُّسْقٰى كَأْسَ الْوِصَالِ۔ مِنْ اَيْدِى الْمَحْبُوْبِ الَّذِىْ هُوَ لُجَّةُ الْجَمَالِ۔ وَ يُدْخَلُ تَحْتَ رِدَاءِ الرُّبُوْبِيَّةِ۔ مَعَ الْعُبُوْدِيَّةِ الْاَبَدِيَّةِ۔ وَ هٰذَا اٰخِرُ مَقَامٍ يَبْلُغُهٗ طَالِبُ الْحَقِّ فِى النَّشْأَةِ

بقیہ ترجمہ۔ جاتا ہے۔ اور رنگ دیا جاتا ہے الوہیت کی صفتوں کے ساتھ۔ اور یہ رنگ ظلّی طور پر ہوتا ہے تا مقامِ خلافت متحقق ہوجائے اور پھر اس کے بعد خلقت کی طرف اترتا ہے تا اُن کو روحانیت کی طرف کھینچے۔ اور زمین کی تاریکیوں سے باہر لا کر آسمانی نوروں کی طرف لے جائے اور یہ انسان اُن سب کا وارث کیا جاتا ہے جو نبیوں اور صدّیقوں اور اہل علم اور درایت میں سے اور قرب اور ولایت کے سورجوں میں سے اس سے پہلے گزر چکے ہیں اور دیا جاتا ہے اس کو علم اوّلین کا اور معارف گذشتہ اہل بصیرت اور حکماء ملّت کے تا اس کے لئے مقام وراثت کا متحقق ہوجائے۔ پھر یہ بندہ زمین پر ایک مدت تک جو اُس کے ربّ کے ارادہ میں ہے توقف کرتا ہے تا کہ مخلوق کو نُورِ ہدایت کے ساتھ منور کرے اور جب خلقت کو اپنے ربّ کے نور کے ساتھ روشن کر چکا یا امر تبلیغ کو بقدر کفایت پورا کر دیا پس اُس وقت اس کا نام پورا ہوجاتا ہے اور اُس کا ربّ اس کو بلاتا ہے اور اُس کی روح اُس کے نقطہ نفسی کی طرف اُٹھائی جاتی ہے اور یہی رفع کے معنے ہیں اُن کے نزدیک جو اہل علم اور معرفت ہیں اور مرفوع وہ ہے جس کو اُس محبوب کے ہاتھ سے جامِ وصال پلایا جاتا ہے جو حسن و جمال کا دریا ہے۔ اور ربوبیت کی چادر کے نیچے داخل کیا جاتا ہے باوجود اس بات کے کہ عبودیت ابدی طور پر رہتی ہے اور یہ وہ آخری مقام ہے جس تک ایک حق کا طالب

الْاِنْسَانِیَّۃِ۔ فَلَا تَغْفُلُوْا عَنْ ھٰذَا الْمَقَامِ یَا کَافَّۃَ الْبَرَایَا۔ وَلَا عَنِ السِّرِّ الَّذِیْ یُوْجَدُ فِی الضَّحَایَا۔ وَاجْعَلُوا الضَّحَایَا۔ لِرُؤْیَۃِ تِلْکَ الْحَقِیْقَۃِ کَالْمَرَایَا۔ وَلَا تَذْھَلُوْا عَنْ ھٰذِہٖ الْوَصَایَا۔ وَ لَا تَکُوْنُوْا کَالَّذِیْنَ نَسُوْا رَبَّھُمْ وَ الْمَنَایَا۔ وَ قَدْ اُشِیْرَ اِلٰی ھٰذَا السِّرِّ الْمَکْتُوْمِ۔ فِیْ کَلَامِ رَبِّنَا الْقَیُّوْمِ۔ فَقَالَ وَ ھُوَ اَصْدَقُ الصَّادِقِیْنَ۔ قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَ مَحْیَایَ وَ مَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ فَانْظُرْ کَیْفَ فَسَّرَ النُّسُکَ بِلَفْظِ الْمَحْیَا وَ الْمَمَاتِ۔ وَ اَشَارَ بِہٖ اِلٰی حَقِیْقَۃِ الْاَضْحَاۃِ۔ فَفَکِّرُوْا فِیْہِ یَا ذَوِی الْحَصَاۃِ۔ وَمَنْ ضَحّٰی مَعَ عِلْمِ حَقِیْقَۃِ ضَحِیَّتِہٖ۔ وَ صِدْقِ طَوِیَّتِہٖ۔ وَ خُلُوْصِ نِیَّتِہٖ۔ فَقَدْ ضَحّٰی بِنَفْسِہٖ وَمُھْجَتِہٖ۔ وَ اَبْنَاءِہٖ وَ حَفَدَتِہٖ۔ وَلَہٗ اَجْرٌ عَظِیْمٌ۔ کَأَجْرِ اِبْرَاھِیْمَ عِنْدَ رَبِّہِ الْکَرِیْمِ۔ وَاِلَیْہِ اَشَارَ سَیِّدُنَا الْمُصْطَفٰی۔ وَ رَسُوْلُنَا الْمُجْتَبٰی۔ وَ اِمَامُ الْمُتَّقِیْنَ۔ وَخَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ۔ وَ قَالَ وَ ھُوَ بَعْدَ اللّٰہِ اَصْدَقُ الصَّادِقِیْنَ۔ اِنَّ الضَّحَایَا ھِیَ الْمَطَایَا۔ تُوْصِلُ

بقیہ ترجمہ۔ انسانی پیدائش میں پہنچ سکتا ہے۔ پس اس مقام سے غافل مت ہوا ے مخلوق کے گروہ۔ اور نہ اس بھید سے غافل ہو جو قربانیوں میں پایا جاتا ہے۔ اور قربانیوں کو اس حقیقت کے دیکھنے کے لئے آئینوں کی طرح بنا دو اور ان وصیتوں کو مت بھلاؤ۔ اور ان لوگوں کی طرح مت ہو جاؤ جنہوں نے اپنے خدا اور اپنی موت کو بھلا رکھا ہے۔ اور اس پوشیدہ بھید کی طرف خدا تعالیٰ کی کلام میں اشارت کی گئی ہے چنانچہ خدا جو اصدق الصادقین ہے اپنے رسول کو فرماتا ہے کہ ان لوگوں کو کہہ دے کہ میری نماز اور میری عبادت اور میری قربانی اور میری زندگی اور میری موت سب اس خدا کے لئے ہے جو پروردگار عالمیاں ہے۔ پس دیکھ کہ کیونکر نُسُک کے لفظ کی حیات اور ممات کے لفظ سے تفسیر کی ہے اور اس تفسیر سے قربانی کی حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے پس اے عقلمندو! اس میں غور کرو اور جس نے اپنی قربانی کی حقیقت کو معلوم کر کے قربانی ادا کی اور صدق دل اور خلوص نیت کے ساتھ ادا کی۔ پس بہ تحقیق اس نے اپنی جان اور اپنے بیٹوں اور اپنے پوتوں کی قربانی کر دی اور اس کے لئے اجر بزرگ ہے جیسا کہ ابراہیم کے لئے اس کے ربّ کے نزدیک اجر تھا اور اسی کی طرف ہمارے سید برگزیدہ اور رسول برگزیدہ نے جو پرہیز گاروں کا امام اور انبیاء کا خاتم ہے اشارہ کیا اور فرمایا اور وہ خدا کے بعد سب سچوں سے زیادہ تر سچا ہے۔ بہ تحقیق قربانیاں وہی سواریاں ہیں کہ جو خدا تعالیٰ تک پہنچاتی ہیں

اِلٰی رَبِّ الْبَرَایَا۔ وَ تَمْحُو الْخَطَایَا۔ وَ تَدْفَعُ الْبَلَایَا۔ ھٰذَا مَا بَلَغَنَا مِنْ خَیْرِ الْبَرِیَّةِ۔ عَلَیْہِ صَلَوَاتُ اللّٰہِ وَ الْبَرَکَاتُ السَّنِیَّةُ۔ وَ اِنَّہٗ أَوْمَأَ فِیْہِ اِلٰی حِکَمِ الضَّحِیَّةِ۔ بِکَلِمَاتٍ کَالدُّرَرِ الْبَہِیَّةِ۔ فَالْأَسَفُ کُلَّ الْأَسَفِ اَنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ھٰذِہِ النِّکَاتَ الْخَفِیَّةَ۔ وَ لَا یَتَّبِعُوْنَ ھٰذِہِ الْوَصِیَّةَ۔ وَ لَیْسَ عِنْدَھُمْ مَعْنَی الْعِیْدِ مِنْ دُوْنِ الْغُسْلِ وَ لُبْسِ الْجَدِیْدِ۔ وَ الْخَضْمِ وَ الْقَضْمِ مَعَ الْاَھْلِ وَ الْخَدَمِ وَ الْعَبِیْدِ۔ ثُمَّ الْخُرُوْجِ بِالزِّیْنَةِ لِلتَّعْیِیْدِ کَالصَّنَادِیْدِ۔ وَ تَرَی الْأَطَائِبَ مِنَ الْأَطْعِمَةِ مُنْتَھٰی طَرَبِھِمْ فِیْ ھٰذَا الْیَوْمِ۔ وَ النَّفَائِسَ مِنَ الْاَلْبِسَةِ غَایَةَ اِرْبِھِمْ لِاِرَائَةِ الْقَوْمِ۔ وَ لَا یَدْرُوْنَ مَا الْاَضْحَاةُ۔ وَ لِاَیِّ غَرَضٍ یُذْبَحُ الْغَنَمُ وَ الْبَقَرَاتُ۔ وَ عِنْدَھُمْ عِیْدُھُمْ مِنَ الْبُکْرَةِ اِلَی الْعَشِیِّ۔ لَیْسَ اِلَّا لِلْاَکْلِ وَ الشُّرْبِ وَ الْعَیْشِ الْھَنِیِّ۔ وَ اللِّبَاسِ الْبَہِیِّ۔ وَ الْفَرَسِ الشَّرِیِّ۔ وَ اللَّحْمِ الطَّرِیِّ۔ وَ مَا تَرٰی عَمَلَھُمْ فِیْ یَوْمِھِمْ ھٰذَا اِلَّا اکْتِسَآءَ النَّاعِمَاتِ۔

بقیہ ترجمہ۔ اور خطاؤں کو محو کرتی ہیں اور بلاؤں کو دور کرتی ہیں۔ یہ وہ باتیں ہیں جو ہمیں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے پہنچیں جو سب مخلوق سے بہتر ہیں۔ ان پر خدا تعالیٰ کا سلام اور برکتیں ہوں اور آنجناب نے ان کلمات میں قربانیوں کی حکمتوں کی طرف فصیح کلموں کے ساتھ جو موتیوں کی مانند ہیں اشارہ فرمایا ہے۔ پس افسوس اور کمال افسوس ہے کہ اکثر لوگ ان پوشیدہ نکتوں کو نہیں سمجھتے اور اس وصیت کی پیروی نہیں کرتے اور ان کے نزدیک عید کے معنے بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ غسل کریں اور نئے کپڑے پہنیں اور طعام کو سارے مونہہ کے ساتھ اور دانتوں کے کناروں سے چباویں خود اور ان کے اہل و عیال اور نوکر اور غلام۔ اور پھر آرائش کے ساتھ نماز عید کے لئے باہر نکلیں جیسے بڑے رئیس ہوتے ہیں اور تو دیکھے گا کہ اچھے کھانوں میں اس دن اُن کی سب سے بڑھ کر خوشی ہے اور ایسا ہی اچھی اور نفیس پوشاکوں میں انتہائی مرتبہ ان کی حاجتوں کا ہے تا قوم کو دکھلائیں اور نہیں جانتے کہ قربانی کیا چیز ہے۔ اور کس غرض کے لئے بکریاں اور گائیاں ذبح کی جاتی ہیں۔ اور ان کے نزدیک ان کی عید فجر سے لے کر عشاء کے وقت تک محض اس لئے ہے کہ خوب کھایا جائے اور پیا جائے اور عیش خوشگوار کیا جائے اور عمدہ لباس پہنا جائے اور چالاک گھوڑوں پر سواری کی جائے اور گوشت تازہ کھایا جائے اور اس دن ان کا کام بجز اس کے تو نہیں دیکھے گا کہ نرم اور ملائم کپڑے پہنیں

وَالْمَشْطَ وَ الْاِكْتِحَالَ وَ تَضْمِيْخَ الْمَلْبُوْسَاتِ۔ وَ تَسْوِيَةَ الطُّرَرِ وَ الذَّوَائِبِ كَالنِّسَآءِ الْمُتَبَرِّجَاتِ۔ ثُمَّ نَقَرَاتٍ كَنَقْرَةِ الدَّجَاجَةِ فِي الصَّلٰوةِ۔ مَعَ عَدَمِ الْحُضُوْرِ وَ هُجُوْمِ الْوَسَاوِسِ وَ الشَّتَاتِ۔ ثُمَّ التَّمَايُلَ اِلٰى اَنْوَاعِ الْاَغْذِيَةِ وَ الْمَطْعُوْمَاتِ۔ وَ مَلْأَ الْبُطُوْنِ بِاَلْوَانِ النِّعَمِ كَالنَّعَمِ وَ الْعَجْمَاوَاتِ۔ وَ الْمَيْلَ اِلَى الْمَلَاهِيْ وَ الْمَلَاعِبِ وَالْجَهَلَاتِ۔ وَ سَرْحَ النُّفُوْسِ فِيْ مَرَاتِعِ الشَّهَوَاتِ۔ وَالرُّكُوْبَ عَلَى الْاَفْرَاسِ۔ وَالْعَجَلِ وَ الْعِنَاسِ۔ وَ الْجِمَالِ وَ الْبِغَالِ وَ رِقَابِ النَّاسِ۔ مَعَ اَنْوَاعٍ مِّنَ التَّزْيِيْنَاتِ۔ وَ اِفْنَاءَ الْيَوْمِ كُلِّهٖ فِي الْخُزَعْبِيْلَاتِ۔ وَ الْهَدَايَا مِنَ الْقَلَايَا۔ وَالتَّفَاخُرَ بِلُحُوْمِ الْبَقَرَاتِ وَ الْجَدَايَا۔ وَ الْاَفْرَاحَ وَ الْمِرَاحَ وَالْجَذَبَاتِ وَالْجِمَاحَ۔ وَ الضِّحْكَ وَ الْقَهْقَهَةَ بِاِبْدَآءِ النَّوَاجِذِ وَ الثَّنَايَا۔ وَالتَّشَوُّقَ اِلٰى رَقْصِ الْبَغَايَا۔ وَبُوْسِهِنَّ وَعِنَاقِهِنَّ۔ وَ بَعْدَ هٰذَا نِطَاقِهِنَّ۔ فَاِنَّا لِلّٰهِ عَلٰى مَصَآئِبِ الْاِسْلَامِ۔

بقیہ ترجمہ۔ اور بالوں کو کنگھی کریں اور آنکھوں کو سرمہ لگائیں اور پوشاک پر عطر ملیں۔ اور اپنے طُرّے اور زلفیں خوب صاف کریں جیسا کہ زینت کرنے والی عورتیں کیا کرتی ہیں اور پھر مرغی کی طرح جو دانہ پر منقار مارتی ہے چند دفعہ نماز کے لئے حرکت کریں ایسی حرکت جو اس کے ساتھ کچھ بھی حصہ حضور نہ ہو اور وسوسے بکثرت ہوں اور دل میں پراگندگی ہو پھر طرح طرح کی غذاؤں کی طرف جھک جائیں اور طرح طرح کے کھانوں کی طرف اور چارپایوں کی طرح طرح طرح کی نعمتوں سے پیٹ بھر لیں اور لہو و لعب کی طرف میل کریں اور باطل کاموں کی طرف متوجہ ہوں اور شہوات کی چراگاہوں میں اپنے نفسوں کو چھوڑ دیں اور گھوڑوں پر اور یکّوں پر اور اونٹوں پر اور اونٹنیوں پر اور خچروں پر اور لوگوں کی گردنوں پر سواری کریں کئی قسم کی زینتوں کے ساتھ اور تمام دن بیہودہ باتوں میں ضائع کرنے میں اور ایک دوسرے کو گوشت بھیجنے کا تحفہ اور باہم فخر کرنا گائے کے گوشت اور بکروں کے گوشت کے ساتھ۔ اور خوشیاں اور رنگارنگ کی شادیاں اور نفس کی کششیں اور سرکشیاں اور ہنسی اور قہقہہ مار کر ہنسنا پچھلے دانتوں کے نکالنے سے اور اگلے دو دانتوں کے نکالنے سے۔ اور شوق کرنا بازاری عورتوں کے رقص کی طرف اور ان کا بوسہ اور گلے لپٹانا اور بعد اس کے ان کا جائے کمر بند۔ پس ہم اسلام کی مصیبتوں پر انّا للّٰہ پڑھتے ہیں اور

وَانْقِلَابِ الْاَیَّامِ۔ مَاتَتِ الْقُلُوْبُ۔ وَ کَثُرَتِ الذُّنُوْبُ۔ وَ اشْتَدَّتِ الْکُرُوْبُ۔ فَعِنْدَ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ اللَّیْلَاءِ۔ وَ ظُلُمَاتِ الْهَوْجَآءِ۔ اِقْتَضٰی رَحْمُ اللّٰهِ نُوْرَ السَّمَآءِ۔ فَاَنَا ذَالِكَ النُّوْرُ۔ وَ الْمُجَدِّدُ الْمَأْمُوْرُ۔ وَ الْعَبْدُ الْمَنْصُوْرُ۔ وَالْمَهْدِیُّ الْمَعْهُوْدُ۔ وَالْمَسِیْحُ الْمَوْعُوْدُ۔ وَ اِنِّیْ نَزَلْتُ بِمَنْزِلَةٍ مِّنْ رَّبِّیْ لَا یَعْلَمُهَا اَحَدٌ مِّنَ النَّاسِ۔ وَ اِنَّ سِرِّیْ اَخْفٰی وَ اَنْاٰی مِنْ اَکْثَرِ اَهْلِ اللّٰهِ فَضْلًا عَنْ عَامَّةِ الْاُنَاسِ۔ وَ اِنَّ مَقَامِیْ اَبْعَدُ مِنْ اَیْدِی الْغَوَّاصِیْنَ۔ وَ صُعُوْدِیْ اَرْفَعُ مِنْ قِیَاسِ الْقَائِسِیْنَ۔ وَ اِنَّ قَدَمِیْ هٰذِهٖ اَسْرَعُ مِنَ الْقِلَاصِ فِیْ مَسَالِكِ رَبِّ النَّاسِ۔ فَلَا تَقِیْسُوْنِیْ بِاَحَدٍ وَ لَا اَحَدًا بِیْ وَ لَا تُهْلِکُوْا اَنْفُسَکُمْ بِالرَّیْبِ وَ الْعَمَاسِ۔ وَ اِنِّیْ لُبٌّ لَا قِشْرَ مَعَهٗ وَ رُوْحٌ لَا جَسَدَ مَعَهٗ وَ شَمْسٌ لَا یَحْجُبُهَا دُخَانُ الشِّمَاسِ۔ وَ اطْلُبُوْا مِثْلِیْ وَ لَنْ تَجِدُوْهُ وَ اِنْ تَطْلُبُوْهُ بِالنِّبْرَاسِ۔ وَ لَا فَخْرَ وَلٰکِنْ تَحْدِیْثٌ لِنِعَمِ اللّٰهِ الَّذِیْ هُوَ غَارِسٌ لِّهٰذَا الْغِرَاسِ۔ وَ اِنِّیْ غُسِلْتُ بِمَآءِ

بقیہ ترجمہ۔ نیز دنوں کی گردش پر۔ دل مر گئے اور گناہ بہت ہو گئے اور بے قراریاں بڑھ گئیں پس اس اندھیری رات کے وقت اور تند ہوا کی تاریکی کے وقت خدا کے رحم نے تقاضا کیا کہ آسمان سے نور نازل ہو سو میں وہ نور ہوں اور وہ مجدد ہوں کہ جو خدا تعالیٰ کے حکم سے آیا ہے اور بندہ مدد یافتہ ہوں اور وہ مہدی ہوں جس کا آنا مقرر ہو چکا ہے اور وہ مسیح ہوں جس کے آنے کا وعدہ تھا اور میں اپنے ربّ سے اُس مقام پر نازل ہوا ہوں جس کو انسانوں میں سے کوئی نہیں جانتا اور میرا بھید اکثر اہل اللہ سے پوشیدہ اور دور تر ہے قطع نظر اس سے کہ عام لوگوں کو اس سے کچھ اطلاع ہو سکے اور میرا مقام غوطہ لگانے والوں کے ہاتھوں سے بہت دور ہے اور میری اوپر چڑھنے کی بلندی قیاس میں نہیں آسکتی اور یہ قدم میرا خدا تعالیٰ کی راہ میں تیز چلنے والے اونٹوں سے تیز تر ہے۔ پس مجھے کسی دوسرے کے ساتھ قیاس مت کرو اور نہ کسی دوسرے کو میرے ساتھ۔ اور اپنے تئیں شک اور جنگ کے ساتھ ہلاک مت کرو اور میں مغز ہوں جس کے ساتھ چھلکا نہیں اور روح ہوں جس کے ساتھ جسم نہیں اور وہ سورج ہوں جس کو دشمنی اور کینہ کا دھواں چھپا نہیں سکتا اور کوئی ایسا شخص تلاش کرو جو میری مانند ہو اور ہرگز نہیں پاؤ گے اگرچہ چراغ لے کر بھی ڈھونڈتے رہو۔ اور یہ کوئی فخر نہیں مگر اُس خدا کی نعمتوں کا شکر ہے جس نے اس نونہال کو لگایا ہے۔ اور میں نور کے پانی کے ساتھ غسل دیا گیا

النُّوْرِ وَ طُهِّرْتُ بِعَيْنِ الْقُدْسِ مِنَ الْاَوْسَاخِ وَ الْاَدْنَاسِ۔ وَ سَمَّانِیْ رَبِّیْ اَحْمَدَ فَاحْمَدُوْنِیْ وَلَا تَشْتِمُوْنِیْ وَلَا تُوْصِلُوْا اَمْرَكُمْ اِلَى الْاِبْلَاسِ۔ وَمَنْ حَمِدَنِیْ وَمَا غَادَرَ مِنْ نَوْعِ حَمْدٍ فَمَا مَانَ۔ وَ مَنْ كَذَّبَ هٰذَا الْبَيَانَ فَقَدْ مَانَ۔ وَ اَغْضَبَ الرَّحْمٰنَ۔ فَوَيْلٌ لِّلَّذِیْ شَكَّ وَفَسَخَ الْعَهْدَ وَفَكَّ وَلَوَّثَ بِطَائِفٍ مِّنَ الْجِنِّ الْجَنَانَ۔ وَاِنِّیْ جِئْتُ مِنَ الْحَضْرَةِ الرَّفِيْعَةِ الْعَالِيَةِ۔ لِيُرِیَ بِیْ رَبِّیْ مِنْ بَعْضِ صِفَاتِهِ الْجَلَالِيَّةِ۔ وَالْجَمَالِيَّةِ۔ اَعْنِیْ دَفْعَ الضَّيْرِ وَ اِفَاضَةَ الْخَيْرِ فَاِنَّ الزَّمَانَ كَانَ مُحْتَاجًا اِلٰى دَافِعِ شَرٍّ طَغٰى۔ وَاِلٰى رَافِعِ خَيْرٍ اِنْحَطَّ وَ اخْتَفٰى۔ فَاقْتَضَتِ الْعِنَايَةُ الْاِلٰهِيَّةُ اَنْ يُّعْطَى الزَّمَانُ مَا سَأَلَ بِلِسَانِ الْحَالِ۔ وَ يُرْحَمَ طَبَقَاتُ النِّسَآءِ وَ الرِّجَالِ۔ فَجَعَلَنِیْ مَظْهَرَ الْمَسِيْحِ عِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ لِدَفْعِ الضَّرِّ وَ اِبَادَةِ مَوَآدِّ الْغَوَايَةِ۔ وَ جَعَلَنِیْ مَظْهَرَ النَّبِیِّ الْمَهْدِیِّ اَحْمَدَ اَكْرَمَ لِاِفَاضَةِ الْخَيْرِ وَ اِعَادَةِ عِهَادِ الدِّرَايَةِ وَ الْهِدَايَةِ۔ وَ تَطْهِيْرِ النَّاسِ مِنَ

---

بقیہ ترجمہ۔ ہوں اور الٰہی پاکیزگی کے چشمہ میں پاکیزہ کیا گیا ہوں اور صاف کیا گیا ہوں تمام میلوں اور کدورتوں سے اور میرے ربّ نے میرا نام احمد رکھا ہے پس میری تعریف کرو اور مجھے دشنام مت دو اور اپنے امر کو نا امیدی کے درجہ تک مت پہنچاؤ اور جس نے میری تعریف کی اور کوئی قسم تعریف کی نہ چھوڑی تو اس نے سچ بولا اور جھوٹ کا ارتکاب نہ کیا۔ اور جس نے اس بیان کو جھٹلایا پس اس نے جھوٹ بولا ہے اور اپنے خدا کے غصے کو بھڑکایا ہے پس افسوس اس آدمی پر جس نے شک کیا۔ اور عہد کو توڑا اور دل کو شیطان کے وسوسہ سے آلودہ کیا اور میں بڑی اونچی درگاہ سے آیا ہوں تا میرا خدا میرے ذریعہ بعض اپنی جلالی اور جمالی صفتیں دکھلاوے یعنی شر کا دور کرنا اور بھلائی کا پہنچانا کیونکہ زمانہ کو اس بات کی حاجت تھی کہ اس بدی کو دور کیا جائے جو حد سے بڑھ گئی تھی اور اس نیکی کو بلند کیا جائے جو جاتی رہی تھی۔ اس لئے خدا کی عنایت نے چاہا کہ زمانہ کو وہ چیز دی جاوے جسے وہ اپنی زبان حال سے مانگتا ہے اور مردوں اور عورتوں پر رحم کیا جائے پس مجھ کو مسیح عیسیٰ بن مریم کا مظہر بنایا تا کہ ضرر اور گمراہی کے مادوں کو دور فرماوے اور مجھ کو مہدی احمد اکرم کا مظہر بنایا تا کہ لوگوں کو فائدہ پہنچاوے اور درایت اور ہدایت کی بارش کو دوبارہ اتارے۔ اور لوگوں کو غفلت اور گناہ گاری کے میل سے پاک کرے۔

دَرَنِ الْغَفْلَةِ وَ الْجِنَايَةِ۔ فَجِئْتُ فِي الْحُلَّتَيْنِ الْمَهْزُوْدَتَيْنِ الْمُصَبَّغَتَيْنِ بِصِبْغِ الْجَلَالِ وَ صِبْغِ الْجَمَالِ۔ وَ اُعْطِيْتُ صِفَةَ الْاِفْنَآءِ وَ الْاِحْيَآءِ مِنَ الرَّبِّ الْفَعَّالِ۔ فَاَمَّا الْجَلَالُ الَّذِيْ اُعْطِيْتُ فَهُوَ اَثَرٌ لِّبُرُوْزِي الْعِيْسَوِيِّ مِنَ اللهِ ذِي الْجَلَالِ۔ لِاُبِيْدَ بِهٖ شَرَّ الشِّرْكِ الْمَوَّاجِ الْمَوْجُوْدِ فِيْ عَقَائِدِ اَهْلِ الضَّلَالِ۔ اَلْمُشْتَعِلِ بِكَمَالِ الْاِشْتِعَالِ۔ اَلَّذِيْ هُوَ اَكْبَرُ مِنْ كُلِّ شَرٍّ فِيْ عَيْنِ اللهِ عَالِمِ الْاَحْوَالِ۔ وَلِاَهْدِمَ بِهٖ عَمُوْدَ الْاِفْتِرَآءِ عَلَى اللهِ وَالْاِفْتِعَالِ۔ وَ اَمَّا الْجَمَالُ الَّذِيْ اُعْطِيْتُ فَهُوَ اَثَرٌ لِّبُرُوْزِي الْاَحْمَدِيِّ مِنَ اللهِ ذِي اللُّطْفِ وَ النَّوَالِ۔ لِاُعِيْدَ بِهٖ صَلَاحَ التَّوْحِيْدِ الْمَفْقُوْدِ مِنَ الْاَلْسُنِ وَ الْقُلُوْبِ وَالْاَقْوَالِ وَ الْاَفْعَالِ۔ وَ اُقِيْمَ بِهٖ اَمْرَ التَّدَيُّنِ وَ الْاِنْتِحَالِ۔ وَاُمِرْتُ اَنْ اَقْتُلَ خَنَازِيْرَ الْاِفْسَادِ وَ الْاِلْحَادِ وَ الْاِضْلَالِ۔ اَلَّذِيْنَ يَدُوْسُوْنَ دُرَرَ الْحَقِّ تَحْتَ النِّعَالِ۔ وَيُهْلِكُوْنَ حَرْثَ النَّاسِ وَ يُخَرِّبُوْنَ زُرُوْعَ الْاِيْمَانِ وَ التَّوَرُّعِ وَالْاَعْمَالِ۔ وَ قَتْلِيْ هٰذَا

---

بقیہ ترجمہ۔ پس میں زرد رنگ والے دو لباسوں میں آیا ہوں جو جلال اور جمال کے رنگ سے رنگے ہوئے ہیں۔ اور مجھ کو فانی کرنے اور زندہ کرنے کی صفت دی گئی ہے اور یہ صفت خدا کی طرف سے مجھ کو ملی ہے لیکن وہ جلال جو مجھ کو دیا گیا ہے وہ میرے اُس بروز کا اثر ہے جو عیسوی بروز ہے اور جو خدا کی طرف سے ہے تا کہ میں اُس شرک کی بدی کو نابود کروں جو گمراہوں کے عقیدوں میں موج مار رہی ہے اور موجود ہے اور اپنی پوری بھڑک میں بھڑک رہی ہے اور جو حالات کے جاننے والے خدا کی نظر میں ہر ایک بدی سے بڑھ کر ہے اور تا کہ میں اس کے ذریعہ سے اُس افترا کے ستون کو گرادوں جو خدا پر باندھتے ہیں لیکن وہ جمال جو مجھ کو ملا ہے وہ میرے اس بروز کا اثر ہے جس کا نام بخشش کرنے والے خدا کی طرف سے بروز احمدی ہے تا کہ میں اس کے ذریعہ سے توحید کی نیکی کو جو زبانوں اور دلوں اور باتوں اور کاموں سے جاتی رہی ہے واپس لاؤں اور اس کے ذریعہ سے دین داری کے امر کو قائم کروں اور مجھ کو حکم دیا گیا ہے کہ میں فساد اور الحاد اور گمراہ کرنے کے اُن سؤروں کو ماروں جو سچائی کے موتیوں کو پیروں کے نیچے ملتے ہیں اور لوگوں کی کھیتیوں کو اجاڑتے ہیں اور ایمان اور پرہیزگاری اور عملوں کی کھیتیوں کو خراب کرتے ہیں۔ اور یہ مارنا

بِحَرْبَةٍ سَمَاوِيَّةٍ لَا بِالسُّيُوْفِ وَ النِّبَالِ۔ كَمَا هُوَ زَعْمُ الْمَحْرُوْمِيْنَ مِنَ الْحَقِّ وَصِدْقِ الْمَقَالِ۔ فَاِنَّهُمْ ضَلُّوْا وَ اَضَلُّوْا كَثِيْرًا مِّنَ الْجُهَّالِ۔ وَ اِنَّ الْحَرْبَ حُرِّمَتْ عَلَيَّ وَسَبَقَ لِيْ اَنْ اَضَعَ الْحَرْبَ وَ لَا اَتَوَجَّهَ اِلَى الْقِتَالِ۔ فَلَا جِهَادَ اِلَّا جِهَادُ اللِّسَانِ وَالْاٰيَاتِ وَالْاِسْتِدْلَالِ۔ وَ كَذَالِكَ اُمِرْتُ اَنْ اَمْلَأَ بُيُوْتَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ جُرُبَهُمْ مِنَ الْمَالِ۔ وَلٰكِنْ لَّا بِاللُّجَيْنِ وَ الدَّجَّالِ۔ بَلْ بِمَالِ الْعِلْمِ وَ الرُّشْدِ وَ الْهِدَايَةِ وَ الْيَقِيْنِ عَلٰى وَجْهِ الْكَمَالِ۔ وَ جَعْلِ الْاِيْمَانِ اَثْبَتَ مِنَ الْجِبَالِ۔ وَ تَبْشِيْرِ الْمُثْقَلِيْنَ تَحْتَ الْاَثْقَالِ۔ فَبُشْرٰى لَكُمْ قَدْ جَآءَكُمُ الْمَسِيْحُ۔ وَ مَسَحَهُ الْقَادِرُ وَ اُعْطِيَ لَهُ الْكَلَامُ الْفَصِيْحُ۔ وَ اِنَّهٗ يَعْصِمُكُمْ مِّنْ فِرْقَةٍ هِيَ لِلْاِضْلَالِ تَسِيْحُ۔ وَ اِلَى اللهِ يَدْعُوْ وَ يَصِيْحُ۔ وَ كُلَّ شُبْهَةٍ يُزِيْلُ وَ يُزِيْحُ۔ وَ طُوْبٰى لَكُمْ قَدْ جَآءَكُمُ الْمَهْدِيُّ الْمَعْهُوْدُ۔ وَ مَعَهُ الْمَالُ الْكَثِيْرُ وَ الْمَتَاعُ الْمَنْضُوْدُ۔ وَ اِنَّهٗ يَسْعٰى لِيَرُدَّ اِلَيْكُمُ الْغِنَى الْمَفْقُوْدَ۔

بقیہ ترجمہ۔ آسمانی ہتھیار کے ساتھ ہے تلواروں اور تیروں کے ساتھ نہیں جیسا کہ یہ گمان ان لوگوں کا ہے جو حق اور راست گفتاری سے محروم ہیں کیونکہ وہ خود گمراہ ہوئے اور جاہلوں میں سے بہتوں کو گمراہ کیا ہے۔ اور یہ سچ بات ہے کہ کافروں کے ساتھ لڑنا مجھ پر حرام کیا گیا ہے اور میرے وجود سے پہلے میرے لئے مقرر ہوا ہے کہ لڑائی کو ترک کروں اور خونریزی کی طرف متوجہ نہ ہوں۔ پس کوئی جہاد سوائے زبانی جہاد کے اور نشان اور دلائل کے جہاد کے باقی نہیں رہا۔ اور ایسا ہی مجھ کو یہ بھی حکم ہے کہ مسلمانوں کے گھروں کو اور ان کے توشہ دانوں کو مال سے بھردوں لیکن چاندی سونے کے مال سے نہیں بلکہ علم اور رشد اور ہدایت اور یقین کے مال سے اور نیز اِس مال سے کہ ایمان کو پہاڑوں سے بھی زیادہ مضبوط کیا جائے۔ اور جو لوگ بوجھوں کے نیچے دبے ہوئے ہیں ان کو بشارت دی جائے۔ پس تم کو خوش خبری ہو کہ تمہارے پاس مسیح آیا اور قادر نے اس کو مسح کیا اور فصیح کلام اس کو عطا کیا گیا۔ اور وہ تم کو اس فرقہ سے بچاتا ہے جو گمراہ کرنے کے لئے زمین پر سیر کرتا ہے۔ اور خدا کی طرف بلاتا ہے۔ اور ہر ایک شبہ کو دور فرماتا ہے اور تم کو مبارک ہو کیونکہ مہدیٔ معہود تمہارے پاس آ پہنچا اور اس کے پاس بہت سا مال و متاع ہے جو تہہ بتہہ رکھا ہے اور وہ کوشش کرتا ہے کہ وہ مال جو تمہارے پاس سے جاتا رہا ہے پھر تمہاری طرف لوٹ آئے اور وہ

وَيَسْتَخْرِجَ الْاِقْبَالَ الْمَوْءُوْدَ۔ مَا كَانَ حَدِيْثٌ يُّفْتَرٰى۔ بَلْ نُوْرٌ مِّنَ اللّٰهِ مَعَ اٰيَاتٍ كُبْرٰى۔ اَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ اَنَا الْمَسِيْحُ الْمُحَمَّدِيُّ۔ وَاِنِّيْ اَنَا اَحْمَدُ الْمَهْدِيُّ۔ وَاِنَّ رَبِّيْ مَعِيْ اِلٰى يَوْمِ لَحْدِيْ مِنْ يَوْمِ مَهْدِيْ۔ وَاِنِّيْ اُعْطِيْتُ ضِرَامًا اَكَّالًا۔ وَمَآءً زُلَالًا۔ وَاَنَا كَوْكَبٌ يَمَانِيٌّ۔ وَوَابِلٌ رُوْحَانِيٌّ۔ اِيْذَائِيْ سِنَانٌ مُذَرَّبٌ۔ وَدُعَائِيْ دَوَاءٌ مُجَرَّبٌ۔ اُرِيْ قَوْمًا جَلَالًا۔ وَ قَوْمًا اٰخَرِيْنَ جَمَالًا۔ وَ بِيَدِيْ حَرْبَةٌ اُبِيْدُ بِهَا عَادَاتِ الظُّلْمِ وَالذُّنُوْبِ۔ وَ فِي الْاُخْرٰى شَرْبَةٌ اُعِيْدُ بِهَا حَيَاةَ الْقُلُوْبِ۔ فَأْسٌ لِلْاِفْنَآءِ۔ وَ اَنْفَاسٌ لِلْاِحْيَآءِ۔ اَمَّا جَلَالِيْ فَبِمَا قُصِدَ كَابْنِ مَرْيَمَ اِسْتِيْصَالِيْ۔ وَ اَمَّا جَمَالِيْ فَبِمَا فَارَتْ رَحْمَتِيْ كَسَيِّدِيْ اَحْمَدَ لِاَهْدِيَ قَوْمًا غَفَلُوْا عَنِ الرَّبِّ الْمُتَعَالِيْ۔ اَفَاَنْتُمْ تَعْجَبُوْنَ۔ وَاِلَى الزَّمَانِ وَضَرُوْرَتِهٖ لَا تَلْتَفِتُوْنَ۔ اَلَا تَرَوْنَ اِلٰى زَمَانٍ اِحْتَاجَ اِلَى الرَّبِّ الْفَعَّالِ۔ لِيُرِيَ لِقَوْمٍ صِفَةَ جَلَالِهٖ وَلِلْاٰخَرِيْنَ صِفَةَ الْجَمَالِ۔ وَ قَدْ ظَهَرَتِ الْاٰيَاتُ۔ وَ تَبَيَّنَتِ

بقیہ ترجمہ۔ اقبال جو جیتے جی قبر میں ہے پھر قبر سے نکلے۔ یہ وہ بات نہیں کہ جھوٹ بنالی جائے بلکہ خدا کا نور ہے جو اپنے ساتھ بڑے بڑے نشان رکھتا ہے۔ اے لوگو! میں وہ مسیح ہوں جو محمدی سلسلہ میں سے ہے اور میں احمد مہدی ہوں۔ اور سچ مچ میرا ربّ میرے ساتھ ہے میرے بچپن سے لے کر میری لحد تک اور مجھ کو وہ آگ ملی ہے جو کھا جانے والی ہے اور وہ پانی جو میٹھا ہے اور میں یمانی ستارہ ہوں اور روحانی بارش ہوں۔ میرا رنج دینا تیز نیزہ ہے اور میری دعا مجرب دوا ہے۔ ایک قوم کو میں اپنا جلال دکھاتا ہوں اور دوسری قوم کو جمال دکھاتا ہوں۔ اور میرے ہاتھ میں ہتھیار ہے اُس کے ساتھ مَیں ظلم اور گناہ کی عادتوں کو ہلاک کرتا ہوں۔ اور دوسرے ہاتھ میں شربت ہے جس سے میں دلوں کو دوبارہ زندہ کرتا ہوں۔ ایک کلہاڑی فنا کرنے کے لئے ہے اور دَم زندہ کرنے کے لئے۔ میرا جلال اس وجہ سے ہے کہ لوگوں نے حضرت عیسیٰ کی طرح میری بیخ کنی کا قصد کیا ہے اور جمال اس وجہ سے کہ میری رحمت میرے سردار احمد کی طرح جوش میں ہے تا میں اس قوم کو راہ دکھلاؤں جو اپنے بزرگ ربّ سے غافل ہیں کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو اور زمانہ اور اس کی ضرورت کی طرف توجہ نہیں کرتے۔ کیا تم نہیں دیکھتے کہ زمانہ خدا کی طرف ایک حاجت رکھتا ہے تا کہ ایک قوم کو اپنے جلال کی صفت دکھاوے اور دوسری قوم کو اپنے جمال کی صفت سے مطلع فرماوے اور تحقیق نشان ظاہر ہو گئے اور علامتیں کھل گئیں

الْعَلَامَاتُ۔ وَ انْقَطَعَتِ الْخُصُوْمَاتُ۔ فَمَا لَكُمْ لَا تَنْظُرُوْنَ۔ وَ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ فِيْ رَمَضَانَ فَلَا تَعْرِفُوْنَ۔ وَ مَاتَ بَعْضُ النَّاسِ بِنَبَأٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ قُتِلَ الْبَعْضُ فَلَا تُفَكِّرُوْنَ۔ وَ نَزَلَتْ لِيْ آيٌ كَثِيْرَةٌ فَلَا تُبَالُوْنَ۔ وَ شَهِدَتْ لِيَ الْاَرْضُ وَ السَّمَآءُ وَالْمَآءُ وَ الْعَفَآءُ فَلَا تَخَافُوْنَ۔ وَ تَظَاهَرَ لِيَ الْعَقْلُ وَ النَّقْلُ وَ الْعَلَامَاتُ وَ الْاٰيَاتُ۔ وَتَظَاهَرَتِ الشَّهَادَاتُ وَ الرُّؤْيَا وَ الْمُكَاشَفَاتُ۔ ثُمَّ اَنْتُمْ تُنْكِرُوْنَ۔ وَاِنَّ لَهَا شَأْنًا عَظِيْمًا لِقَوْمٍ يَّتَدَبَّرُوْنَ۔ وَ طَلَعَ ذُو السِّنِيْنَ۔ وَ مَضٰى مِنْ هٰذِهِ الْمِائَةِ خُمُسُهَا اِلَّا قَلِيْلٌ مِّنْ سِنِيْنَ۔ فَاَيْنَ الْمُجَدِّدُ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ وَ نَزَلَ مِنَ السَّمَآءِ الطَّاعُوْنُ۔ وَ مُنِعَ الْحَجُّ وَ كَثُرَ الْمَنُوْنُ۔ وَ اخْتَصَمَ الْفِرَقُ عَلٰى مَعْدِنٍ مِّنْ ذَهَبٍ وَ هُمْ يُقَاتِلُوْنَ۔ وَعَلَا الصَّلِيْبُ۔ وَ اَضْحَى الْاِسْلَامُ يَسِيْبُ وَ يَغِيْبُ۔ كَاَنَّهُ الْغَرِيْبُ۔ وَ كَثُرَ الْفِسْقُ وَالْفَاسِقُوْنَ۔ وَ حُبِّبَ اِلَى النُّفُوْسِ الْخَمْرُ۔ وَ الْقِمَرُ وَ الزَّمْرُ۔ وَ تَرَآءَى الزَّانُوْنَ

بقیہ ترجمہ۔ اور تمام جھگڑے جاتے رہے پس کیوں نہیں دیکھتے۔ اور رمضان کے مہینے میں سورج اور چاند کو گرہن لگا پس تم نہیں پہچانتے اور بعض آدمی پیشگوئی کے رو سے فوت ہوئے اور بعض آدمی قتل کی پیشگوئی کے رو سے مارے گئے پس تم نہیں سوچتے۔ اور میری تائید میں بہت سے نشان ظاہر ہوئے لیکن تمہیں کچھ پرواہ نہیں۔ اور میرے لئے زمین اور آسمان اور پانی اور مٹی نے گواہی دی لیکن تم بالکل نہیں ڈرتے اور عقل اور نقل اور علامتیں اور نشان ایک دوسرے کے گواہ ہوئے اور دوسری گواہیوں اور خوابوں اور مکاشفات نے آپس میں ایک دوسرے کو قوت دی پھر تم انکار کرتے ہو۔ اور اُن لوگوں کی نظر میں جو تدبر کرتے ہیں ان نشانوں کی بڑی شان ہے اور ذوالسنین ستارہ نے طلوع کیا اور صدی میں سے پانچواں حصہ گذر گیا مگر چند برس۔ پس اگر جانتے ہو تو بتاؤ کہ مجدد کہاں ہے۔ اور طاعون پھوٹا اور حج روکا گیا اور موتیں زیادہ ہوئیں اور سونے کی کان پر قوموں نے آپس میں لڑائی جھگڑے کئے اور صلیب بلند ہوئی اور اسلام نے اپنی جگہ سے حرکت کی اور غائب ہو گیا گویا کہ مسافر ہے۔ اور فسق اور فاسق بہت ہو گئے اور لوگوں نے شراب اور جوئے اور ناچ رنگ کی طرف رجوع کیا اور بدکار اور ایک دوسرے پر سختی کرنے والے ظاہر ہوئے

اَلْمُجَالِحُوْنَ وَ قَلَّ الْمُتَّقُوْنَ۔ وَ تَجَلّٰی وَقْتُ رَبِّنَا وَ تَمَّ مَا قَالَ النَّبِیُّوْنَ۔ فَبِاَیِّ حَدِیْثٍ بَعْدَہٗ تُؤْمِنُوْنَ۔ اَیُّهَا النَّاسُ قُوْمُوْا لِلّٰهِ زَرَافَاتٍ وَ فُرَادٰی فُرَادٰی۔ ثُمَّ اتَّقُوا اللّٰهَ وَفَکِّرُوْا کَالَّذِیْ مَا بَخِلَ وَ مَا عَادٰی۔ اَلَیْسَ هٰذَا الْوَقْتُ وَقْتَ رَحْمِ اللّٰهِ عَلَی الْعِبَادِ۔ وَ وَقْتَ دَفْعِ الشَّرِّ وَ تَدَارُكِ عَطَشِ الْاَکْبَادِ بِالْعِهَادِ۔ اَلَیْسَ سَیْلُ الشَّرِّ قَدْ بَلَغَ اِنْتِهَاءَہٗ۔ وَ ذَیْلُ الْجَهْلِ طَوَّلَ اَرْجَآءَہٗ۔ وَ فَسَدَ الْمُلْكُ کُلُّهٗ وَ شَکَرَ اِبْلِیْسُ جُهَلَآءَہٗ۔ فَاشْکُرُوا اللّٰهَ الَّذِیْ تَذَکَّرَکُمْ وَ تَذَکَّرَ دِیْنَکُمْ وَ مَا اَضَاعَهٗ۔ وَ عَصَمَ حَرْثَکُمْ وَزَرْعَکُمْ وَ لُعَاعَهٗ۔ وَ اَنْزَلَ الْمَطَرَ وَ اَکْمَلَ اَبْضَاعَهٗ۔ وَ بَعَثَ مَسِیْحَهٗ لِدَفْعِ الضَّیْرِ۔ وَمَهْدِیَّهٗ لِاِفَاضَةِ الْخَیْرِ۔ وَ اَدْخَلَکُمْ فِیْ زَمَانِ اِمَامِکُمْ بَعْدَ زَمَانِ الْغَیْرِ۔ اَیُّهَا الْاِخْوَانُ اِنَّ زَمَانَنَا هٰذَا یُضَاهِیْ شَهْرَنَا هٰذَا بِالتَّنَاسُبِ التَّآمِّ۔ فَاِنَّهٗ اٰخِرُ الْاَزْمِنَةِ وَاِنَّ هٰذَا الشَّهْرَ اٰخِرُ الْاَشْهُرِ مِنْ شُهُوْرِ الْاِسْلَامِ۔ وَ کِلَاهُمَا قَرِیْبٌ مِّنَ الْاِخْتِتَامِ۔

بقیہ ترجمہ۔ اور پرہیز گار کم ہو گئے اور ہمارے خدا کی تجلّی کا وقت ظاہر ہو گیا اور وہ سب جو کچھ نبیوں نے کہا تھا ظہور میں آیا۔ پس اس کے سوا کس بات کو مانو گے۔ اے لوگو! خدا کے لئے تم سب کے سب یا اکیلے اکیلے خدا کا خوف کر کے اُس آدمی کی طرح سوچو جو نہ بخل کرتا ہے اور نہ دشمنی۔ کیا یہ وہ زمانہ نہیں کہ خدا بندوں پر رحم کرے؟ اور کیا یہ وہ زمانہ نہیں کہ بدی کو دفع کیا جائے اور جگروں کی پیاس کا مینہ برسانے سے تدارک کیا جائے؟ کیا بدی کا سیلاب اپنی انتہا کو نہیں پہنچا؟ اور جہالت کے دامن نے اپنے کناروں کو نہیں پھیلایا؟ اور ملک فاسد ہو گیا اور شیطان نے جاہلوں کا شکر یہ ادا کیا پس اس خدا کا شکر کرو جس نے تم کو یاد کیا اور تمہارے دین کو یاد کیا اور ضائع ہونے سے محفوظ رکھا اور تمہارے بوئے ہوئے کو اور تمہاری زراعت کو آفتوں سے بچایا اور مینہ نازل فرمایا اور اس کے سرمایہ کو کامل کیا۔ اور اپنے مسیح کو ضرر کے دور کرنے کے لئے اور اپنے مہدی کو خیر اور نفع پہنچانے کے لئے بھیجا اور تمہیں تمہارے امام کے زمانہ میں غیر کے زمانہ کے بعد داخل کیا۔ اے بھائیو! یہ ہمارا زمانہ ہمارے اس مہینے سے مناسبت تام رکھتا ہے کیونکہ یہ آخری زمانہ ہے اور یہ مہینہ بھی اسلام کے مہینوں میں سے آخری ہے اور دونوں ختم ہونے کے قریب ہیں۔

فِيْ هٰذَا ضَحَايَا وَ فِيْ ذٰلِكَ ضَحَايَا ۔ وَ الْفَرْقُ فَرْقُ الْاَصْلِ وَ عَكْسِ الْمَرَايَا ۔ وَ قَدْ سَبَقَ نَمُوْذَجُهَا فِيْ زَمَنِ خَيْرِ الْبَرَايَا ۔ وَ الْاَصْلُ ضَحِيَّةُ الرُّوْحِ يَا اُولِى الْاَبْصَارِ ۔ وَ اِنَّ ضَحَايَا الْجَدَايَا كَالْاَظْلَالِ وَ الْاٰثَارِ ۔ فَافْهَمُوْا سِرَّ هٰذِهِ الْحَقِيْقَةِ ۔ وَ اَنْتُمْ اَحَقُّ بِهَا وَاَهْلُهَا بَعْدَ الصَّحَابَةِ ۔ وَ اِنَّكُمُ الْاٰخَرُوْنَ مِنْهُمْ اُلْحِقْتُمْ بِهِمْ بِفَضْلٍ مِّنَ اللّٰهِ وَالرَّحْمَةِ ۔ وَ اِنَّ سِلْسِلَةَ الْاَزْمِنَةِ خُتِمَتْ عَلٰى زَمَانِنَا مِنْ حَضْرَةِ الْاَحَدِيَّةِ ۔ كَمَا خُتِمَتْ شُهُوْرُ الْاِسْلَامِ عَلٰى شَهْرِ الضَّحِيَّةِ ۔ وَ فِيْ هٰذَا اِشَارَةٌ مَخْفِيَّةٌ لِأَهْلِ الرَّأْيِ وَالرَّوِيَّةِ ۔ وَ اِنِّيْ عَلٰى مَقَامِ الْخَتْمِ مِنَ الْوِلَايَةِ ۔ كَمَا كَانَ سَيِّدِي الْمُصْطَفٰى عَلٰى مَقَامِ الْخَتْمِ مِنَ النُّبُوَّةِ ۔ وَ اِنَّهٗ خَاتَمُ الْاَنْبِيَآءِ ۔ وَ اَنَا خَاتَمُ الْاَوْلِيَآءِ ۔ لَا وَلِيَّ بَعْدِيْ ۔ اِلَّا الَّذِيْ هُوَ مِنِّيْ وَ عَلٰى عَهْدِيْ ۔ وَ اِنِّيْ اُرْسِلْتُ مِنْ رَّبِّيْ بِكُلِّ قُوَّةٍ وَ بَرَكَةٍ وَ عِزَّةٍ ۔ وَ اِنَّ قَدَمِيْ هٰذِهٖ عَلٰى مَنَارَةٍ خُتِمَ عَلَيْهَا كُلُّ رِفْعَةٍ ۔ فَاتَّقُوا اللّٰهَ اَيُّهَا الْفِتْيَانُ ۔ وَ اعْرِفُوْنِيْ

---

بقیہ ترجمہ۔ اِس آخری مہینہ میں بھی قربانیاں ہیں اور اُس آخری زمانہ میں بھی قربانیاں ہیں۔ اور فرق صرف اصل اور عکس کا ہے جو آئینہ میں پڑتا ہے اور اس کا نمونہ زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں گذر چکا ہے۔ اور اصل روح کی قربانی ہے اے دانشمندو! اور بکروں کی قربانیاں روح کی قربانی کے لئے مثل سایوں اور آثار کے ہیں پس اس حقیقت کو سمجھ لو اور تم صحابہ رضی اللہ عنہم کے بعد یہ حق رکھتے ہو اور اس بات کے اہل ہو کہ اس حقیقت کو سمجھو اور تم ان میں سے ایک آخری گروہ ہو جو خدا کے فضل اور رحمت سے اس کے ساتھ شامل کئے گئے ہو۔ اور زمانوں کا سلسلہ جناب الٰہی سے ہمارے زمانہ پر ختم ہو گیا ہے جیسا کہ اسلام کے مہینے قربانی کے مہینہ پر ختم ہو گئے ہیں اور اس میں اہل رائے کے لئے ایک پوشیدہ اشارہ ہے اور میں ولایت کے سلسلہ کو ختم کرنے والا ہوں جیسا کہ ہمارے سید آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نبوت کے سلسلہ کو ختم کرنے والے تھے اور وہ خاتم الانبیاء ہیں۔ اور میں خاتم الاولیاء ہوں میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو مجھ سے ہوگا اور میرے عہد پر ہوگا اور میں اپنے خدا کی طرف سے تمام تر قوت اور برکت اور عزت کے ساتھ بھیجا گیا ہوں اور یہ میرا قدم ایک ایسے منار پر ہے جو اس پر ہر ایک بلندی ختم کی گئی ہے۔ پس خدا سے ڈرو اے جوانمردو! اور مجھے پہچانو

وَاَطِيْعُوْنِيْ وَ لَا تَمُوْتُوْا بِالْعِصْيَانِ۔ وَ قَدْ قَرُبَ الزَّمَانُ۔ وَ حَانَ اَنْ تُسْئَلَ كُلُّ نَفْسٍ وَ تُدَانَ۔ اَلْبَلَايَا كَثِيْرَةٌ وَ لَا يُنَجِّيْكُمْ اِلَّا الْاِيْمَانُ۔ وَ الْخَطَايَا كَبِيْرَةٌ وَلَا تُذَوِّبُهَا اِلَّا الذَّوْبَانُ۔ اِتَّقُوْا عَذَابَ اللّٰهِ اَيُّهَا الْاَعْوَانُ۔ وَ لِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتَانِ۔ فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَ الْغَافِلِيْنَ وَ الَّذِيْنَ نَسُوا الْمَنَايَا۔ وَ سَارِعُوْا اِلَى اللّٰهِ وَارْكَبُوْا عَلٰى اَعْدَى الْمَطَايَا۔ وَ اتْرُكُوْا ذَوَاتَ الضَّلَعِ وَ الرَّذَايَا۔ تَصِلُوْا اِلٰى رَبِّ الْبَرَايَا۔ خُذُوا الْاِنْقِطَاعَ الْاِنْقِطَاعَ لِيُوْهَبَ لَكُمُ الْوَصْلُ وَ الْاِقْتِرَابُ۔ وَ كَسِّرُوا الْاَسْبَابَ لِيُخْلَقَ لَكُمُ الْاَسْبَابُ۔ وَ مُوْتُوْا لِيُرَدَّ اِلَيْكُمُ الْحَيٰوةُ اَيُّهَا الْاَحْبَابُ۔ اَلْيَوْمَ تَمَّتِ الْحُجَّةُ عَلَى الْمُخَالِفِيْنَ۔ وَ انْقَطَعَتْ مَعَاذِيْرُ الْمُعْتَذِرِيْنَ۔ وَ يَئِسَ مِنْكُمْ زُمَرُ الْمُضِلِّيْنَ وَ الْمُوَسْوِسِيْنَ۔ اَلَّذِيْنَ اَكَلُوْا اَعْمَارَهُمْ فِي ابْتِغَاءِ الدُّنْيَا وَ لَيْسَ لَهُمْ حَظٌّ مِّنَ الدِّيْنِ۔ بَلْ هُمْ كَالْعَمِيْنَ۔ فَالْيَوْمَ اَنْقَضَ اللّٰهُ ظُهُوْرَهُمْ وَ رَجَعُوْا يَائِسِيْنَ۔ اَلْيَوْمَ حَصْحَصَ الْحَقُّ

بقیہ ترجمہ۔ اور نافرمانی مت کرو اور نافرمانی پر مت مرو۔ اور زمانہ نزدیک آ گیا ہے اور وہ وقت نزدیک ہے کہ ہر ایک جان اپنے کاموں سے پوچھی جائے اور بدلہ دی جائے۔ بلائیں بہت ہیں اور تمہیں صرف ایمان نجات دے گا اور خطائیں بڑی ہیں اور ان کو گداز نہیں کرے گا مگر گداز ہو جانا۔ خدا کے عذاب سے اے میرے انصار! ڈرو اور جو خدا سے ڈرے ان کے لئے دو بہشت ہیں پس غافلوں کے ساتھ مت بیٹھو ان لوگوں کے ساتھ جنہوں نے اپنی موتوں کو بھلا رکھا ہے۔ خدا کی طرف دوڑو اور تیز رفتار گھوڑوں پر سوار ہو جاؤ۔ ایسے گھوڑوں کو چھوڑ و جو لنگڑا کے چلتے ہیں تا اپنے خدا کو ملو۔ خدا کی طرف منقطع ہو جانا عادت پکڑو تا خدا کا وصال اور اس کا قرب تمہیں عنایت کیا جائے اور اسباب کو توڑ دو تا تمہارے لئے اسباب پیدا کئے جائیں اور مر جاؤ تا دوبارہ زندگی تمہیں دی جائے۔ آج مخالفوں پر حجت پوری ہو گئی اور عذر کرنے والوں کے سب عذر ٹوٹ گئے اور تم سے وہ سب گروہ ناامید ہو گئے جو گمراہ کرنے والے اور وسوسہ ڈالنے والے تھے انہوں نے دنیا کی طلب میں اپنی عمریں کھوئیں اور دین میں سے کوئی بہرہ حاصل نہ کیا بلکہ وہ اندھوں کی طرح ہیں۔ اور آج خدا نے ان کی کمریں توڑ دیں اور وہ ناامید ہو کر پھر گئے۔ آج دیکھنے والوں کے لئے حق ظاہر ہو گیا

لِلنَّاظِرِیْنَ۔ وَ اسْتَبَانَ سَبِیْلُ الْمُجْرِمِیْنَ۔ وَ لَمْ یَبْقَ مُعْرِضٌ اِلَّا الَّذِیْ حَبَسَہٗ حِرْمَانٌ اَزَلِیٌّ۔ وَ لَا مُنْکِرٌ اِلَّا الَّذِیْ مَنَعَہٗ عُدْوَانٌ فِطْرِیٌّ۔ فَنَتْرُکُ ھٰٓؤُلَآءِ بِسَلَامٍ۔ وَقَدْ تَمَّ الْاِفْحَامُ۔ وَ تَحَقَّقَ الْاٰثَامُ۔ وَ اِنْ لَّمْ یَنْتَھُوْا فَالصَّبْرُ جَدِیْرٌ۔ وَ سَوْفَ یُنَبِّئُھُمْ خَبِیْرٌ۔ ''☆ (خطبہ الہامیہ۔روحانی خزائن جلد ۱۶ صفحہ ۱۳۱ تا ۱۷)

بقیہ ترجمہ۔ اور مجرموں کی راہ کھل گئی اور حق سے کنارہ کرنے والا وہی شخص رہا جس کو ازلی محرومی نے روک دیا اور وہی منکر رہا جس کو پیدائشی جور پسندی نے منع کر دیا۔ پس ہم ان لوگوں کو سلام کے ساتھ رخصت کرتے ہیں اور ان پر حجت پوری ہوگئی اور ان کا قابلِ سزا ہونا ثابت ہو گیا پس اگر اب بھی باز نہ آویں پس صبر لائق ہے۔ اور عنقریب وہ جو ان کے حالات پر اطلاع رکھتا ہے ان کو متنبہ کر دے گا۔

---

☆ **(روایات متعلقہ خطبہ الہامیہ)** (۱) حضرت مولانا شیر علی صاحب رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں۔

اس دن صبح کو حضرت مسیح موعود علیہ السلام عید کے لئے نکلے۔ مسجد مبارک کی سیڑھیوں سے تو آپ نے فرمایا کہ رات کو مجھے الہام ہوا ہے کہ کچھ کلمات عربی میں کہو اس لئے حضرت مولوی عبد الکریم صاحب اور حضرت مولوی نور الدین صاحب دونوں کو پیغام بھیجا کہ وہ کاغذ اور قلم دوات لے کر آویں کیونکہ عربی میں کچھ کلمات پڑھنے کا الہام ہوا ہے۔ نماز مولوی عبد الکریم صاحب نے پڑھائی اور مسیح موعودؑ نے پھر اردو میں خطبہ فرمایا غالباً کرسی پر بیٹھ کر۔ اردو خطبے کے بعد آپ نے عربی خطبہ پڑھنا شروع کیا کرسی پر بیٹھ کر۔ اس وقت آپ پر ایک خاص حالت طاری تھی۔ آنکھیں بند تھیں۔ ہر جملے میں پہلے آواز اونچی تھی پھر دھیمی ہو جاتی تھی۔ سامنے بائیں طرف حضرت مولوی صاحبان لکھ رہے تھے۔ ایک لفظ دونوں میں سے ایک نے نہ سنا اس لئے پوچھا تو حضرت صاحب نے وہ لفظ بتایا اور پھر فرمایا کہ جو لفظ سنائی نہ دے وہ ابھی پوچھ لینا چاہیے کیونکہ ممکن ہے کہ مجھے بھی یاد نہ رہے۔ آپ نے فرمایا کہ جب تک اوپر سے سلسلہ جاری رہا میں بولتا رہا اور جب ختم ہو گیا بس کر دی۔ (رجسٹر روایات صحابہؓ نمبر ۱۰ صفحہ ۳۰۳، ۳۰۴)

(۲) مولوی شیر علی صاحبؓ نے...... بیان کیا کہ بعد خطبہ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ یہ خطبہ میری طرف سے نہ تھا بلکہ میرے دل میں اللہ کی طرف سے الفاظ ڈالے جاتے تھے اور بعض اوقات کچھ لکھا ہوا میرے سامنے آجاتا تھا اور جب تک ایسا ہوتا رہا خطبہ جاری رہا لیکن جب الفاظ آنے بند ہو گئے خطبہ بند ہو گیا۔

(سیرت المہدی جلد اوّل صفحہ ۱۴۸ تا ۱۵۰ روایت نمبر ۱۵۶ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

 ’’ابھی حضرت مولانا[1] موصوف ترجمہ[2] سنا ہی رہے تھے کہ حضرت اقدس فرطِ جوش

بقیہ حاشیہ۔ (۳) حضرت مولوی شیر علی صاحبؓ نے ...... بیان کیا کہ......حضور نے عربی میں خطبہ پڑھنا شروع فرمایا۔ اس عربی خطبہ کے وقت آپ کی حالت اور آواز بہت دھیمی اور باریک ہوجاتی تھی۔ تقریر کے وقت آپ کی آنکھیں بند ہوتی تھیں۔ تقریر کے دوران میں ایک دفعہ حضور نے حضرت مولوی صاحبان کو فرمایا کہ اگر کوئی لفظ سمجھ نہ آئے تو اسی وقت پوچھ لیں ممکن ہے کہ بعد میں مَیں خود بھی نہ بتا سکوں۔ اس وقت ایک عجیب عالم تھا جس کو مَیں الفاظ میں بیان نہیں کرسکتا......آپ نے فرمایا کہ جیسا جیسا کلام اُترتا گیا میں بولتا گیا۔ جب یہ سلسلہ بند ہوگیا تو میں نے بھی تقریر کو ختم کردیا۔ آپ فرماتے تھے کہ تقریر کے دوران میں بعض اوقات الفاظ لکھے ہوئے نظر آجاتے تھے۔

(سیرت المہدی جلد اوّل صفحہ ۵۹۲، ۵۹۳ روایت نمبر ۶۲۳ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

(۴) حضرت بھائی عبد الرحمان صاحبؓ قادیانی روایت کرتے ہیں۔ بعض اوقات حضرت مولوی صاحب کو لکھنے میں پیچھے رہ جانے کی وجہ سے یا کسی لفظ کے سمجھ نہ آنے کے باعث یا الفاظ کے حروف مثلاً الف اور عین، صاد و سین یا ثا اور طو ت وغیرہ وغیرہ کے متعلق دریافت کرنے کی ضرورت ہوتی تو دریافت کرنے پر سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عجب کیفیت ہوتی تھی اور حضور یوں بتاتے تھے جیسے کوئی نیند سے بیدار ہوکر یا کسی دوسرے عالم سے واپس آکر بتائے اور وہ دریافت کردہ لفظ یا حرف بتانے کے بعد پھر وہی حالت طاری ہوجاتی تھی اور انقطاع کا یہ عالم تھا کہ ہم لوگ یہ محسوس کرتے کہ حضور کا جسد اطہر صرف یہاں ہے، روح حضور پُرنور کی عالم بالا میں پہنچ کر وہاں سے پڑھ کر یا سُن کر بول رہی تھی۔ زبان مبارک چلتی تو حضور ہی کی معلوم دیتی تھی مگر کیفیت کچھ ایسی تھی کہ بے اختیار ہو کر کسی کے چلائے چلتی ہو۔ یہ سماں اور حالت بیان کرنا مشکل ہے۔ انقطاع، تبتّل، ربودگی یا حالت مجذوبیّت و بےخودی و وارفتگی اور محویّتِ تامّہ وغیرہ الفاظ میں سے شاید کوئی لفظ حضور کی اس حالت کے اظہار کے لئے موزوں ہوسکے ورنہ اصل کیفیت ایک ایسا روحانی تغیّر تھا جو کم از کم میری قوت بیان سے تو باہر ہے کیونکہ سارا ہی جسم مبارک حضور کا غیر معمولی حالت میں یوں معلوم دیتا تھا جیسے ذرہ ذرہ پر اس کے کوئی نہاں در نہاں اور غیر مرئی طاقت متصرّف و قابو یافتہ ہو۔ (سیرت المہدی جلد دوم صفحہ ۳۶۹ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

(۵) مکرم سید محمود عالم صاحبؓ بیان فرماتے ہیں۔ حضرت مولوی نور الدین صاحبؓ فرمایا کرتے تھے کہ جب حضرت مسیح موعودؑ نے عربی میں خطبہ عید الاضحیٰ پڑھا......تو بعد میں جب اس کی کیفیت پوچھی گئی تو فرمایا کہ فرشتے میرے سامنے موٹے موٹے حروف میں لکھی ہوئی تختی لاتے جاتے تھے جسے میں دیکھ دیکھ کر پڑھتا جاتا تھا۔ ایک تختی آتی جب میں

---

[1] مولانا عبد الکریم صاحب رضی اللہ عنہ۔ (مرزا بشیر احمد)  [2] خطبہ الہامیہ کا ترجمہ۔ (مرزا بشیر احمد)

کے ساتھ سجدہ شکر میں جا پڑے۔ آپ کے ساتھ تمام حاضرین نے سجدۂ شکر ادا کیا۔ سجدہ سے سر اُٹھا کر حضرت اقدسؑ نے فرمایا کہ ''ابھی مَیں نے سُرخ الفاظ میں لکھا دیکھا ہے کہ

**مُبارک**

یہ گویا قبولیت کا نشان ہے۔'' (الحکم جلد ۴ نمبر ۱۶ مورخہ یکم مئی ۱۹۰۰ء صفحہ ۵)

**اپریل ۱۹۰۰ء** ''ایک دفعہ عزیز مرحوم[۱] کی زندگی میں بکثرت اس کی شفا کے لئے دعا کی۔ تب خواب میں دیکھا کہ ایک سڑک ہے گویا وہ چاند کے ٹکڑے اکٹھے کر کے بنائی گئی ہے اور ایک شخص ایوب بیگ کو اس سڑک پر سے لے جا رہا ہے اور وہ سڑک آسمان کی طرف جاتی ہے اور نہایت خوش اور چمکیلی ہے گویا زمین پر چاند بچھایا گیا ہے مَیں نے یہ خواب اپنی جماعت میں بیان کی اور تکلف کے طور پر یہ سمجھا کہ یہ صحت کی طرف اشارہ ہے لیکن دل نہیں

(بقیہ حاشیہ) وہ سنا چکتا تو دوسری تختی آتی اور پہلی چلی جاتی۔ اس طرح تختیوں کا سلسلہ رہا۔ جب کوئی لکھنے والا پوچھتا تو گئی ہوئی تختی بھی واپس آجاتی جسے دیکھ کر میں بتا دیتا۔ (رجسٹر روایات صحابہؓ نمبر ۴ صفحہ ۳۸)

(۶) حضرت میاں محمد یٰسین صاحب احمدیؓ بیان فرماتے ہیں۔ خطبہ الہامیہ حضور نے عید ذوالحجہ کے دن فرمایا۔ خطبہ کے دوران میں حضورؑ کی آواز خلاف معمول بالکل باریک تھی اور نماز کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ مَیں جب ایک فقرہ کہہ لیتا تھا تو آگے مجھے علم نہیں ہوتا تھا کہ مَیں کیا کہوں گا۔ آگے مجھے لکھا ہوا دکھایا جاتا تھا اور پھر مَیں بولتا تھا۔ یہ خطبہ حضور نے بالکل آہستہ آہستہ پڑھا۔ یوں معلوم ہوتا تھا کہ کوئی حضور کو پڑھاتا ہے اور پھر آگے حضور بول رہے ہیں۔ اس وقت حضور کی حالت معمول سے بالکل مختلف نظر آتی تھی۔ (رجسٹر روایات صحابہؓ نمبر ۱۲ صفحہ ۱۰۲)

(۷) سیّدنا حضرت مصلح موعودؓ فرماتے ہیں۔ آپؑ خطبہ الہامیہ کے شروع میں لکھتے ہیں ''وَاِنِّیْ عُلِّمْتُھَا اِلْھَامًا مِّنْ رَّبِّیْ وَ کَانَتْ اٰیَۃً'' کہ یہ خطبہ مجھے خدا تعالیٰ نے الہامًا سکھایا ہے اور یہ خدا تعالیٰ کا ایک نشان ہے۔ خطبہ الہامیہ وہ کتاب ہے جس کا ایک حصہ خدا تعالیٰ کی طرف سے الہام کے طور پر نازل ہوا اور جو لوگ یہاں رہتے تھے وہ جانتے ہیں کہ الہامی کلام صفحہ اَڑتیس[۳۸] تک کا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ کو الہاماً بتایا گیا تھا کہ عربی میں تقریر کرو روح القدس تمہارے ساتھ کھڑا ہو کر تمہارے منہ میں الفاظ ڈالے گا۔ اس پر عید کے دن آپ نے خطبہ پڑھا اور وہ مطبوعہ کتاب خطبہ الہامیہ کے اَڑتیس[۳۸] صفحہ تک ہے جس کا آخری فقرہ وَسَوْفَ یُنَبِّئُھُمْ خَبِیْرٌ ہے۔

پس یہ وہ خطبہ ہے جو الہام کے طور پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل ہوا۔

(خطاب جلسہ سالانہ ۲۷ دسمبر ۱۹۳۳ء انوار العلوم جلد ۷ صفحہ ۱۲)

---

[۱] مرزا ایوب بیگ صاحب۔ (مرزا بشیر احمد)

مانتا تھا کہ اس خواب کی تعبیر صحت ہو سو اب اس خواب کی تعبیر ظہور میں آئی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔"

(از مکتوب بنام ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحبؓ۔ مکتوبات احمد جلد ۳ صفحہ ۸۷ ۳ مطبوعہ ۲۰۱۳ء)

**۲۵/ اپریل ۱۹۰۰ء** "اِس خط کے لکھنے کے وقت میں جو ایوب بیگ مرحوم کی طرف توجہ تھی کہ وہ کیوں کر جلد ہماری آنکھوں سے ناپدید ہو گیا اور تمام تعلقات کو خواب و خیال کر گیا کہ یک دفعہ الہام ہوا۔

مبارک وہ آدمی جو اس دروازہ کے راہ سے داخل ہو

یہ اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ عزیزی ایوب بیگ کی موت نہایت نیک طور پر ہوئی ہے اور خوش نصیب وہ ہے جس کی ایسی موت ہو۔"

(از مکتوب بنام ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحبؓ۔ مکتوبات احمد جلد ۳ صفحہ ۸۷ ۳ مطبوعہ ۲۰۱۳ء)

**۱۹۰۰ء** "خدا نے مجھے کہا کہ اُٹھ اور ان لوگوں کو کہہ دے کہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے۔ پس کیا تم خدا کی گواہی ردّ کر دو گے۔ خدا کا کلام جو میرے پر نازل ہوا اُس کے یہ الفاظ ہیں۔

قُلْ عِنْدِیْ شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّؤْمِنُوْنَ۔ قُلْ عِنْدِیْ شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ۔ وَقُلْ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ جَمِیْعًا۔ اَیْ مُرْسَلٌ مِّنَ اللّٰهِ۔

(از اشتہار معیار الاخیار۔ مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۳۸۷،۳ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(ترجمہ) ان کو کہہ کہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے پس کیا تم ایمان لاؤ گے یا نہیں۔ ان کو کہہ کہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے پس کیا تم قبول کرو گے یا نہیں۔ کہہ اگر تم خدا سے محبّت رکھتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبّت رکھے۔[1]" (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۴ و ۸۲)

**۲۸/ مئی ۱۹۰۰ء** "اب اس رسالہ[2] کی تحریر کے وقت میرے پر یہ منکشف ہوا کہ جو کچھ براہین احمدیہ میں قادیان کے بارے میں کشفی طور پر مَیں نے لکھا یعنی یہ کہ اس کا ذکر قرآن شریف میں موجود ہے۔ درحقیقت یہ صحیح بات ہے کیونکہ یہ یقینی امر ہے کہ قرآن شریف کی یہ آیت کہ سُبْحَانَ الَّذِیْۤ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ

---

[1] (بقیہ ترجمہ از مرتّب) اور کہہ کہ اے لوگو! مَیں تم سب کی طرف خدا تعالیٰ کا رسول ہو کر آیا ہوں۔ یعنی اللہ کا فرستادہ۔

[2] خطبہ الہامیہ (مرزا بشیر احمد)

اَلْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَى الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ[1] معراج مکانی اور زمانی دونوں پر مشتمل ہے اور بغیر اس کے معراج ناقص رہتا ہے۔ پس جیسا کہ سیرِ مکانی کے لحاظ سے خدا تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد الحرام سے بیت المقدس تک پہنچا دیا تھا ایسا ہی سیر زمانی کے لحاظ سے آنجناب کو شوکتِ اسلام کے زمانہ سے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ تھا برکاتِ اسلامی کے زمانہ تک جو مسیح موعود کا زمانہ ہے پہنچا دیا۔ پس اِس پہلو کے رُو سے جو اسلام کے انتہاء زمانہ تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سَیرِ کشفی ہے۔ مسجد اقصیٰ سے مراد مسیح موعود کی مسجد ہے جو قادیان میں واقع ہے۔ جس کی نسبت براہین احمدیہ میں خدا کا کلام یہ ہے۔ مُبَارِكٌ وَّمُبَارَكٌ وَكُلُّ اَمْرٍ مُّبَارَكٍ يُّجْعَلُ فِيْهِ۔[2] اور یہ مبارک کا لفظ جو بصیغہ مفعول اور فاعل واقع ہوا قرآن شریف کی آیت بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ کے مطابق ہے۔ پس کچھ شک نہیں جو قرآن شریف میں قادیان کا ذکر ہے۔‘‘

(از اشتہار چندہ منارۃ المسیح مورخہ ۲۸؍مئی ۱۹۰۰ء۔ ضمیمہ خطبہ الہامیہ۔ روحانی خزائن جلد ۱۶ صفحہ ۲۰، ۲۱ حاشیہ)

**۲؍جون ۱۹۰۰ء** ’’آج ۲؍جون ۱۹۰۰ء کو بروز شنبہ بعد دوپہر دو بجے کے وقت مجھے تھوڑی سی غنودگی کے ساتھ ایک ورق جو نہایت سفید تھا دکھلایا گیا۔ اُس کی آخری سطر میں لکھا تھا۔

اِقبال

مَیں خیال کرتا ہوں کہ آخر سطر میں یہ لفظ لکھنے سے انجام کی طرف اشارہ تھا۔ یعنی انجام باقبال ہے۔

پھر ساتھ ہی یہ الہام ہوا۔

قادر کے کاروبار نمودار ہو گئے　　　کافر جو کہتے تھے وہ گرفتار ہو گئے

اس کے یہ معنے مجھے سمجھائے گئے کہ عنقریب کچھ ایسے زبردست نشان ظاہر ہو جائیں گے جس سے کافر کہنے والے جو مجھے کافر کہتے تھے الزام میں پھنس جائیں گے اور خوب پکڑے جائیں گے اور کوئی گریز کی جگہ ان کے لئے باقی نہیں رہے گی۔ یہ پیشگوئی ہے ہر ایک پڑھنے والا اس کو یاد رکھے۔‘‘

(اشتہار مشمولہ ضمیمہ تحفہ گولڑویہ۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۷۷ حاشیہ)

---

[1] (ترجمہ از ناشر) پاک ہے وہ جو رات کے وقت اپنے بندے کو مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ کی طرف لے گیا جس کے ماحول کو ہم نے برکت دی ہے۔ (بنی اسرائیل:۲)

[2] (ترجمہ) یہ مسجد برکت دی گئی ہے اور برکت دینے والی ہے اور ہر ایک کام جو برکت دیا گیا ہے وہ اس میں کیا جائے گا۔ (نزول المسیح۔ روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۵۲۵)

**۳؍جون ۱۹۰۰ء** ’’۳؍جون ۱۹۰۰ء کو بوقت ساڑھے گیارہ بجے یہ الہام ہوا۔

کافر جو کہتے تھے وہ نگوں سار ہو گئے جتنے تھے سب کے سب ہی گرفتار ہو گئے

یعنی کافر کہنے والوں پر خدا کی حجّت ایسی پوری ہوگئی کہ ان کے لئے کوئی عذر کی جگہ نہ رہی۔ یہ آئندہ زمانہ کی خبر ہے کہ عنقریب ایسا ہوگا اور کوئی ایسی چمکتی ہوئی دلیل ظاہر ہوجائے گی کہ فیصلہ کردے گی۔‘‘

(از اشتہار مشمولہ ضمیمہ تحفہ گولڑویہ۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۷۷ حاشیہ)

**۱۹۰۰ء** ’’مجھے بتلایا گیا ہے کہ تمام دینوں میں سے دین اسلام ہی سچا ہے۔ مجھے فرمایا گیا ہے کہ تمام ہدایتوں میں سے صرف قرآنی ہدایت ہی صحت کے کامل درجہ پر اور انسانی ملاوٹوں سے پاک ہے۔ مجھے سمجھایا گیا ہے کہ تمام رسولوں میں سے کامل تعلیم دینے والا اور اعلیٰ درجہ کی پاک اور پُرحکمت تعلیم دینے والا، اور انسانی کمالات کا اپنی زندگی کے ذریعہ سے اعلیٰ نمونہ دکھلانے والا صرف حضرت سیدنا ومولانا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور مجھے خدا کی پاک اور مطہّر وحی سے اطلاع دی گئی ہے کہ مَیں اس کی طرف سے مسیح موعود اور مہدی معہود اور اندرونی اور بیرونی اختلافات کا حَکَم ہوں۔ یہ جو میرا نام مسیح اور مہدی رکھا گیا ان دونوں ناموں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے مشرف فرمایا اور پھر خدا نے اپنے بلاواسطہ مکالمہ سے یہی میرا نام رکھا۔‘‘

(اربعین نمبر ۱۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۳۴۵)

**۱۹۰۰ء** ’’۱ یَا اَحْمَدُ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ۔ ۲ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ الْمُجْرِمِيْنَ۔ ۳ قُلْ اِنِّىْ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ ۴ هُوَ الَّذِىْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ۔ ۵ وَ كُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا۔ ۶ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا۔ ۷ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِ اللّٰهِ۔ ۸ اِنَّا كَفَيْنَاكَ الْمُسْتَهْزِئِيْنَ۔ ۹ هٰذَا مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّكَ ۱۰ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ لِتَكُوْنَ اٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ ۱۱ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِىْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ۔ ۱۲ قُلْ عِنْدِىْ شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّؤْمِنُوْنَ۔ قُلْ عِنْدِىْ شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ ۱۳ وَقُلِ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّىْ عَامِلٌ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔ ۱۴ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ يَّرْحَمَكُمْ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا۔ وَجَعَلْنَا جَهَنَّمَ لِلْكَافِرِيْنَ حَصِيْرًا۔ ۱۵ يُخَوِّفُوْنَكَ مِنْ دُوْنِهٖ۔ ۱۶ اِنَّكَ بِاَعْيُنِنَا۔ ۱۷ سَمَّيْتُكَ الْمُتَوَكِّلَ۔ ۱۸ يَحْمَدُكَ اللّٰهُ مِنْ عَرْشِهٖ۔ ۱۹ نَحْمَدُكَ وَنُصَلِّىْ۔ ۲۰ يُرِيْدُوْنَ اَنْ

يُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَ اللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ۔ ۲۱ سَنُلْقِيْ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ۔ ۲۲ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَ الْفَتْحُ وَ انْتَهٰى اَمْرُ الزَّمَانِ اِلَيْنَا ۲۳ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ۔ ۲۴ وَ قَالُوْا اِنْ هٰذَا اِلَّا اخْتِلَاقٌ۔ ۲۵ قُلِ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِيْ خَوْضِهِمْ يَلْعَبُوْنَ۔ ۲۶ قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَعَلَيَّ اِجْرَامِيْ۔ ۲۷ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا۔ ۲۸ وَ اِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ۔ ۲۹ اِنِّيْ مَعَكَ فَكُنْ مَّعِيْ اَيْنَمَا كُنْتَ۔ ۳۰ كُنْ مَعَ اللّٰهِ حَيْثُ مَا كُنْتَ۔ ۳۱ اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ۔ ۳۲ كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ وَافْتِخَارًا لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ ۳۳ وَلَا تَيْئَسْ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ۔ اَلَآ اِنَّ رَوْحَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ۔ اَلَآ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ[1]۔ ۳۴ يَاْتِيْكَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ۔ ۳۵ يَاْتُوْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ۔ ۳۶ يَنْصُرُكَ اللّٰهُ مِنْ عِنْدِهٖ۔ ۳۷ يَنْصُرُكَ رِجَالٌ نُّوْحِيْ اِلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ۔ ۳۸ اِنِّيْ مُنَجِّيْكَ مِنَ الْغَمِّ۔ ۳۹ وَ كَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا۔ ۴۰ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا۔ ۴۱ فَتْحُ الْوَلِيِّ فَتْحٌ۔ ۴۲ وَّ قَرَّبْنَاهُ نَجِيًّا۔ ۴۳ اَشْجَعُ النَّاسِ۔ ۴۴ وَلَوْ كَانَ الْاِيْمَانُ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَنَالَهٗ ۴۵ اَنَارَ اللّٰهُ بُرْهَانَهٗ۔ ۴۶ يَا اَحْمَدُ فَاضَتِ الرَّحْمَةُ عَلٰى شَفَتَيْكَ۔ ۴۷ اِنَّكَ بِاَعْيُنِنَا۔ ۴۸ يَرْفَعُ اللّٰهُ ذِكْرَكَ وَيُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ فِي الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ۔ ۴۹ يَا اَحْمَدِيْ اَنْتَ مُرَادِيْ وَمَعِيْ۔ ۵۰ غَرَسْتُ كَرَامَتَكَ بِيَدِيْ۔ ۵۱ وَنَظَرْنَا اِلَيْكَ وَ قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ۔ ۵۲ يَا اَحْمَدُ يَتِمُّ اسْمُكَ وَ لَا يَتِمُّ اسْمِيْ۔ ۵۳ بُوْرِكْتَ يَا اَحْمَدُ وَكَانَ مَا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ حَقًّا فِيْكَ۔ ۵۴ شَاْنُكَ عَجِيْبٌ وَّ اَجْرُكَ قَرِيْبٌ۔ ۵۵ اِنِّيْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا۔ ۵۶ اَكَانَ لِلنَّاسِ عَجَبًا۔ ۵۷ قُلْ هُوَ اللّٰهُ عَجِيْبٌ۔ ۵۸ يَجْتَبِيْ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ۔ ۵۹ وَلَا يُسْئَلُ عَمَّا يَفْعَلُ وَ هُمْ يُسْئَلُوْنَ۔ ۶۰ اَنْتَ وَجِيْهٌ فِيْ حَضْرَتِيْ۔ ۶۱ اِخْتَرْتُكَ لِنَفْسِيْ۔ ۶۲ اَلْاَرْضُ وَالسَّمَآءُ مَعَكَ كَمَا هُوَ مَعِيْ۔ ۶۳ وَ سِرُّكَ سِرِّيْ۔ ۶۴ اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ تَوْحِيْدِيْ وَ تَفْرِيْدِيْ۔ ۶۵ فَحَانَ اَنْ تُعَانَ وَتُعْرَفَ بَيْنَ النَّاسِ۔ ۶۶ هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُوْرًا۔ ۶۷ وَ كَادَ اَنْ يُّعْرَفَ بَيْنَ النَّاسِ۔ ۶۸ وَقَالُوْا اَنّٰى لَكَ هٰذَا۔ وَ قَالُوْا اِنْ هٰذَا اِلَّا اخْتِلَاقٌ۔ ۶۹ اِذَا نَصَرَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنَ جَعَلَ لَهُ الْحَاسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ۔ ۷۰ قُلْ هُوَ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِيْ خَوْضِهِمْ يَلْعَبُوْنَ۔ ۷۱ سُبْحَانَ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى زَادَ مَجْدَكَ۔ ۷۲ يَنْقَطِعُ

---

[1] *(نوٹ از ناشر) براہین احمدیہ حصہ چہارم روحانی خزائن جلد ۱ صفحہ ۲۶۷ میں یہ الہام اس طرح درج ہے۔*
''اَلَا اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ''۔

اٰبَآؤُكَ وَ يُبْدَءُ مِنْكَ۔ ۷۳ وَ مَا كَانَ اللهُ لِيَتْرُكَكَ حَتّٰى يَمِيْزَ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ۔ ۷۴ اَرَدْتُّ اَنْ اَسْتَخْلِفَ فَخَلَقْتُ اٰدَمَ۔ ۷۵ يَا اٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَ زَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ ۷۶ يَا اَحْمَدُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ ۷۷ يَا مَرْيَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَ زَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ ۷۸ تَمُوْتُ وَ اَنَا رَاضٍ مِّنْكَ۔ ۷۹ فَادْخُلُوا الْجَنَّةَ اِنْ شَآءَ اللهُ اٰمِنِيْنَ۔ ۸۰ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَآ اٰمِنِيْنَ۔ ۸۱ خدا تیرے سب کام درست کردے گا اور تیری ساری مرادیں تجھے دے گا ۸۲ سَلَامٌ عَلَيْكَ جُعِلْتَ مُبَارَكًا۔ ۸۳ وَ اِنِّيْ فَضَّلْتُكَ عَلَى الْعَالَمِيْنَ۔ ۸۴ وَ قَالُوْٓا اِنْ هُوَ اِلَّا اِفْكُ اِفْتَرٰى وَ مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِيْنَ۔ ۸۵ وَ كَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا۔ ۸۶ يَجْتَبِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔ ۸۷ وَ لَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ اٰدَمَ وَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ۔ ۸۸ قُلْ جَآءَكُمْ نُوْرٌ مِّنَ اللهِ فَلَا تَكْفُرُوْا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ۔ ۸۹ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللهِ رَدَّ عَلَيْهِمْ رَجُلٌ مِّنْ فَارِسَ شَكَرَ اللهُ سَعْيَهٗ۔ ۹۰ كِتَابُ الْوَلِيِّ ذُوالْفَقَارِ عَلِيٍّ۔ ۹۱ وَ لَوْ كَانَ الْاِيْمَانُ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَنَالَهٗ۔ ۹۲ يَكَادُ زَيْتُهٗ يُضِيْٓءُ وَ لَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ۔ ۹۳ دَنٰى فَتَدَلّٰى فَكَانَ قَوْسَيْنِ اَدْنٰى[1]۔ ۹۴ اِنَّآ اَنْزَلْنَاهُ قَرِيْبًا مِّنَ الْقَادِيَانِ۔ ۹۵ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ ۹۶ صَدَقَ اللهُ وَرَسُوْلُهٗ۔ ۹۷ وَ كَانَ اَمْرُ اللهِ مَفْعُوْلًا۔ ۹۸ قَوْلَ الْحَقِّ الَّذِيْ فِيْهِ تَمْتَرُوْنَ۔ ۹۹ وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْ قَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ۔ ۱۰۰ وَ قَالُوْا اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ۔ ۱۰۱ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ وَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ ۱۰۲ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ۔ ۱۰۳ وَ لَا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ۔ ۱۰۴ يَا عَبْدَ الْقَادِرِ اِنِّيْ مَعَكَ۔ ۱۰۵ وَ اِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ۔ ۱۰۶ وَاِنَّ عَلَيْكَ رَحْمَتِيْ فِي الدُّنْيَا وَالدِّيْنِ۔ ۱۰۷ وَاِنَّكَ مِنَ الْمَنْصُوْرِيْنَ۔ ۱۰۸ وَجِيْهًا فِي الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ۔ ۱۰۹ اَنَا بُدُّكَ اللَّازِمُ۔ ۱۱۰ اَنَا مُحْيِيْكَ ۱۱۱ نَفَخْتُ فِيْكَ مِنْ لَّدُنِّيْ رُوْحَ الصِّدْقِ۔ ۱۱۲ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ۔ ۱۱۳ يَحْمَدُكَ اللهُ وَيَمْشِيْٓ اِلَيْكَ۔ ۱۱۴ خَلَقَ اٰدَمَ فَاَكْرَمَهٗ۔ ۱۱۵ جَرِيُّ اللهِ فِيْ حُلَلِ الْاَنْبِيَآءِ۔ ۱۱۶ وَمَنْ رُدَّ مِنْ مَّطْبَعِهٖ فَلَا مَرَدَّ لَهٗ۔ ۱۱۷ وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْ كَفَّرَ۔ ۱۱۸ اَوْقِدْ لِيْ يَا هَامَانُ لَعَلِّيْٓ اَطَّلِعُ عَلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ مِنَ الْكَاذِبِيْنَ۔ ۱۱۹ تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ۔ مَا كَانَ لَهٗٓ اَنْ يَّدْخُلَ فِيْهَا اِلَّا خَآئِفًا۔ ۱۲۰ وَ مَا اَصَابَكَ فَمِنَ اللهِ۔ ۱۲۱ اَلْفِتْنَةُ هٰهُنَا

[1] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؒ) براہین احمدیہ حصّہ چہارم روحانی خزائن جلد ۱ صفحہ ۵۸۶ حاشیہ درحاشیہ نمبر ۳ پر یہ الہام اس طرح درج ہے ''فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى۔''

فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُوالْعَزْمِ۔ ۱۲۲ وَ اللّٰهُ مُوْهِنُ كَيْدِ الْكَافِرِيْنَ۔ ۱۲۳ اَلَا اِنَّهَا فِتْنَةٌ مِّنَ اللّٰهِ لِيُحِبَّ حُبًّا جَمًّا۔ حُبًّا مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَكْرَمِ۔ ۱۲۴ عَطَآءً غَيْرَ مَجْذُوْذٍ۔ ۱۲۵ كُنْتُ كَنْزًا مَّخْفِيًّا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ۔ ۱۲۶ اِنَّ السَّمٰوَاتِ وَ الْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنَاهُمَا۔ ۱۲۷ وَاِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا۔ ۱۲۸ اَهٰذَا الَّذِىْ بَعَثَ اللّٰهُ۔ ۱۲۹ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰى اِلَىَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ۔ ۱۳۰ وَالْخَيْرُ كُلُّهٗ فِى الْقُرْاٰنِ۔ ۱۳۱ بخرام كه وقتِ تو نزديك رسيد و پائے محمدياں برمنار بلندتر محکم افتاد۔ ۱۳۲ پاک محمد مصطفٰی نبیوں کا سردار۔ ۱۳۳ يٰعِيْسٰى اِنِّىْ مُتَوَفِّيْكَ وَرَافِعُكَ اِلَىَّ وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ۔ ۱۳۴ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ وَ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ۔ ۱۳۵ مَیں اپنی چمکار دکھلاؤں گا۔ اپنی قدرت نمائی سے تجھ کو اُٹھاؤں گا۔ ۱۳۶ دنیا میں ایک نذیر آیا پر دنیا نے اس کو قبول نہ کیا لیکن خدا اُسے قبول کرے گا اور بڑے زور آور حملوں سے اس کی سچائی ظاہر کر دے گا۔ ۱۳۷ اَللّٰهُ حَافِظُهٗ۔ عِنَايَةُ اللّٰهِ حَافِظُهٗ۔ ۱۳۸ نَحْنُ نَزَّلْنَاهُ وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ۔ ۱۳۹ اَللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔ ۱۴۰-۱۴۱ يُخَوِّفُوْنَكَ مِنْ دُوْنِهٖ اَئِمَّةُ الْكُفْرِ۔ ۱۴۲ لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى۔ ۱۴۳ يَنْصُرُكَ اللّٰهُ فِىْ مَوَاطِنَ۔ ۱۴۴ اِنَّ يَوْمِىْ لَفَصْلٌ عَظِيْمٌ۔ ۱۴۵ كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِىْ۔ ۱۴۶ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِهٖ۔ ۱۴۷ اَنْتَ مَعِىْ وَ اَنَا مَعَكَ۔ ۱۴۸ خَلَقْتُ لَكَ لَيْلًا وَّ نَهَارًا۔ ۱۴۹ اِعْمَلْ مَا شِئْتَ فَاِنِّىْ قَدْ غَفَرْتُ لَكَ۔ ۱۵۰ اَنْتَ مِنِّىْ بِمَنْزِلَةٍ لَّا يَعْلَمُهَا الْخَلْقُ۔ ۱۵۱ اَمْ حَسِبْتُمْ اَنَّ اَصْحَابَ الْكَهْفِ وَ الرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيَاتِنَا عَجَبًا۔ ۱۵۲ قُلْ هُوَ اللّٰهُ عَجِيْبٌ۔ ۱۵۳ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِىْ شَاْنٍ۔ ۱۵۴ هُوَ الَّذِىْ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا۔ ۱۵۵ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ۔ ۱۵۶ وَ بَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ۔ ۱۵۷ اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ۔ ۱۵۸ سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ۔ ۱۵۹ صَافَيْنَاهُ وَ نَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ۔ ۱۶۰ تَفَرَّدْنَا بِذَالِكَ۔ ۱۶۱ فَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّى۔‘‘ (اربعین نمبر ۲۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۳۵۱ تا ۳۵۵)

*ترجمہ۔ ۱ اے احمد! خدا نے تجھ میں برکت ڈالی۔ ۲ اُس نے تجھے قرآن سکھایا تا تُو اُن لوگوں کو ڈراوے جن کے باپ دادے نہیں ڈرائے گئے اور تا کہ مجرموں کی راہ کُھل جائے یعنی معلوم ہو جائے کہ کون کون مجرم ہے۔ ۳ کہہ دے کہ میرے پر خدا کا حکم نازل ہوا ہے اور مَیں تمام مومنوں سے پہلا ہوں۔ ۴ وہ خدا جس نے اپنے فرستادہ کو بھیجا۔ اُس نے دو امر کے ساتھ اُسے بھیجا ہے ایک تو یہ کہ اُس کو نعمتِ ہدایت سے مشرف فرمایا*

ہے...... اور دین الحق عطا کیا گیا ہے...... کہ وہ اسلام کی خوبی اور فوقیت ہر ایک پہلو سے تمام مذاہب پر ثابت کر دے...... ۵ اور تم ایک گڑھے کے کنارہ پر تھے۔ خدا نے تمہیں اس سے نجات دی۔ ۶ اور یہ ابتدا سے مقدر تھا۔ ۷ خدا کی باتوں کو کوئی ٹال نہیں سکتا۔ ۸ اور وہ ہنسی کرنے والوں کے لئے کافی ہوگا۔ ۹ یہ تمام کاروبار خدا کی رحمت سے ہے۔ ۱۰ وہ اپنی نعمت تیرے پر پوری کرے گا تا کہ لوگوں کے لئے نشان ہو۔ ۱۱ ان کو کہہ دے کہ اگر خدا تعالیٰ سے محبّت رکھتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبّت رکھے۔ ۱۲ اور ان کو کہہ دے کہ میرے پاس میری سچائی پر خدا کی گواہی ہے پس کیا تم خدا کی گواہی قبول کرتے ہو یا نہیں۔ ۱۳ اور ان کو کہہ دے کہ تم اپنی جگہ پر کام کرو اور مَیں اپنی جگہ پر کرتا ہوں۔ پھر تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ خدا کس کے ساتھ ہے۔ ۱۴ خدا نے تجلّی فرمائی ہے کہ تا تم پر رحم کرے اور اگر تم نے منہ پھیر لیا تو وہ بھی منہ پھیر لے گا اور سچائی کے مخالف ہمیشہ کے زندان میں رہیں گے۔ ۱۵ تجھ کو یہ لوگ ڈراتے ہیں۔ ۱۶ تُو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے۔ ۱۷ مَیں نے تیرا نام متوکّل رکھا۔ ۱۸ خدا عرش پر سے تیری تعریف کر رہا ہے۔ ۱۹ ہم تیری تعریف کرتے اور تیرے پر درود بھیجتے ہیں۔ ۲۰ لوگ چاہتے ہیں کہ خدا کے نور کو اپنے منہ کی پھونکوں سے بُجھا دیں مگر خدا اُس نور کو نہیں چھوڑے گا جب تک پورا نہ کر لے اگرچہ منکر کراہت کریں۔ ۲۱ ہم عنقریب اُن کے دلوں میں رُعب ڈالیں گے۔ ۲۲ جب خدا کی مدد اور فتح آئے گی اور زمانہ ہماری طرف رجوع کر لے گا ۲۳ تو کہا جائے گا کہ کیا یہ سچ نہ تھا جیسا کہ تم نے سمجھا۔ ۲۴ اور کہتے ہیں کہ یہ صرف بناوٹ ہے۔ ۲۵ اُن کو کہہ دے کہ خدا ہے جس نے یہ کاروبار بنایا۔ پھر ان کو چھوڑ دے تا اپنے بازیچہ میں لگے رہیں۔ ۲۶ اُن کو کہہ دے کہ اگر مَیں نے افترا کیا ہے تو اس کا گناہ میرے پر ہوگا۔ ۲۷ اور افترا کرنے والے سے بڑھ کر کون ظالم ہے۔ ۲۸ اور ہم قادر ہیں کہ تیری موت سے پہلے کچھ اُن کو اپنا کرشمۂ قدرت دکھاویں جس کا ہم وعدہ کرتے ہیں یا تجھ کو وفات دے دیں۔ ۲۹ مَیں تیرے ساتھ ہوں سو تو ہر ایک جگہ میرے ساتھ رہ۔ ۳۰، ۳۱۔[۱] ۳۲ تم بہترین امّت ہو جو لوگوں کے فائدہ کے لئے نکالے گئے اور تم مومنوں کا فخر ہو۔ ۳۳ اور خدا کی رحمت سے نومید مت ہو۔ اُس کی رحمت تجھ سے قریب ہے۔ اُس کی مدد تجھ سے قریب ہے۔ ۳۴ اس کی مدد ہر ایک دُور کی راہ سے تجھے پہنچے گی۔ ۳۵ دُور کی راہ سے مدد کرنے والے آئیں گے۔ ۳۶ خدا اپنے پاس سے تیری مدد کرے گا۔ ۳۷ وہ لوگ تیری مدد کریں گے جن کے دلوں میں مَیں الہام ڈالوں گا۔ ۳۸ مَیں غم سے تجھے نجات دوں گا۔ ۳۹ مَیں خدا قادر ہوں[۲]۔ ۴۰ ہم تجھے ایک کھلی فتح دیں گے۔ ۴۱ جو ولی کو فتح دی جاتی ہے وہ بڑی فتح ہوتی ہے۔

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۳۰ اللہ کے ساتھ رہ جہاں بھی کہ تُو ہو۔ ۳۱ جس طرف بھی تم اپنا رُخ پھیرو وہیں اللہ تعالیٰ کی توجہ ہے۔

[۲] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ حضور اقدس علیہ السلام نے الہام کا حاصل مطلب بیان فرمایا ہے لفظی ترجمہ یہ ہے۔ اور تیرا ربّ قادر ہے۔

۴۲ اور ہم نے اس کو خاص اپنا راز دار بنایا۔ ۴۳ سب انسانوں سے زیادہ بہادر ہے۔ ۴۴ اور اگر ایمان ثریّا پر ہوتا تو وہیں سے وہ لے آتا۔ ۴۵ خدا اس کے بُرہان کو روشن کرے گا۔ ۴۶ اے احمد رحمت تیرے لبوں پر جاری کی گئی۔ ۴۷ تو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے۔ ۴۸ خدا تیرے ذکر کو اُونچا کرے گا اور دنیا اور آخرت میں اپنی نعمت تیرے پر پوری کرے گا۔ ۴۹ اے میرے احمد تُو میری مراد ہے اور میرے ساتھ ہے۔ ۵۰ مَیں نے تیرا درخت اپنے ہاتھ سے لگایا۔ ۵۱ اور ہم نے تیری طرف نظر کی اور کہا کہ اے آگ جو فتنہ کی آگ قوم کی طرف سے ہے اس ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی ہوجا...... ۵۲ اے احمد تیرا نام پورا ہوجائے گا اور میرا نام پورا نہیں ہوگا۔ ۵۳ اے احمد تُو مبارک کیا گیا اور جو تجھے برکت دی گئی وہ تیرا ہی حق تھا۔ ۵۴ تیری شان عجیب اور تیرا بدلہ قریب ہے۔ ۵۵ مَیں تجھے لوگوں کے لئے امام معہود بناؤں گا یعنی تجھے مسیح موعود اور مہدی معہود کروں گا۔ ۵۶ کیا لوگ اس سے تعجب کرتے ہیں۔ ۵۷ ان کو کہہ دے کہ خدا ذُوالعجائب ہے۔ ۵۸ اسی طرح ہمیشہ کیا کرتا ہے جس کو چاہتا ہے اپنی طرف کھینچ لیتا ہے اور اپنے برگزیدوں میں داخل کر دیتا ہے۔ ۵۹ اور وہ اپنے کاموں سے پوچھا نہیں جاتا اور لوگ اپنے اعمال سے پوچھے جاتے ہیں۔ ۶۰ تو میری درگاہ میں وجیہ ہے۔ ۶۱ مَیں نے تجھے اپنے لئے چُنا۔ ۶۲ زمین اور آسمان تیرے ساتھ ایسے ہی ہیں جیسا کہ میرے ساتھ۔ ۶۳ تیرا بھید میرا بھید ہے۔ ۶۴ تُو مجھ سے ایسا ہے جیسے میری توحید اور تفرید۔ ۶۵ پس وقت آ گیا ہے کہ تجھ کو لوگوں میں شہرت دی جائے گی۔ ۶۶ اب تو تیرے پر وہ وقت ہے کہ کوئی بھی تجھ کو نہیں پہچانتا۔ ۶۷ اور نزدیک ہے کہ تو تمام لوگوں میں شہرت پا جائے گا۔ ۶۸ اور کہیں گے کہ یہ رُتبہ تجھے کہاں سے ملا۔ یہ تو جھوٹ ہی معلوم ہوتا ہے۔ ۶۹ اصل بات یہ ہے کہ جب خدا تعالیٰ اپنے کسی بندہ کی مدد کرتا ہے اور اس کو اپنے برگزیدوں میں داخل کر لیتا ہے تو زمین پر کئی حاسد اس کے لئے مقرر کر دیتا ہے یہی سنت اللہ ہے۔ ۷۰ پس ان کو کہہ دے کہ مَیں تو کچھ چیز نہیں مگر خدا نے ایسا ہی کیا۔ پھر ان کو چھوڑ دے کہ تا بیہودہ فکروں میں پڑے رہیں۔ ۷۱ وہ خدا بہت پاک اور بہت مبارک اور بہت اونچا ہے جس نے تیری بزرگی کو زیادہ کیا۔ ۷۲ وہ وقت آتا ہے کہ تیرے باپ دادے کا ذکر کوئی بھی نہیں کرے گا اور ابتدا سلسلہ خاندان کا تجھ سے شروع ہوگا۔ (اور یہی انبیاء اور مامورین عظام میں خدا تعالیٰ کی عادت ہے) ۷۳ اور خدا ایسا نہیں ہے جو تجھے چھوڑ دے جب تک پاک اور پلید میں فرق کرکے نہ دکھلاوے۔ ۷۴ مَیں نے ارادہ کیا کہ ایک خلیفہ پیدا کروں سو مَیں نے آدم کو بنایا۔ ۷۵ اے آدم تُو اور تیرے دوست اور تیری بیوی بہشت میں داخل ہو۔ ۷۶ اے احمد تُو اور تیرے دوست اور تیری بیوی بہشت میں داخل ہو۔ ۷۷ اے مریم تُو اور تیرے دوست اور تیری

بیوی بہشت میں داخل ہو۔ ۷۸ تُو اس حالت میں مرے گا کہ مَیں تجھ سے راضی ہوں گا۔ ۷۹ اور خدا کے فضل سے تو بہشت میں داخل ہوگا۔ ۸۰ سلامتی کے ساتھ، پاکیزگی کے ساتھ، امن کے ساتھ بہشت میں داخل ہوگا۔ ۸۱ خدا تیرے سب کام درست کر دے گا اور تیری ساری مرادیں تجھے دے گا۔ ۸۲ تیرے پر سلام تُو مبارک کیا گیا۔ ۸۳ اور جس قدر لوگ تیرے زمانہ میں ہیں سب پر مَیں نے تجھے فضیلت دی۔ ۸۴ کہیں گے کہ یہ تو افترا ہے۔ ہم نے اپنے باپ دادوں سے ایسا نہیں سنا۔ ۸۵ اور تیرا خدا قادر ہے ۸۶ جس کو چاہتا ہے اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔ ۸۷ اور ہم نے بنی آدم کو بزرگی دی اور بعض کو بعض پر فضیلت بخشی۔ ۸۸ اُن کو کہہ دے کہ خدا کی طرف سے نُور تمہارے پاس آیا ہے پس اگر تم مومن ہو تو انکار مت کرو۔ ۸۹ جو لوگ کافر ہو گئے اور خدا کی راہ کے مزاحم ہوئے اُن پر ایک مرد نے جو فارس کی نسل میں سے ہے ردّ کیا۔ (اس کی سعی کا خدا شاکر ہے۔ براہین احمدیہ[1]) ۹۰ کتاب ولی کی علی کی ذوالفقار ہے۔ ۹۱ اور اگر ایمان ثریّا پر ہوتا تو وہاں سے اُس کو لے آتا۔ ۹۲ قریب ہے کہ اس کا تیل خود بخود بھڑک اُٹھے اگرچہ آگ اس کو نہ چھوئے۔ ۹۳ وہ خدا سے نزدیک ہوا اور آگے سے آگے بڑھا یہاں تک کہ دُوقوسوں کے درمیان کھڑا ہو گیا...... ۹۴ ہم نے اُس کو قادیان کے قریب اُتارا۔ ۹۵ اور حق کے ساتھ اُتارا اور حق کے ساتھ اُترا۔ ۹۶ اور اس میں وہ پیشگوئی پوری ہوئی جو قرآن اور حدیث میں تھی۔ ۹۷ یعنی وہی مسیح موعود ہے جس کا ذکر قرآن شریف اور حدیثوں میں تھا۔ ۹۸ سچی بات یہی ہے جس میں تم لوگ شک کرتے ہو۔ ۹۹ اور بعض کہیں گے کہ اس عہدہ اور منصب کے لائق فلاں فلاں تھا جو فلاں جگہ رہتا ہے۔ ۱۰۰ اور کہیں گے کہ یہ تو مکر ہے جو تم نے شہر میں مِل جُل کر بنالیا۔ ۱۰۱ یہ لوگ تیری طرف دیکھتے ہیں اور تو انہیں نظر نہیں آتا۔ ۱۰۲ دیکھو یہ کیسا نشان ہے کہ خدا نے اُسے سکھلایا۔ ۱۰۳ اور بغیر ان کے جو پاک کئے جاتے ہیں کسی کو علمِ قرآن نہیں دیا جاتا۔ ۱۰۴ اے قادر کے بندے مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ ۱۰۵ اور آج تو میرے پاس امین ۱۰۶ اور تیرے پر دنیا اور دین میں میری رحمت ہے۔ ۱۰۷ اور تو منصور اور مظفّر ہے۔ ۱۰۸ دنیا اور آخرت میں وجیہہ اور خدا کا مقرب۔ ۱۰۹ مَیں تیرا ضروری چارہ ہوں۔ ۱۱۰ اور مَیں نے تجھے زندہ کیا۔ ۱۱۱ مَیں نے اپنے پاس سے سچائی کی رُوح تجھ میں پھونکی۔ ۱۱۲ اور اپنی محبّت تیرے پر ڈال دی۔ اور تُو نے میری آنکھوں کے سامنے پرورش پائی۔ ۱۱۳ خدا تیری تعریف کرتا ہے اور تیری طرف چلا آتا ہے۔ ۱۱۴ اس نے اس آدم کو یعنی تجھ کو پیدا کیا اور اس کو عزت دی۔ ۱۱۵ یہ خدا کا رسول ہے نبیوں کے حُلّوں میں۔ ۱۱۶ جو شخص اس کے مطبع سے ردّ کیا گیا اس کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ ۱۱۷ اور یاد کر وہ آنے والا زمانہ جب کہ ایک شخص تیرے پر تکفیر کا فتویٰ لگائے گا۔ ۱۱۸ اور اپنے کسی ایسے شخص کو جس کے فتویٰ کا

[1] براہین احمدیہ حصہ چہارم روحانی خزائن جلد ۱ صفحہ ۵۹۱ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۳ (ناشر)

دنیا پر عام اثر ہوتا ہو کہے گا کہ اے ہامان میرے لئے اس فتنہ کی آگ بھڑکا تا مَیں اُس شخص کے خدا پر اطلاع پاؤں اور مَیں خیال کرتا ہوں کہ یہ جھوٹا ہے۔ ۱۱۹ ہلاک ہو گئے دونوں ہاتھ ابی لہب کے اور وہ بھی ہلاک ہو گیا۔ (یعنی جس نے یہ فتویٰ لکھا یا لکھوایا) اُس کو نہیں چاہیے تھا کہ اس معاملہ میں دخل دیتا مگر ڈرتے ڈرتے[۱]...... ۱۲۰ اس فتویٰ تکفیر سے جو کچھ تکلیف تجھے پہنچے گی وہ تو خدا کی طرف سے ہے۔ ۱۲۱ یہ ایک فتنہ ہوگا پس صبر کر وجیسا کہ اولوالعزم نبیوں نے صبر کیا۔ ۱۲۲ اور آخر خدا منکرین کے مکر کو سُست کر دے گا۔ ۱۲۳ سمجھ اور یاد رکھ کہ یہ فتنہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہوگا تا وہ تجھ سے بہت سا پیار کرے۔ یہ اس خدا کا پیار ہے جو غالب اور بزرگ ہے ۱۲۴ اور اس مصیبت کے صلہ میں ایک ایسی بخشش ہے جو کبھی منقطع نہیں ہوگی۔ ۱۲۵ مَیں ایک پوشیدہ خزانہ تھا پس مَیں نے چاہا کہ پہچانا جاؤں۔ ۱۲۶ زمین اور آسمان دونوں ایک سربستہ گٹھڑی کی طرح ہو گئے تھے۔ جن کے جواہر اور اسرار پوشیدہ تھے۔ پس ہم نے ان دونوں کو کھول دیا یعنی اس زمانہ میں ایک قوم پیدا ہوگئی جو اَرضی خواص اور طبائع کو ظاہر کر رہے ہیں اور ان کے مقابل پر ایک دوسری قوم پیدا کی گئی جن پر آسمان کے دروازے کھولے گئے ۱۲۷ اور تجھے منکروں نے ایک ہنسی کی جگہ بنا رکھا ہے۔ ۱۲۸ اور کہتے ہیں کیا یہی ہے جس کو خدا نے مبعوث فرمایا۔ ۱۲۹ کہہ مَیں تو خدا تعالیٰ کی طرف سے فقط ایک بشر ہوں مجھ کو یہ وحی ہوتی ہے کہ تمہارا خدا ایک خدا ہے۔ ۱۳۰ اور تمام بہتری قرآن میں ہے۔ ۱۳۱ لٹک کر چل کہ تیرا وقت پہنچ گیا اور محمدیوں کا پَیر ایک بلند اور محکم مینار پر پڑ گیا۔ ۱۳۲ وہی پاک محمدؐ جو نبیوں کا سردار ہے۔ ۱۳۳ اے عیسیٰ! مَیں تجھے وفات دوں گا اور اپنی طرف اُٹھاؤں گا...... مَیں تیری جماعت کو تیرے مخالفوں پر قیامت تک غلبہ دوں گا۔ ۱۳۴ ایک گروہ پہلوں میں سے ہوگا جو اوائل حال میں قبول کر لیں گے اور ایک گروہ پچھلوں میں سے ہوگا جو متواتر نشانوں کے بعد مانیں گے۔ ۱۳۵ مَیں اپنی چمکار دکھلاؤں گا۔ اپنی قدرت نمائی سے تجھ کو اُٹھاؤں گا۔ ۱۳۶ دُنیا میں ایک نذیر آیا پر دُنیا نے اُسے قبول نہ کیا لیکن خدا اسے قبول کرے گا اور بڑے زور آور حملوں سے اُس کی سچائی ظاہر کر دے گا۔ ۱۳۷ خدا اُس کا نگہبان ہے خدا کی عنایت اس کی نگہبان ہے۔ ۱۳۸ ہم نے اس کو اتارا اور ہم ہی اُس کے نگہبان ہیں۔ ۱۳۹ خدا بہتر نگہبانی کرنے والا

---

۱؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ ’’یہ جو فرمایا کہ اگر دخل دیتا تو چاہیے تھا کہ ڈرتے ڈرتے دخل دیتا۔ یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اگر کوئی بات کسی مجدّد وقت کی کسی کو سمجھ نہ آوے تو کچھ مضائقہ نہیں کہ ڈرتے ڈرتے نیک نیتی اور پاک دل کے ساتھ اس مسئلہ میں بحث کرے مگر عداوت اور بدزبانی تک اس معاملہ کو نہ پہنچاوے کہ انجام اس کا سلبِ ایمان اور ابولہب کا خطاب ہے۔‘‘ (ضیاء الحق۔ روحانی خزائن جلد ۹ صفحہ ۲۹۴)

ہی پیشوا۔ مَیں تو ایک تخم ریزی کرنے آیا ہوں سو میرے ہاتھ سے وہ تخم بویا گیا اور اب وہ بڑھے گا اور پھولے گا اور کوئی نہیں جو اس کو روک سکے۔‘‘ (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۶۶، ۶۷)

**۱۹۰۳ء** ’’اور یہ خیال مت کرو کہ آریہ یعنی ہندو دیانندی والے کچھ چیز ہیں وہ صرف اس زنبور کی طرح ہیں جس میں بجز نیش زنی کے اور کچھ نہیں۔ وہ نہیں جانتے کہ توحید کیا چیز ہے اور روحانیت سے سراسر بے نصیب ہیں۔ عیب چینی کرنا اور خدا کے پاک رسولوں کو گالیاں دینا ان کا کام ہے اور بڑا کمال ان کا یہی ہے کہ شیطانی وساوس سے اعتراضات کے ذخیرے جمع کر رہے ہیں اور تقویٰ اور طہارت کی روح ان میں نہیں۔ یاد رکھو کہ بغیر روحانیت کے کوئی مذہب چل نہیں سکتا اور مذہب بغیر روحانیت کے کچھ بھی چیز نہیں۔ جس مذہب میں روحانیت نہیں اور جس مذہب میں خدا کے ساتھ مکالمہ کا تعلق نہیں اور صدق وصفا کی روح نہیں اور آسمانی کشش اُس کے ساتھ نہیں اور فوق العادت تبدیلی کا نمونہ اس کے پاس نہیں وہ مذہب مردہ ہے۔ اس سے مت ڈرو۔ ابھی تم میں سے لاکھوں اور کروڑوں انسان زندہ ہوں گے کہ اس مذہب کو نابود ہوتے دیکھ لو گے۔‘‘

(تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۶۷، ۶۸)

**۱۹۰۳ء** ’’میرا ارادہ تھا کہ قبل اس کے جو ۱۶؍اکتوبر ۱۹۰۳ء کو بمقام گورداسپور ایک مقدّمہ پر جاؤں...... یہ رسالہ تالیف کر لوں اور اس کو ساتھ لے جاؤں۔ تو ایسا اِتفاق ہوا کہ مجھے درد ِگُردہ سخت پیدا ہوا۔ مَیں نے خیال کیا کہ یہ کام ناتمام رہ گیا۔ صرف دو چار دن ہیں اگر مَیں اِسی طرح درد ِگردہ میں مبتلا رہا جو ایک مُہلک بیماری ہے تو یہ تالیف نہیں ہو سکے گا۔ تب خدا تعالیٰ نے مجھے دعا کی طرف توجہ دلائی۔ مَیں نے رات کے وقت میں جبکہ تین گھنٹے کے قریب بارہ بجے کے بعد رات گزر چکی تھی۔ اپنے گھر کے لوگوں سے کہا کہ اَب مَیں دُعا کرتا ہوں تم آمین کہو۔ سو مَیں نے اسی دردناک حالت میں صاحبزادہ مولوی عبد اللطیف کے تصور سے دعا کی کہ یا الٰہی اس مرحوم کے لئے مَیں اس کو لکھنا چاہتا تھا۔ تو ساتھ ہی مجھے غنودگی ہوئی اور الہام ہوا۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔

یعنی سلامتی اور عافیت ہے، یہ خدائے رحیم کا کلام ہے۔

پس قسم ہے مجھے اُس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ ابھی صبح کے چھ نہیں بجے تھے کہ مَیں بالکل تندرست ہو گیا اور اسی روز نصف کے قریب کتاب کو لکھ لیا۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذٰلِكَ۔‘‘

(تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۷۴، ۷۵)

**۱۳؍اکتوبر ۱۹۰۳ء** ”سَبَّحَكَ اللّٰهُ وَرَافَاكَ۔ خدا ترا از عیوب منزّہ کرد و با تو موافقت کرد۔“
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۸)
(ترجمہ) خدا نے ہر ایک عیب سے تجھے پاک کیا اور تجھ سے موافقت کی۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۹)

**۲۲؍اکتوبر ۱۹۰۳ء** ۱ یُسَبِّحُ لِلّٰهِ[1] مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ۔ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ۔ ۲ وَاِنَّكَ اَنْتَ الْمُجَازُ۔[2] ۳ اِنِّیْ مَلَکْتُ الشَّرْقَ وَالْغَرْبَ۔

یہ الہام مذکورہ بالا نواب محمد علی صاحب کے پسر عبد الرحیم کے حق میں ہوا کہ پہلے مایوسی کی حالت ہوئی پھر شفاعت کی۔ خدا تعالیٰ نے چند یوم میں شفا بخشی...... پھر بعد اس کے ۲۷؍اکتوبر ۱۹۰۳ء تک آثار صحت

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۱ آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے سب اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے۔ کون ہے جو اس کے اذن کے بغیر اس کے حضور شفاعت کرے۔ ۲ اور تجھے شفاعت کی اجازت دی جاتی ہے۔ ۳ مَیں مشرق اور مغرب کا مالک ہوا۔

[2] ”ہمارے مکرم خان صاحب محمد علی خان صاحب کا چھوٹا لڑکا عبد الرحیم سخت بیمار ہو گیا۔ چودہ روز ایک ہی تپ لازمِ حال (رہا) اور اس پر حواس میں فتور اور بیہوشی رہی آخر نوبت احتراق تک پہنچ گئی...... حضرت خلیفۃ اللہ علیہ السلام کو ہر روز دعا کے لئے توجہ دلائی جاتی تھی اور وہ کرتے تھے۔ ۲۵؍اکتوبر کو حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں بڑی بے تابی سے عرض کی گئی کہ عبد الرحیم کی زندگی کے آثار اچھے نظر نہیں آتے۔ حضرت رؤف الرحیم تہجد میں اس کے لئے دعا کر رہے تھے کہ اتنے میں خدا کی وحی سے آپ پر کھلا کہ **تقدیر مبرم ہے اور ہلاکت مقدّر** ...... فرمایا۔ جب خدا تعالیٰ کی یہ قہری وحی نازل ہوئی تو مجھ پر حد سے زیادہ حزن طاری ہوا۔ اُس وقت بے اختیار میرے منہ سے نکل گیا کہ **یا الٰہی اگر یہ دعا کا موقع نہیں تو مَیں شفاعت کرتا ہوں۔ اس کا موقع تو ہے۔** اس پر معاً وحی نازل ہوئی۔ **یُسَبِّحُ لَہٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ۔ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ** اس جلالی وحی سے میرا بدن کانپ گیا اور مجھ پر سخت خوف اور ہیبت وارد ہوئی کہ مَیں نے بلا اِذن شفاعت کی ہے ایک دو منٹ کے بعد پھر وحی ہوئی۔ **اِنَّكَ اَنْتَ الْمُجَازُ** یعنی تجھے اجازت ہے۔ اس کے بعد حالاً بعد حالٍ عبد الرحیم کی صحت ترقی کرنے لگی اور اَب ہر ایک جو دیکھتا اور پہچانتا تھا اسے دیکھ کر خدا تعالیٰ کے شکر سے بھر جاتا اور اعتراف کرتا ہے کہ لاریب مُردہ زندہ ہوا ہے۔“
(مکتوب محررہ حضرت مولانا عبد الکریم صاحب سیالکوٹی مطبوعہ البدر مورخہ ۲۹؍اکتوبر، ۱۸؍نومبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۳۲۱)

عبدالرحیم ظاہر ہوئے اور اگرچہ آج کی تاریخ سے ۲؍نومبر ۱۹۰۳ء تک بباعث شدّتِ احتراق بولنے پر قادر نہیں ہوا صرف ہاں ہوں کرتا ہے لیکن بیماری نے چھوڑ دیا۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِکَ۔

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۸)

**۲۵؍اکتوبر ۱۹۰۳ء** ''۱ اِنِّیْ اُنَوِّرُ کُلَّ مَنْ فِی الدَّارِ۔ ۲ ظَفَرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَ فَتْحٌ مُّبِیْنٌ۔ ۳ ظَفَرٌ وَّفَتْحٌ مِّنَ اللّٰہِ۔ ۴ فخر احمد۔ ۵ اِنِّیْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا۔''[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۸)

**۱۹۰۳ء (قریباً)** ''عرصہ قریباً تین سال کا ہوا ہے کہ صبح کے وقت کشفی طور پر مجھے دکھایا گیا کہ مبارک احمد سخت مبہوت اور بدحواس ہوکر میرے پاس دوڑا آیا ہے اور نہایت بے قرار ہے اور حواس اُڑے ہوئے ہیں اور کہتا ہے کہ ابّا پانی۔ یعنی مجھے پانی دو......

اِس کے بعد اُسی وقت ہم باغ میں گئے۔ اور قریباً آٹھ بجے صبح کا وقت تھا اور مبارک احمد بھی ساتھ تھا اور مبارک احمد کئی دوسرے چھوٹے بچوں کے ساتھ باغ کے ایک گوشے میں کھیلتا تھا اور عمر قریباً چار برس کی تھی۔ اُس وقت مَیں ایک درخت کے نیچے کھڑا تھا۔ مَیں نے دیکھا کہ مبارک احمد زور سے میری طرف دوڑتا چلا آتا ہے اور سخت بدحواس ہو رہا ہے۔ میرے سامنے آکر اتنا اُس کے منہ سے نکلا کہ ابّا پانی۔ بعد اس کے نیم بیہوش کی طرح ہوگیا اور وہاں سے کنواں قریباً پچاس قدم کے فاصلہ پر تھا۔ مَیں نے اُس کو گود میں اُٹھالیا اور جہاں تک مجھ سے ہوسکا مَیں تیز قدم اُٹھا کر اور دَوڑ کر کنوئیں تک پہنچا اور اُس کے منہ میں پانی ڈالا۔ جب اُس کو ہوش آئی اور کچھ آرام آیا تو مَیں نے اُس سے اِس حادثہ کا سبب دریافت کیا تو اُس نے کہا کہ بعض بچوں کے کہنے سے مَیں نے بہت سا پِسا ہوا نمک پھانک لیا اور دماغ پر بخار چڑھ گئے اور سانس رُک گیا اور گلا گھونٹا گیا۔ پس اِس طرح پر خدا نے اُس کو شفا دی اور کشفی پیشگوئی پوری کی۔'' (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۹۹، ۴۰۰)

**۲۲؍نومبر ۱۹۰۳ء** ''یکم رمضان ۱۳۲۱ھ موافق ۲۲؍نومبر ۱۹۰۳ء خواب میں مَیں نے دیکھا کہ مَیں ایک قبر پر ہوں، صاحبِ قبر زندہ ہوگیا۔ مَیں اُس کو کہتا ہوں کہ تم آمین کرو مَیں دعا کرتا ہوں تب میں نے کئی دعائیں کیں اور سب کے آخر میں نے اُس کو کہا کہ دعا کرو کہ میری عمر پچانویں ۹۵ برس کی ہو تب اس نے آمین کرنے سے خاموشی اختیار کی اس پر میں نے بہت اصرار کیا اور اس کو پکڑ کر جھنجوڑا اور ہلایا بہت اصرار کے بعد اس نے

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۱ مَیں روشن کروں گا ہر اس شخص کو جو اِس گھر میں ہے۔ ۲ خدا کی طرف سے ظفر اور کھلی کھلی فتح۔ ۳ خدا کی طرف سے ظفر اور فتح۔ ۴ احمدؑ کا فخر۔ ۵ مَیں نے خدائے رحمٰن کے لئے روزہ کی منت مانی۔

آمین کہہ دیا۔'' (کاپی الہامات[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۹)

**۲۲/نومبر ۱۹۰۳ء** ''یکم رمضان ۱۳۲۱ھ مَا اَحْسَنَ شَانَكَ[2]۔ سخت بیماری کے وقت دعا کی گئی تھی۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۹، ۲۰)

**۲۳/نومبر ۱۹۰۳ء** ''۲/رمضان میں مَیں نے دیکھا کہ سلطان احمد کی تائی مسماۃ حُرمت بی بی ایک مکان پر جو سِکھوں کے دھرم سالہ سے مشابہ ہے میرے پاس آئی اور لڑائی کا ارادہ رکھتی ہے اور کھڑی ہو کر میری طرف ایک سوٹا چلایا جو سیاہ رنگ کا تھا۔ مَیں نے اپنی سفید سوٹی سے اس کو روک دیا۔ بعد اس کے مَیں نے اس کو کہا کہ اگر مَیں نفسانی آدمی ہوں تو تم مجھے فنا کر سکتی ہو لیکن اگر مَیں نفسانی آدمی نہیں تو تم مجھے فنا نہیں کر سکتی۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۹)

**۲۶/نومبر ۱۹۰۳ء** ۱۔ ''میری فتح ہوئی میرا غلبہ ہوا۔

۲۔ ۱ اِنِّیْ اُمِرْتُ لِلرَّحْمٰنِ فَاْتُوْنِیْ اَجْمَعِیْنَ۔ ۲ اِنِّیْ اُمِّرْتُ مِنَ الرَّحْمٰنِ فَاْتُوْنِیْ اَجْمَعِیْنَ۔

۳ اِنِّیْ اُمِّرْتُ مِنَ الرَّحْمٰنِ فَاْتُوْنِیْ اَجْمَعِیْنَ۔''[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۹)

---

[1] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷، ۲۴/دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵ اور البدر مورخہ ۱۶/دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۳۷۴ میں یہ رؤیا یوں درج ہے۔ ''مَیں ایک قبر پر بیٹھا ہوں۔ صاحبِ قبر میرے سامنے بیٹھا ہے۔ میرے دل میں خیال آیا کہ آج بہت سی دعائیں امورِ ضروری کے متعلق مانگ لوں اور یہ شخص آمین کہتا جاوے۔ آخر مَیں نے دعائیں مانگنی شروع کیں جن میں سے بعض دعائیں یاد ہیں اور بعض بھول گئیں۔ ہر ایک دعا پر وہ شخص بڑی شرح صدر سے آمین کہتا تھا۔ ایک دعا یہ ہے کہ الٰہی! میرے سلسلے کو ترقی ہو اور تیری نصرت اور تائید اس کے شاملِ حال ہو۔ اور بعض دعائیں اپنے دوستوں کے حق میں تھیں۔ اتنے میں خیال آیا کہ یہ دعا بھی مانگ لوں کہ میری عمر ۹۵ سال ہو جاوے۔ مَیں نے دعا کی اُس نے آمین نہ کہی۔ مَیں نے وجہ پوچھی وہ خاموش ہو رہا۔ پھر مَیں نے اُس سے سخت تکرار اور اصرار شروع کیا یہاں تک کہ اس سے ہاتھ پائی کرتا تھا۔ بہت عرصہ کے بعد اُس نے کہا اچھا دعا کرو مَیں آمین کہوں گا۔ چنانچہ مَیں نے دعا کی کہ الٰہی میری عمر ۹۵ برس کی ہو جاوے۔ اس نے آمین کہی۔ مَیں نے اس سے کہا کہ ہر ایک دعا پر تو شرح صدر سے آمین کہتا تھا اِس دعا پر کیا ہو گیا۔ اُس نے ایک دفتر عُذروں کا بیان کیا کہ یہ وجہ تھی فلاں وجہ تھی جو میرے ذہن سے جاتا رہا مگر مفہوم بعض عُذروں کا یہ تھا کہ گویا وہ کہتا ہے کہ جب ہم کسی امر کی نسبت آمین کہتے ہیں تو ہماری ذمہ داری بہت بڑھ جاتی ہے۔''

[2] (ترجمہ از مرتّب) تیرا حال کیسا اچھا ہے۔

[3] (ترجمہ از ناشر) ۱ مَیں خدائے رحمٰن کی طرف سے مامور ہوں پس تم سب میرے پاس آؤ۔ ۲ مَیں خدائے رحمٰن کی طرف سے امیر بنایا گیا ہوں پس تم سب میرے پاس آؤ۔ ۳ مَیں خدائے رحمٰن کی طرف سے امیر بنایا گیا ہوں پس تم سب میرے پاس آؤ۔

**۲۶؍نومبر ۱۹۰۳ء** ’’لَکَ الْفَتْحُ وَلَکَ الْغَلَبَۃُ۔‘‘[1] (الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

**نومبر ۱۹۰۳ء** ’’۱ ہماری فتح[2]، ہمارا غلبہ۔ ۲ ظَفَرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَ فَتْحٌ مُّبِیْنٌ۔ ۳ ظَفَرٌ وَّفَتْحٌ مِّنَ اللّٰہِ۔‘‘[3]

(الحکم جلد ۷ نمبر ۴۶،۴۷ مورخہ ۱۷، ۲۴ دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵۔البدر جلد ۳ نمبر ۱ مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶)

**۲؍دسمبر ۱۹۰۳ء روز چارشنبہ** ’’خواب میں مَیں نے دیکھا کہ گھر میں مَیں ایک جگہ بیٹھا ہوں یک دفعہ وہ چوبارہ جس میں اخی مولوی عبدالکریم صاحب رہتے ہیں گرا اور تمام گر کے نیچے آ پڑا اور اس کے گرنے کا بہت صدمہ ہوا، اور بڑی آواز آئی۔ اسی وقت میرے خیال میں آیا کہ غلام قادر میرا بھائی چوبارہ میں تھا۔ شاید وہ دَب کر مر گیا۔ پھر دوبارہ دل میں ڈالا گیا کہ وہ اس چوبارہ میں نہیں تھا وہ بچ گیا ہے۔ یہ خواب ہے جو آج بارھویں روزہ کی رات میں بدھ کے دن کی رات کو مَیں نے دیکھی۔ مَیں دعا کرتا ہوں کہ خدا تعالیٰ اس کے بداثر سے مجھے اور میرے تمام عیال اطفال اور میرے دوستوں کو بچاوے۔ آمین ثم آمین۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۰)

**۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء** (الف) ’’شب چار دسمبر ۱۹۰۳ء مطابق ۱۴؍رمضان المبارک۔ جب یہ توجہ کی گئی کہ حمل والدہ محمود نکالنا بہتر ہے یا نہیں تو اس وقت بوقت قریب اڑھائی بجے رات کے یہ الہام ہوا۔

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) تیرے لئے فتح ہے اور تیرے لئے غلبہ۔

[2] ’’سعد اللہ کی اِس پیشگوئی کے پُورا ہونے کے متعلق ایک مجلس میں ذکر تھا...... ایک...... خادم نے عرض کیا کہ یہ امر شاید قبل از وقت ہو۔ اس پر حضرت اقدس نے بزور کہا کہ یہ پیشگوئی پوری ہو چکی ہے اور ہمیں اس میں کوئی تامل نہیں ہم یقین رکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہماری اس بات کو جھوٹا نہیں کرے گا اور اس میں فتح ہماری ہے۔ اس پر حضرت کو الہام ہوا جو الحکم میں ۳۰ نومبر ۱۹۰۶ء کو چھاپ دیا گیا۔

لَوْ اَقْسَمَ عَلَی اللّٰہِ لَاَبَرَّہٗ۔

اور ابھی اِس الہام پر تھوڑا ہی عرصہ گذرا تھا کہ ۴؍جنوری کی شب کو لدھیانہ کے ایک تار نے خبر دی کہ سعد اللہ فوت ہو گیا۔‘‘

(الحکم مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۵)

[3] (ترجمہ از ناشر) ۲ خدا کی طرف سے ظفر اور کھلی کھلی فتح۔ ۳ خدا کی طرف سے ظفر اور فتح۔

۱ وَاللّٰهُ[۱] مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ۔ ۲ بَلَآءٌ وَّ اَنْوَارٌ۔ ۳ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ ثُمَّ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ۔ ۴ خوش باش که عاقبت نکو خواہد بود ۔ خوش باش که عاقبت نکو خواہد بود۔ ۵ بسترِ عیش۔‘‘ (کاپی الہامات[۲] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۰)

(ب) الہام ’’ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ‘‘ کے بارہ میں فرمایا۔

’’آج ۲۵؍جون ۱۹۰۴ء روز شنبہ کو یعنی اس رات کو جو جمعہ کا دن گزرنے کے بعد آتی ہے مطابق ۱۰؍ربیع الثانی ۱۳۲۲ھ اور دہم ہاڑ ۱۹۵۶ء میرے گھر میں لڑکی پیدا ہوئی اور اس کا نام امۃ الحفیظ رکھا گیا۔ یہ وہی لڑکی ہے جس کی نسبت الہام ہوا تھا۔ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۰)

**۱۲؍دسمبر ۱۹۰۳ء** ’’ الہام۔ اِنِّیْ حِمَی الرَّحْمٰنِ۔ میں ہوں رحمٰن کی چراگاہ[۳] وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ۔‘‘[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱)

---

۱ (ترجمہ از مرتّب) ۱ اور اللہ تعالیٰ نکالنے والا ہے جو کچھ کہ تم چھپاتے ہو۔ ۲ آزمائش اور انوار۔ ۳ مَیں رحمٰن خدا ہوں۔ پھر (مَیں کہتا ہوں) مَیں رحمٰن خدا ہوں۔ ۴ خوش ہو کہ انجام نیک ہوگا۔ خوش ہو کہ انجام نیک ہوگا۔

۲ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶، الحکم مورخہ ۱۷، ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵ میں الہام نمبر ۳ ’’اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ ثُمَّ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ۔‘‘ درج نہیں۔

۳ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۳۸۳ میں یہ الہام یوں درج ہے۔’’اِنِّیْ حِمَی الرَّحْمٰنِ (مَیں خدا کی باڑ ہوں)۔‘‘

فرمایا یہ خطاب میری طرف ہے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ اعدا طرح طرح کے منصوبے کرتے ہوویں گے۔ ایک شعر بھی اِس مضمون کا ہے

اے آنکه سُوئے من بدویدی بصد تبر — از باغبان بترس که من شاخِ مثمرم[۵]

۴ (ترجمہ از مرتّب) اور اللہ تعالیٰ نکالنے والا ہے جو کچھ کہ تم چھپاتے ہو۔

۵ (ترجمہ از ناشر) اے وہ جو میری طرف سینکڑوں کلہاڑے لے کر دوڑا ہے باغبان سے ڈر کیونکہ میں ایک پھل دار شاخ ہوں۔

**۱۷؍دسمبر ۱۹۰۳ء** ’’رمضان شریف کی ۲۷؍شب کو جس پر لیلۃ القدر کا گمان کیا جاتا ہے حضرت حجۃ اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بمقام گورداسپور اپنی جماعت کے موجود اور غیر موجود خدام کے لئے عام طور پر دعائیں کیں جو موجود تھے یا جن کے نام یاد آ گئے ان کا نام لے کر اور کل جماعت کے لئے عام طور پر دعا کی جس پر الہام ہوا۔

فَبُشْرٰی لِلْمُؤْمِنِیْنَ۔‘‘[1]

(الحکم جلد ۷ نمبر ۴۶، ۴۷ مورخہ ۱۷، ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵۔ البدر جلد ۳ نمبر ۱ مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶ حاشیہ)

**۱۷؍دسمبر ۱۹۰۳ء** خواب۔ ’’ہمارے مکان کے متصل ایک بڑا چبوترہ ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ اِس جگہ ایک لمبا دالان مہمانوں کے واسطے بنایا جائے۔ پھر ہم نے دعا کی کہ بن جاوے۔[2]‘‘

(البدر جلد ۳ نمبر ۱ مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶۔ الحکم جلد ۲ نمبر ۴۶، ۴۷ مورخہ ۱۷، ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵)

**۱۷؍دسمبر ۱۹۰۳ء** ’’۱ تَرٰی نَصْرًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ۔ ۲ اَنْتَ مَعِیَ وَ اَنَا مَعَكَ۔ ۳ اُرِیْحُكَ وَلَا اُجِیْحُكَ۔ ۴ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوا وَّ الَّذِیْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ۔ ۵ غُلِبَتِ الرُّوْمُ فِیْٓ اَدْنَی الْاَرْضِ وَ هُمْ مِّنْ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَیَغْلِبُوْنَ۔ ۶ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوا وَّ الَّذِیْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ۔ ۷ اُرِیْحُكَ وَ لَا اُجِیْحُكَ۔ ۸ اَطَالَ اللّٰهُ بَقَآءَكَ۔ ۹ كَمَّلَ اللّٰهُ اِعْزَازَكَ۔‘‘[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱)

**۱۸؍دسمبر ۱۹۰۳ء** ’’۱ اِنِّیْ[4] مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ ۲ اَقْصِدُكَ وَاَرُوْمُ۔ ۳ وَ اُعْطِیْكَ مَا یَدُوْمُ

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) پس مومنوں کے لئے خوشخبری ہے۔

[2] سو ایسا ہی ہوا۔ بجائے ایک دالان کے اس پلیٹ فارم پر قریباً سارا مہمان خانہ اور مدرسہ احمدیہ تعمیر ہو گیا۔ (مرتّب)

[3] (ترجمہ از مرتّب) ۱ تُو اللہ کی طرف سے نصرت دیکھے گا۔ ۲ تُو میرے ساتھ ہے اور مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ ۳ مَیں تجھے راحت دوں گا اور تجھے نہ مٹاؤں گا۔ ۴ یقیناً اللہ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو متقی اور نیکوکار ہیں۔ ۵ رومی قریب کی زمین میں مغلوب ہو گئے اور وہ مغلوب ہونے کے بعد جلد ہی غالب ہو جائیں گے۔ ۶ یقیناً اللہ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں اور وہ جو محسن ہیں۔ ۷ مَیں تجھے راحت دوں گا اور تجھے نہیں مٹاؤں گا۔ ۸ اللہ تعالیٰ تجھے لمبی عمر تک باقی رکھے۔ ۹ اللہ تعالیٰ تیرا اعزاز مکمل فرمائے۔

[4] (ترجمہ از مرتّب) ۱ مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔ ۲ مَیں تیری طرف توجہ اور ارادہ کروں گا۔ ۳ اور تجھے وہ چیز

۴ ضرور کامیابی۔ ۵ كُلُّكُمْ ذَاهِبٌ۔ ۶ اَكْمَلَ اللهُ كُلَّ مَقْصِدِىْ۔ ۷ كُلُّ اَمْرِىْ كُمِّلَ۔‘‘
(کاپی الہامات[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱)

**۱۹؍دسمبر ۱۹۰۳ء** (الف) ’’۱ كَبُرَ عِنْدَ اللهِ مَوْتُ هٰذَا الرَّجُلِ۔[2] ۲ اولاد کے ساتھ ملائم سلوک کیا جائے گا۔‘‘[3]
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱۔ البدر جلد ۳ نمبر ا مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶)

---

بقیہ ترجمہ۔ دوں گا جو ہمیشہ رہے گی۔ ۵ تم میں سے ہر ایک چل بسنے والا ہے۔ ۶ اللہ تعالیٰ نے میرا تمام مقصد پورا کر دیا۔ ۷ میرا سارا کام مکمل ہو گیا۔

[1] (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶ میں یہ الہامات یوں درج ہیں۔

’’كُلُّكُمْ ذَاهِبٌ۔ ضرور کامیابی۔ اَكْمَلَ اللهُ كُلَّ مَقْصِدِىْ۔ كُلُّ اَمْرِىْ كُمِّلَ۔ اِنِّىْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَاَقْصِدُكَ وَاَرُوْمُ۔ اَنْتَ مَعِىْ وَاَنَا مَعَكَ۔ اُرِيْحُكَ وَلَا اُجِيْحُكَ۔‘‘ اور الحکم مورخہ ۱۷، ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵ میں الہامات ’’ضرور کامیابی‘‘ اور ’’اُرِيْحُكَ وَلَا اُجِيْحُكَ‘‘ درج نہیں۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس شخص کی موت کا واقعہ بڑا بھاری ہے۔

[3] (نوٹ از سید عبد الحی) سیدنا حضرت مصلح موعودؓ نے ۸؍مارچ ۱۹۵۶ء کو اپنے بیٹے صاحبزادہ مرزا اظہر احمد صاحب کے نکاح کا اعلان کرتے ہوئے فرمایا۔

’’خان محمد خان صاحبؓ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پرانے صحابی تھے اور آپ سلسلہ سے اتنی محبّت رکھتے تھے کہ جب وہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء کو فوت ہوئے تو دوسرے دن حضرت مسیح موعود علیہ السلام مسجد میں صبح کی نماز کے لئے تشریف لائے اور فرمایا آج مجھے الہام ہوا ہے کہ ’’اہل بیت میں سے کسی شخص کی وفات ہوئی ہے۔‘‘

حاضرین مجلس نے کہا کہ حضور کے اہل بیت تو خدا تعالیٰ کے فضل سے خیریت سے ہیں۔ پھر یہ الہام کس شخص کے متعلق ہے۔ آپ نے فرمایا خان محمد خان صاحب کپورتھلوی کل فوت ہو گئے ہیں اور یہ الہام مجھے انہی کے متعلق ہوا ہے۔ گویا خدا تعالیٰ نے الہام میں انہیں اہل بیت میں سے قرار دیا ہے۔

پھر ان کے متعلق یہ الہام بھی ہوا کہ ’’اولاد کے ساتھ نرم سلوک کیا جائے گا۔‘‘

(الفضل ۲۳؍نومبر ۱۹۶۰ء بحوالہ خطبات محمود جلد سوم صفحہ ۶۷۸)

(نوٹ از حضرت عرفانی صاحبؓ) منشی محمد خان صاحبؓ افسر بگی خانہ کپورتھلہ تھے۔ جب ان کی وفات ہوئی اِس جگہ کے لئے کپورتھلہ کے کئی شخص امیدوار تھے...... اللہ تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو بذریعہ وحی بتا دیا تھا کہ

(ب) ا زلزلہ کا ایک دھکا۔ ۲ اِنَّ[1] اللّٰہَ لَا یَضُرُّ۔ ۳ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوا وَّ الَّذِیْنَ ھُمْ مُّحْسِنُوْنَ۔ ۴ تَرٰی نَصْرًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰہِ وَ اِنَّھُمْ یَعْمَھُوْنَ۔'' (کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱)

**۲؍جنوری ۱۹۰۴ء** ''میری کھانسی کے لئے الہام۔

۱۔ **اِنشاء اللہ خیر و عافیت** ۔خوش باش کہ عاقبت نکو خواہد بود۔[3]

۲۔ **غُلِبَتِ الرُّوْمُ فِیْ اَدْنَی الْاَرْضِ وَھُمْ مِّنْ بَعْدِ غَلَبِھِمْ سَیَغْلِبُوْنَ**۔[4]

۳۔ اُس کوٹھہ نے دعا کی اور اِس کوٹھہ نے آمین کہی۔ **فَضْلٌ یَسِیْرٌ**۔[5]

۴۔ ایک کتاب دیکھی جس نے اوّل سطر میں بہشت کا ذکر کیا ہے اور پھر نارنول کا۔ گویا جگہ اس کی نارنول ہے جو ایک شہر ہے۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۲)

---

بقیہ حاشیہ۔ اولاد کے ساتھ نرم سلوک کیا جائے گا چنانچہ (حضرت منشی محمد خان صاحبؓ کے فرزندِ اکبر) منشی عبد المجید خان صاحب افسر بگی خانہ مقرر ہوئے اور بالآخر ترقی کرتے کرتے وہ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ہوئے اور اسی عہدے سے پنشن پائی۔ (مکتوباتِ احمد جلد ۳ صفحہ ۶۷ مطبوعہ ۲۰۱۳ء)

[1] (ترجمہ از مرتّب) ۲ اللہ تعالیٰ ضرر نہیں پہنچائے گا۔ ۳ اللہ تعالیٰ اُن لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے جو تقویٰ اختیار کریں اور جو نیکوکار رہوں۔ ۴ تُو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مدد دیکھے گا اور وہ بھٹکتے رہیں گے۔

[2] (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ یکم جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶ اور الحکم مورخہ ۱۷، ۲۴؍دسمبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵ میں الہام نمبر ۴ میں **وَ اِنَّھُمْ یَعْمَھُوْنَ** کی بجائے **وَ ھُمْ یَعْمَھُوْنَ** کے الفاظ درج ہیں نیز درج بالا الہامات کے ساتھ ایک رؤیا باختلافِ الفاظ درج ہے جس کے البدر میں الفاظ یوں ہیں۔''رؤیا میں دیکھا کہ کوئی کہتا ہے زلزلہ کا ایک دھکا مگر میں نے کوئی زلزلہ محسوس نہیں کیا نہ دیوار و مکان ہلتا دیکھا۔''

[3] (ترجمہ از مرتّب) خوش ہو کہ انجام اچھا ہوگا۔

[4] (ترجمہ از مرتّب) ۲ رومی قریب کی زمین میں مغلوب ہو گئے اور وہ مغلوب ہونے کے بعد جلد ہی غالب ہو جائیں گے۔

[5] (ترجمہ از مرتّب) آسان فضل۔ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۲ میں اس الہام کے ساتھ یہ رؤیا درج ہے۔''۱۳؍جنوری کو حضرت اقدسؑ نے فرمایا۔ چند روز ہوئے ہم نے دیکھا کہ اُس رُوڑی پر جو گلی کے سرے پر ہے ایک کوٹھا ہے۔ اُس کوٹھے نے دعا کی اور جس کوٹھے میں ہم رہتے ہیں اُس کوٹھے نے آمین کہی۔ دعا برکات وغیرہ کے لئے تھی۔''

**۳؍جنوری ۱۹۰۴ء** ”۱ اِنِّیْ سَاَنْصُرُكَ۔ ۲ نصرت و فتح و ظفر تابست[1] سال۔ ۳ اِنِّیْ اَجِدُ رِیْحَ یُوْسُفَ لَوْلَا اَنْ تُفَنِّدُوْنِ۔“[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۲)

**۸؍جنوری ۱۹۰۴ء** ”۱ طَوَّلَ اللّٰہُ عُمُرَكَ۔ ۲ اَطَالَ اللّٰہُ بَقَآءَكَ۔ ۳ کَمَّلَ اللّٰہُ اِعْزَازَكَ۔“[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۲)

---

[1] (نوٹ از سید عبد الحی) یہ الہام ۴؍جنوری اور ۲۷؍جنوری ۱۹۰۴ء کا ہے۔ ۱۹۰۴ء میں بیس سال جمع کرنے سے...... ۱۹۲۴ء بنتا ہے۔

مذکورہ الہام میں ۱۹۲۴ء کی طرف اشارہ ہے جب مسجد فضل لندن کا قیام عمل میں آیا تھا چنانچہ اب جو عظیم عالمی فتوحات کا سلسلہ شروع ہوا ہے ان کا تعلق اسی مسجد سے ہے اور یہی سال طُلُوْعُ الشَّمْسِ مِنَ الْمَغْرِبِ کا آغاز اور عالمی فتح وظفر کی ابتدا ہے اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اُس رؤیا کی تعبیر ہے جس کا ذکر کرتے ہوئے حضور تحریر فرماتے ہیں۔

”ایسا ہی طلوع شمس کا جو مغرب کی طرف سے ہوگا ہم اس پر بہرحال ایمان لاتے ہیں۔لیکن اس عاجز پر جو ایک رؤیا میں ظاہر کیا گیا وہ یہ ہے جو مغرب کی طرف سے آفتاب کا چڑھنا یہ معنی رکھتا ہے کہ ممالک مغربی جو قدیم سے ظلمت کفر وضلالت میں ہیں آفتابِ صداقت سے منور کئے جائیں گے اور ان کو اسلام سے حصّہ ملے گا اور میں نے دیکھا کہ میں شہر لنڈن میں ایک منبر پر کھڑا ہوں اور انگریزی زبان میں ایک نہایت مدلل بیان سے اسلام کی صداقت ظاہر کر رہا ہوں۔ بعد اس کے مَیں نے بہت سے پرندے پکڑے جو چھوٹے چھوٹے درختوں پر بیٹھے ہوئے تھے اور ان کے رنگ سفید تھے اور شاید تیتر کے جسم کے موافق ان کا جسم ہوگا۔سو میں نے اس کی یہ تعبیر کی کہ اگرچہ میں نہیں مگر میری تحریریں ان لوگوں میں پھیلیں گی اور بہت سے راستباز انگریز صداقت کے شکار ہوجائیں گے۔“ (ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۳۷۶، ۳۷۷)

[2] (ترجمہ از مرتّب) ۱ مَیں تجھے جلد ہی مدد دوں گا۔ ۲ نصرت اور فتح اور ظفر بیس[2] سال تک۔ ۳ مَیں یوسف کی خوشبو پاتا ہوں اگر تم مجھے بہکا ہوا نہ کہو۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) ۱ اللہ تیری عمر دراز کرے۔ ۲ اللہ تعالیٰ تجھے دیر تک باقی رکھے۔ ۳ خدا تیرا اعزاز کامل کرے۔

**۹؍جنوری ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’اِنِّیْ رَئَیْتُ فَخِذَیْ شَاۃٍ مَسْلُوْخَۃٍ طَرِیَّتَیْنِ۔ اَرَانِیْ اَحَدٌ وَ ھُمَا فِیْ یَدَیْہِ مَا اَعْلَمُ ذَھَبَ بِھِمَا اَوْبَقِیَ قَآئِمًا۔

رَبِّ احْفَظْنِیْ وَ زَوْجِیْ وَ وُلْدِیْ وَاَحْبَابِیْ وَ اَوْلَادَ اَحْبَابِیْ مِنْ شَرِّ ھٰذِہِ الرُّؤْیَا۔ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ اٰمِیْن۔[1]

۲۔ ’’لَا تَثْرِیْبَ عَلَیْکُمُ الْیَوْمَ فَاتُوْنِیْ بِاَھْلِکُمْ اَجْمَعِیْنَ۔‘‘[2]

۳۔ ’’مَیں نے دیکھا کہ گویا مبارک کے بدن پر کچھ لرزہ ہے۔ مَیں اس کو گولی دینا چاہتا ہوں اور باہر قاضی ضیاء الدین کھڑا ہے مَیں چاہتا ہوں اس کو ایک روپیہ شیرینی لانے کے لئے دوں۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۲)

**۱۳؍جنوری ۱۹۰۴ء** ’’رؤیا۔ مولوی محمد علی صاحب نے مجھ سے کہا کہ آپ چلے جائیں۔ مَیں قادیان کو چلا گیا ہوں اور مَیں وضو کر رہا ہوں اور فکر میں ہوں کہ ہم کیوں چلے آئے۔ مچلکہ دیا ہوا تھا خواجہ کمال الدین صاحب سے مشورہ کر لیتے۔‘‘ (الحکم جلد ۸ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

**۱۴؍جنوری ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’قریباً دو بجے رات کے الہام ہوا۔ اَرَدْتُّ اَنْ تَسْتَفْتِحَ۔[3]

۲۔ ’’رؤیا۔ فرمایا۔ ہم ایک جگہ جا رہے ہیں۔ ایک ہاتھی دیکھا۔ اُس سے بھاگے اور ایک اَور کوچہ میں چلے گئے۔ لوگ بھی بھاگے جاتے ہیں۔ مَیں نے پوچھا کہ ہاتھی کہاں ہے۔ لوگوں نے کہا کہ وہ کسی اَور کوچہ میں چلا گیا ہے۔ ہمارے نزدیک نہیں آیا۔

پھر نظارہ بدل گیا۔ گویا گھر میں بیٹھے ہیں۔ قلم پر مَیں نے دو نوک لگائے ہیں جو ولایت سے آئے ہیں۔ پھر مَیں کہتا ہوں یہ بھی نامرد ہی نکلا۔ اس کے بعد الہام ہوا۔ اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ ذُوانْتِقَامٍ۔‘‘[4]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) مَیں نے کھال اُتری بکری کی دو تازہ رانیں دیکھیں۔ کسی نے مجھے دکھائیں جو اس کے ہاتھ میں تھیں۔ مَیں نہیں جانتا کہ وہ ان کو لے گیا یا لئے کھڑا رہا۔ اے میرے ربّ اس رؤیا کے شر سے میری حفاظت فرما اور میری بیوی کی اور میری اولاد کی اور میرے دوستوں اور دوستوں کی اولاد کی۔ یقیناً تُو ہر چیز پر قادر ہے۔ آمین

[2] (ترجمہ از مرتّب) آج تم پر کوئی ملامت نہیں۔ پس تم سب اپنے اہل سمیت میرے پاس آؤ۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) مَیں چاہتا ہوں کہ آپ فتح کے لئے دعا کریں۔

[4] (ترجمہ از مرتّب) اللہ تعالیٰ یقیناً غالب ہے اور سزا دینے کی طاقت رکھتا ہے۔

**۲۷ جنوری ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’۱ نصرت و فتح و ظفر تا بست سال۔[۱]

۲۔ ’’رَأَیْتُ زَوْجَتِیْ مَحْلُوْقَ الرَّأْسِ۔

مَا اَعْلَمُ تَعْبِیْرَہٗ اَللّٰھُمَّ اصْرِفْ سُوْٓءَ ھٰذَا الرُّؤْیَا عَنِّیْ وَعَنْ زَوْجَتِیْ وَعَنْ وُلْدِیْ۔ اٰمِیْن۔‘‘[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

**۸ر فروری ۱۹۰۴ء** ’’فرمایا کہ کھانسی کی شدت بہت ہوتی تھی اور بعض وقت حالت جان کندنی کی سی ہوجاتی تھی اور کوئی اُمید زندگی کی باقی نہ رہتی تھی کہ مجھے الہام ہوا۔

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا۔[۳]

اس کی تفہیم یہ ہوئی کہ موت کا جو خیال کرتے ہو وہ غلط ہے۔ یہ اُس وقت ہوگی جب خدا کی فتح اور نصرت ہوگی اور لوگ فوج دَر فوج اِس سلسلہ میں داخل ہوں گے۔‘‘ (البدر[۴] جلد ۳ نمبر ۸ مورخہ ۲۴ر فروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

**۱۵ر فروری ۱۹۰۴ء** ’’رؤیا میں دیکھا کہ دو پیاز ہاتھ میں ہیں اور پھر آپ کو ایک کوٹھا پیازوں کا دکھایا گیا مگر اس کوٹھے کو کسی نے ایسی لات ماری کہ وہ اندر ہی اندر غرق ہوگیا اور ایک الہام ہوا۔

---

۱۔ (ترجمہ از ناشر) نصرت اور فتح اور ظفر بیس سال تک۔

۲۔ (ترجمہ از مرتّب) مَیں نے (رؤیا میں) دیکھا کہ میری اہلیہ کا سر منڈھا ہوا ہے۔ مَیں اس کی تعبیر نہیں جانتا۔ اے اللہ! اس رؤیا کے بداثرات مجھ سے، میری اہلیہ سے اور میری اولاد سے دُور فرما دے۔ آمین۔

۳۔ (ترجمہ از مرتّب) جب اللہ تعالیٰ کی مدد اور فتح آئے گی اور لوگوں کو تم اللہ کے دین میں فوج دَر فوج داخل ہوتے دیکھو گے۔

۴۔ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷ر فروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۶ میں اس الہام کی تفصیل یوں درج ہے۔ ’’فرمایا کہ کھانسی جب شدت سے ہوتی ہے تو بعض وقت دم رکنے لگتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جان کندن کی سی حالت ہے چنانچہ اس شدت کھانسی میں مجھے اللہ تعالیٰ کی غناءِ ذاتی کا خیال گزرا اور میں سمجھتا تھا کہ اب گویا موت کا وقت قریب ہے اس وقت الہام ہوا۔ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا۔ اس کے یہ معنی سمجھائے گئے کہ ایسا خیال اس وقت غلط ہے بلکہ اس وقت جب اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ کا نظارہ دیکھو اس وقت تو کوچ ضروری ہوجاتا ہے۔‘‘

لَعَلِّیْٓ اٰتِیْکُمْ مِّنْھَا بِقَبَسٍ اَوْ اَجِدُ عَلَی النَّارِ ھُدًی۔‘‘[1]

(البدر جلد ۳ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۴ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۸ نمبر ۶ مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

**۲۴؍فروری ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’مَیں نے دیکھا کوئی کہتا ہے کہ فلاں شخص کی جگہ شیخ آیا۔ خیال گزرتا ہے کہ چندولال کی جگہ آیا۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔‘‘

۲۔ ’’مَیں نے دیکھا کہ ایک سُرخ جوتا میرے سامنے رکھا گیا ہے اور ایک سنہری جوتا عمدہ کسی اَور کو بھیجا گیا ہے۔ خیال گزرتا ہے کہ وہ میری جماعت میں سے ہے۔ شاید خواجہ کمال الدین ہیں۔ ایسا ہی خیال گزرتا ہے۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

**۲۹؍فروری ۱۹۰۴ء** ’’میدان میں فتح خدا تجھے دے گا۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳۔ ضمیمہ البدر جلد ۳ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰)

**یکم مارچ ۱۹۰۴ء** ’’تمہارا نام ہے علی باس‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

**۲؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’وقت صبح کے دیکھا کہ ایک کاغذ کا تھیلہ ہے جو روپیہ سے بھرا ہوا ہے وہ مجھ کو کسی نے دیا اور مَیں نے لے لیا اور رومال سفید میں اس کو باندھنے لگا ہوں اور باندھتے وقت یہ دعا پڑھی۔

رَبِّ اجْعَلْ بَرَکَۃً فِیْہِ[2]

اور یہ کلمہ بطور الہام تھا اور غنودگی ہوگئی اور دیکھا کہ ایک ٹوکرا انگوروں کے ڈبوں کا بھرا ہوا آیا ہے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

**۱۱؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’بُشْرٰی لَکَ یَا غُلَامَ اَحْمَدَ‘‘[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) اُمید ہے کہ مَیں تمہارے پاس اس میں سے کوئی انگارہ لے آؤں یا اس آگ کے پاس مجھے رہنمائی مل جائے۔

[2] (ترجمہ از ناشر) اے میرے ربّ اس میں برکت ڈال دے۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) اے غلام احمد تجھے بشارت ہو۔

**۱۳؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’ تیرہ ۱۳ مارچ ۱۹۰۴ء کو مَیں نے دیکھا کہ گویا ہولیوں کے دن ہیں۔ بہت ہندو سیاہ کپڑے پہنے ہوئے ہولی میں مشغول ہیں۔ چند بڑی مسجد میں جہاں مَیں کھڑا ہوں آئے ہیں۔ پھر مَیں بازار کے اندر آیا ہوں اور غول کے غول ہندو سیاہ کپڑے پہنے ہوئے کھڑے ہیں۔ ایک گروہ کے پاس جو مَیں جاتا ہوں تو کہتا ہوں خبردار مَیں مسلمان ہوں۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳)

**۱۴؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’اِنَّ اللّٰہَ مُعِیْنٌ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۷۴)

**۱۵؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’مَیں نے خواب میں دیکھا کہ مَیں نے اپنے مقدمہ میں دو معتبر آدمی حاکم کی طرف بھیجے ہیں اور پھر مَیں گیا ہوں اور جاکر پلنگ پر بیٹھ گیا ہوں اور اس وقت سلطان احمد میرے ساتھ ہے اور مَیں نے دیکھا کہ وہ دونوں فرستادہ میرے وہاں موجود ہیں اور ایک ہندو بیٹھا ہے جو مخالف ہے وہ دیکھتے ہی حاکم کو کہنے لگا کہ اَب مَیں جاتا ہوں۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۴)

**۲۶؍مارچ ۱۹۰۴ء روز شنبہ** ’’مَیں نے عبدالرحمٰن خان خلف نواب محمد علی خان صاحب کے لئے دعا کی۔ صبح کے وقت بطور کشف مجھ پر ظاہر کیا گیا کہ رات کا وقت ہے اور کوئی کہتا ہے روشنی ہوگئی، روشنی ہوگئی۔ پھر کوئی کہتا ہے کہ آسمان پر روشنی ہے۔ جب مَیں نے آسمان پر نظر کی تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک یا دو لکیریں سُنہری رنگ کی آسمان پر شمالاً وجنوباً ہیں پھر میری آنکھ کھل گئی۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۴)

**۲۷؍مارچ ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ۔‘‘[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۔ بدر جلد ۳ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۶؍اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

۲۔ ’’بادشاہِ وقت پر جو تیر چلاوے۔ اُسی تیر سے وہ آپ مارا جاوے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۔ بدر جلد ۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍جون ۱۹۰۵ء صفحہ ۲)

**۳۱؍مارچ ۱۹۰۴ء** ’’خواب میں دیکھا کہ مَیں آگ کے پاس کھڑا ہوں اور دامن میرا آگ میں پڑ گیا مگر آگ اس کو چھو بھی نہیں گئی۔ بعد اس کے الہام ہوا۔

**خدا کا فضل خدا کی رحمت۔**‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵)

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) اللہ تعالیٰ ہر امر میں مددگار ہے۔ [۲] (ترجمہ از ناشر) یقیناً تیرا دشمن ہی اَبتر رہے گا۔

**۲/اپریل ۱۹۰۴ء** ''عُلیا بیگم۔ پھر دیکھا کہ منشی جلال الدین آ گئے۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵)

**۶/اپریل ۱۹۰۴ء** ''مَیں نے دیکھا کہ ایک عورتوں میں سے عورت ہے۔ اس کے بھائی اور ایک بیٹا فوت ہو گیا ہے۔ کچھ خدا کی طرف سے تنبیہ ہے۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵)

**۱۲/اپریل ۱۹۰۴ء** ''اے بسا خانهٔ دشمن که تو ویراں کردی''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵)

**۱۲/اپریل ۱۹۰۴ء** ''۱ صحت اور تندرستی[1] ۲ اَجَرْتُ مِنَ النَّارِ۔[2]

۳ اے بسا خانهٔ دشمن که تو ویراں کردی[3] ۴ جدھر دیکھتا ہوں اُدھر تُو ہی تُو ہے۔''[4]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱)

**۱۶/اپریل ۱۹۰۴ء** ''فجر کے وقت فرمایا کہ ہم نے ایک خواب دیکھا ہے کہ ایک سڑک ہے جس پر کوئی کوئی درخت ہے اور ایک مقام دارہ (فقراء کے تکیہ وغیرہ) کی طرح ہے۔ مَیں وہاں پہنچا ہوں۔ مفتی محمد صادق میرے ساتھ تھے۔ دو چار اَور دوست بھی ہمراہ تھے لیکن اُن کے نام اور وہ حصّہ خواب کا بھول گیا ہوں۔ آخر سڑک کے کنارہ آیا تو ایک مکان دیکھا جو کہ میرا یہ (سکونتی) مقام معلوم ہوتا ہے لیکن چاروں طرف پھرتا ہوں، اُس کا دروازہ نہیں ملتا اور جہاں دروازہ تھا وہاں ایک پختہ عمارت کی دیوار معلوم ہوتی ہے۔ **فجّو** (فضل النّساء) سفید کپڑے پہنے بیٹھی ہے اور اُس کے ساتھ **فجّاؔ** (فضل) بھی ہے لیکن **فجّے** کی ایک اُنگلی پر خفیف سا زخم ہے جس سے وہ روتا ہے۔ **فجّے** نے آ کر ایک ستون جیسی دیوار کو صرف ہاتھ ہی لگایا ہے کہ وہاں ایک دروازہ بڑی پھاٹک کی طرح ایسے کھل گیا ہے جیسے ایک پینچ کے دبانے سے بعض کَل دار دروازے کھل جاتے ہیں۔ جب اُس دروازہ کے اندر داخل ہوا تو کسی نے کہا کہ یہ دروازہ فضل الرحمٰن نے کھول دیا ہے۔'' (البدر[5] جلد ۳ نمبر ۱۶، ۱۷ مورخہ ۲۴/اپریل و یکم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۶)

---

[1] الہام نمبر ۱ ''صحت اور تندرستی'' البدر مورخہ ۱۶/اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۴ میں نہیں ہے۔ (ناشر)

[2] (ترجمہ از مرتّب) ۲ مَیں نے آگ سے بچا لیا۔

[3] (ترجمہ از ناشر) دشمن کے کتنے ہی گھر ہیں جنہیں تو نے ویران کر دیا ہے۔

[4] ''یہ الہامات ۱۲/اپریل کو ۱۰ بجے کے قریب جب آپ دعا کر رہے تھے ہوئے طاعون کی کارروائی کے متعلق ہیں۔'' (الحکم مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱)

[5] (نوٹ از ناشر) کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵ کی عبارت پورے طور پر پڑھی نہیں جا سکی اس وجہ سے البدر کے حوالہ سے اسے متن میں درج کر دیا گیا ہے۔

**۱۷/اپریل ۱۹۰۴ء** ’’اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْکَ بَغْتَةً۔[1]

کہنہ ۱ اَفَاتَّخَذْتُمْ عِنْدَ اللّٰہِ عَھْدًا فَلَنْ یُّخْلِفَ اللّٰہُ مِیْعَادَہٗ۔[2]

۲ مَاکَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰہِ۔[3]

۳ وَاِنْ کُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِشِفَآءٍ مِّنْ مِّثْلِہٖ۔

۴ یَا وَلِیَّ اللّٰہِ کُنْتُ لَا اَعْرِفُکَ۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۶)

(ترجمہ) ۳ یعنی اگر تمہیں اُس نشان میں شک ہو جو شفا دے کر ہم نے دکھلایا تو تم اس کی نظیر کوئی اَور شفا پیش کرو۔ (تریاق القلوب۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۲۰۹)

(ترجمہ) ۴ یعنی اَے خدا کے ولی! مَیں تجھ کو پہچانتی نہ تھی۔ (سراج منیر۔ روحانی خزائن جلد ۱۲ صفحہ ۸۱)

**۱۹/اپریل ۱۹۰۴ء** ’’ایک رؤیا کے بعد الہام ہوا۔

مَنْ دَخَلَہٗ کَانَ اٰمِنًا[4]

اِس الہام کو سناتے وقت حضورؑ نے فرمایا کہ دیکھو اِس مسجد[5] پر بھی یہی الہام لکھا ہوا ہے جو پچیس برس کے قریب کا ہے۔‘‘ (الحکم جلد ۸ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱)

**۱۹/اپریل ۱۹۰۴ء** ۱۔ ’’ ۱ فَسَحِّقْھُمْ تَسْحِیْقًا۔[6] ۲ زندگی کے فیشن سے دُور جا پڑے ہیں۔

۳ فَسَحِّقْھُمْ تَسْحِیْقًا۔

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) مَیں فوجوں کے ساتھ تیرے پاس اچانک آؤں گا۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) ۱ کیا تم نے اللہ سے کوئی عہد لیا ہوا ہے جس پر وہ اپنے عہد کی خلاف ورزی نہیں کرے گا۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) ۲ کوئی شخص اللہ تعالیٰ کے اِذن کے بغیر مر نہیں سکتا۔

[4] (ترجمہ از مرتّب) جو اس میں داخل ہوگا وہ خطرات سے محفوظ ہو جائے گا۔ [5] مسجد مبارک قادیان۔ (ناشر)

[6] (ترجمہ) ۱ پس پیس ڈال اُن کو خوب پیس ڈالنا۔ (الحکم مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱)

(نوٹ از ناشر) اس الہام کے متعلق الحکم میں تحریر ہے۔’’ فرمایا کہ مَیں اپنی جماعت کے لئے اور قادیان کے لئے دعا کر رہا تھا تو یہ الہام ہوا۔

۱ زندگی کے فیشن سے دُور جا پڑے ہیں۔ ۲ فَسَحِّقْھُمْ تَسْحِیْقًا۔‘‘

فرمایا۔ میرے دل میں آیا کہ اس پیس ڈالنے کو میری طرف کیوں منسوب کیا گیا ہے۔ اتنے میں میری نظر اس دعا پر پڑی

۲۔ ’’درایّامِ مقدمہ جہلم۔ رَبِّ كُلُّ شَيْءٍ خَادِمُكَ رَبِّ فَاحْفَظْنِيْ وَانْصُرْنِيْ وَارْحَمْنِيْ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۶)

(ترجمہ) ’’اے میرے خدا ہر ایک چیز تیری خادم ہے۔ اے میرے خدا شریر کی شرارت سے مجھے نگہ رکھ۔ اور میری مدد کر اور مجھ پر رحم کر۔‘‘ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۱)

**۱۹۰۴ء** ’’رؤیا۔ ایک عورت قرآن پڑھ رہی تھی۔ اس سے اپنی جماعت کی نسبت تفاؤل کی نیت سے پوچھا کہ پہلی سطر پر اوّل کیا لفظ ہے تو اس نے کہا کہ غَفُوْرٌ الرَّحِيْمُ میں نے سمجھا کہ یہ جماعت کے لئے ہے۔‘‘[۱]

(البدر جلد ۳ نمبر ۱۶، ۱۷ مورخہ ۲۴ر اپریل و یکم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۶)

**۲۱ر اپریل ۱۹۰۴ء** ’’اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ عَرْشِيْ۔ اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةٍ لَّا يَعْلَمُهَا الْخَلْقُ۔‘‘[۲]

(کاپی الہامات[۳] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۶)

---

بقیہ حاشیہ۔ جو ایک سال ہوا بیت الدّعا پر لکھی ہوئی ہے اور وہ دعا یہ ہے يَا رَبِّ فَاسْمَعْ دُعَآئِيْ وَمَزِّقْ اَعْدَآءَكَ وَاَعْدَآئِيْ وَ اَنْجِزْ وَعْدَكَ وَ انْصُرْ عَبْدَكَ وَ اَرِنَا اَيَّامَكَ وَ شَهِّرْلَنَا حُسَامَكَ وَلَا تَذَرْ مِنَ الْكَافِرِيْنَ شَرِيْرًا[۴]۔ اِس دعا کو دیکھنے اور اس الہام کے ہونے سے معلوم ہوا کہ یہ میری دعا کی قبولیت کا وقت ہے۔

پھر فرمایا کہ ہمیشہ سے سنت اللہ اسی طرح پر چلی آتی ہے کہ اس کے ماموروں کی راہ میں جو لوگ روک ہوتے ہیں اُن کو ہٹا دیا کرتا ہے۔ یہ خدا تعالیٰ کے بڑے فضل کے دن ہیں۔ ان کو دیکھ کر خدا تعالیٰ کی ہستی پر ایمان اور یقین بڑھتا ہے کہ وہ کس طرح ان اُمور کو ظاہر کر رہا ہے۔‘‘ (الحکم مورخہ ۲۴ر اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱)

۱؎ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۲۴ر اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱ پر یہ رؤیا ان الفاظ میں درج ہے۔

’’ایک عورت قرآن پڑھنے لگی ہے میں نے اُس سے کہا کہ صفحہ کا پہلا لفظ کھول کر بتاؤ میں اس سے تفاؤل لینا چاہتا ہوں۔ اُس نے قرآن شریف کھولا تو صفحہ کے سر پر لکھا ہوا تھا غَفُوْرٌ رَحِيْمٌ۔ فرمایا یہ بشارت ہے۔‘‘

۲؎ (ترجمہ از مرتّب) تُو میرے نزدیک بمنزلہ میرے عرش[۵] کے ہے۔ تو میرے نزدیک وہ مقام رکھتا ہے جس سے تمام مخلوق ناواقف ہے۔

۳؎ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۴ر اپریل و یکم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸ اور الحکم مورخہ ۲۴ر اپریل ۱۹۰۴ء صفحہ ۱ میں یہ الہامات باختلافِ ترتیب و تاریخ درج ہیں۔

---

۴؎ (ترجمہ از مرتّب) اے میرے ربّ! تو میری دعا سن اور اپنے دشمنوں اور میرے دشمنوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر دے اور اپنا وعدہ پورا فرما اور اپنے بندے کی مدد فرما اور ہمیں اپنے دن دکھا اور ہمارے لئے اپنی تلوار سونت لے اور انکار کرنے والوں میں سے کسی شریر کو باقی نہ رکھ۔

۵؎ (نوٹ از البدر) ’’عرش پر آپؑ نے فرمایا کہ یہ لفظ اِس لئے بیان کیا گیا ہے کہ خدا تعالیٰ کی

**۲۲؍اپریل ۱۹۰۴ء** ’’اِنَّ اللّٰہَ حَافِظُ کُلِّ شَیْءٍ۔ اُذْکُرْ عَلَیْکَ نِعْمَتِیْ غَرَسْتُ لَکَ بِیَدِیْ رَحْمَتِیْ وَ قُدْرَتِیْ‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸)

**۲۸؍اپریل ۱۹۰۴ء** (الف) ’’۱ اِعْمَلُوْا[۲] مَا شِئْتُمْ۔ ۲ اِنِّیْ غَفَرْتُ لَکُمْ۔ ۳ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ اٰمِنِیْنَ۔

---

بقیہ حاشیہ۔ تجلّیاتِ جمالی وجلالی کا اتم مظہر عرش ہے اور مسیح موعود اتم مظہر صفاتِ جمالیہ کا ہے جو کہ اِس وقت ظاہر ہورہی ہیں اور اِس لئے کل انبیاء کے ناموں سے مجھے خطاب کیا گیا ہے تا کہ اُن کے کل صفات کا مظہرِ تام مَیں ہوجاؤں۔ خدا تعالیٰ کی صفات مُحیِی وَ مُمِیت برابر کام میں زور سے لگی ہوئی ہیں۔ ایک طرف تو لوگ زندہ ہورہے ہیں اور ایک طرف مَر رہے ہیں۔ پس چونکہ ان ایام میں خدا کی صفات اپنی پوری تجلی سے کام کررہی ہیں اس مناسبت کے لحاظ سے عرش کہا گیا ہے۔‘‘ (البدر مورخہ ۲۴؍اپریل وکیم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸)

---

۱ (ترجمہ از مرتّب) یقیناً اللہ ہر چیز کی حفاظت کرتا ہے۔ یاد کر میری نعمت کو جو تجھ پر کی۔ مَیں نے تیرے لئے اپنے ہاتھ سے اپنی رحمت اور اپنی قدرت کا درخت لگایا۔

(نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۴؍اپریل وکیم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸ اور الحکم پرچہ غیر معمولی مورخہ ۲۸؍اپریل ۱۹۰۴ء حاشیہ میں الہام ’’اُذْکُرْ نِعْمَتِیْ۔ غَرَسْتُ لَکَ بِیَدِیْ رَحْمَتِیْ وَ قُدْرَتِیْ‘‘ کو مورخہ ۲۸؍اپریل ۱۹۰۴ء کے تحت دیا ہے اور اُذْکُرْ کے بعد عَلَیْکَ کا لفظ نہیں۔

(نوٹ از مرتّب) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی ایک انگوٹھی جو حضورؑ کی وفات کے بعد قرعہ اندازی کے ذریعہ حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحبؓ کے حصّہ میں آئی تھی اس میں یہ عبارت کندہ ہے اُذْکُرْ نِعْمَتِیَ الَّتِیْ اَنْعَمْتُ عَلَیْکَ غَرَسْتُ لَکَ بِیَدِیْ رَحْمَتِیْ وَ قُدْرَتِیْ اور تاریخ ۱۳۰۱ ہجری درج ہے۔

اس انگوٹھی کا عکس یہ ہے۔ ممکن ہے کہ یہ الہام نیا ہو یا ان دو الہاموں کو جو تذکرہ کے صفحہ ۸۰ وصفحہ ۸۳ میں آچکے ہیں انگوٹھی میں کندہ کرادیا ہو۔

۲ (ترجمہ از مرتّب) ۱ کرو جو چاہو۔ ۲ مَیں نے تمہیں گناہوں سے محفوظ کرلیا ہے۔ ۳ انشاء اللہ تم محفوظ ہو۔

۴ زَادَ اللّٰہُ عُمُرَكَ۔ ۵ اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ۔ اِنِّیْ اَمَرْتُ لَکُمْ۔ اَیْ اَمَرْتُ الْمَلٰٓئِکَةَ لَکُمْ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸)

(ب) ’’ امن است در مکانِ محبّت سرائے ما

اور ایک خواب میں معلوم ہوا کہ طاعون تو گئی مگر بخار رہ گیا۔‘‘

(الحکم[۲] پرچہ غیر معمولی جلد ۸ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۸؍اپریل ۱۹۰۴ء)

(ترجمہ) ہماری محبت کا گھر امن کا گھر ہے۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۸)

**۲۹؍اپریل ۱۹۰۴ء** ’’ اکوریہ خطرناک حالت میں ہے۔ مشرقی طاقت۔‘‘[۳]

---

بقیہ ترجمہ۔ ۴ اللہ تعالیٰ نے تیری عمر بڑھا دی۔ کرو جو تم چاہتے ہو۔ مَیں نے تمہارے لئے فرشتوں کو حکم دے دیا ہے۔

۱؎ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۴؍اپریل و یکم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸ اور الحکم پرچہ غیر معمولی مورخہ ۲۸؍اپریل ۱۹۰۴ء میں یہ الہامات ترتیب کے فرق سے دیئے گئے ہیں۔ نیز الہام اُذْکُرْ نِعْمَتِیْ۔ غَرَسْتُ لَكَ بِیَدِیْ رَحْمَتِیْ وَقُدْرَتِیْ بھی درج ہے۔

۲؎ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۴؍اپریل و یکم مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸ میں بھی یہ الہام درج ہے۔

۳؎ ایڈیٹر صاحب اخبار الحکم لکھتے ہیں۔’’جب جاپان اور روس کی لڑائی شروع ہوئی ہے اور ابھی کوئی میدان جاپان نے نہیں مارا تھا حضرت اقدسؑ کو ایک الہام ہوا تھا۔’’ایک مشرقی طاقت اور کوریا کی نازک حالت۔‘‘ اِس الہام کو ہماری جماعت کا بہت بڑا حصّہ جانتا ہے خصوصاً وہ لوگ جو دارالامان میں رہتے ہیں۔ میری غفلت سے یہ اخبار میں پہلے شائع نہیں ہوسکا۔ اِس وقت میری غرض اِس الہام کے اندراج سے یہ ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ سلسلہ عالیہ کے ساتھ اس مشرقی طاقت کو کوئی مناسبت ہے۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔‘‘ (الحکم مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۹۰۵ء صفحہ ۱۰)

(نوٹ از مولانا عبد اللطیف بہاولپوری) روس اور جاپان کی جنگ سے پہلے کوریا پر روس کا اقتدار تھا۔ یہ جنگ ۲۷، ۲۸؍مئی ۱۹۰۵ء کو ختم ہوئی اور معاہدہ صلح مرتّب کیا گیا۔ اس معاہدہ صلح میں سب سے پہلی شرط یہ تھی کہ کوریا میں جاپان کا پورا اقتدار رہے گا۔ گویا مشرقی طاقت (جاپان) کے غلبہ اور کوریا کے مفتوح ہونے پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی پیشگوئی واضح رنگ میں پوری ہوگئی۔ نیز یہ بھی واضح رہے کہ پیشگوئیوں کے ظہور تعدد وقوع میں مثانی کا حکم رکھتے ہیں اب جو اُفق سیاست پر مشرقی طاقت کا نیا ستارہ طلوع ہو رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ واقعاتِ آئندہ اس الہامی پیشگوئی کی ایک نئی تفسیر پیش کریں گے۔ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ تَعَالٰی۔

۲ اِنَّنِیْ فِی الْکِتَابِ مَسْطُوْرٌ۔ ۳ دُنیا بامید قائم۔ ۴ فَتَحْنَا عَلَیْکَ اَبْوَابَ الدُّنْیَا۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸)

**۳۰؍اپریل ۱۹۰۴ء** ’’اُعْطِیْتُمْ کُلَّ النَّعِیْمِ۔ تُرْزَقُوْنَ مِنْ فَوْقِکُمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِکُمْ‘‘[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸)

**۹؍مئی ۱۹۰۴ء** (الف) فرمایا۔ رؤیا میں ’’کسی نے بیروں کا ایک ڈھیر چارپائی پر لاکر رکھ دیا ہے۔‘‘

(البدر جلد ۳ نمبر ۱۸، ۱۹ مورخہ ۸ و ۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰۔ الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۵)

(ب) ’’فرمایا۔ رؤیا میں ایک جنت دکھائی گئی۔ پھر الہام ہوا۔

۱ مَثَلُ الْجَنَّۃِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ۔ ۲ لِیَزْدَادُوْا[۳] حُسْنًا مَّعَ حُسْنِکَ۔‘‘[۴]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۵)

**۱۰؍مئی ۱۹۰۴ء** ’’دُختِ کرام‘‘[۵]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۵۔ البدر جلد ۳ نمبر ۱۸، ۱۹ مورخہ ۸، ۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰)

---

۱؎ (ترجمہ از مرتّب) ۲ مَیں کتاب میں لکھا ہوا ہوں۔ یعنی میرا کتاب میں ذکر ہے۔ ۳ دُنیا اُمید پر قائم ہے۔ ۴ ہم نے تجھ پر دُنیا کے دروازے کھول دیئے۔

۲؎ (ترجمہ از مرتّب) تمہیں ہر قِسم کی نعمتیں دی گئیں۔ تمہیں اُوپر سے بھی رِزق ملے گا اور تمہارے پاؤں کے نیچے سے بھی۔

۳؎ البدر میں لِیَزْدَادُوْا کی بجائے لفظ سَیَزْدَادُوْا لکھا ہے۔ (البدر مورخہ ۸، ۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰ حاشیہ) (شمس)

۴؎ (ترجمہ از مرتّب) ۱ اس جنت کی مثال جس کا پرہیزگاروں کو وعدہ دیا گیا ہے۔ ۲ تیرے حسن کے ساتھ انہیں بھی حسن میں بڑھنا چاہیے۔

۵؎ (ترجمہ از مرتّب) کریم آباء کی لڑکی۔

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) الہام دُختِ کرام کی مصداق حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی صاحبزادی امۃ الحفیظ بیگم صاحبہ ہیں جو ۲۵؍جون ۱۹۰۴ء کو پیدا ہوئیں اور نواب محمد عبداللہ خان صاحب کے عقد میں آئیں۔

**۱۵؍مئی ۱۹۰۴ء** ''۱ اَنْتَ مَعِیْ وَ اَنَا مَعَكَ۔ ۲ اِنِّیْ مَعَكَ یَا اِمَامُ رَفِیْعَ الْقَدْرِ۔ ۳ رَبِّ اجْزِهٗ جَزَآءً اَوْفٰی۔ ۴شوخ وشنگ لڑکا پیدا ہوگا۔ ۵ اِنَّهٗ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ۔''[۱]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۵۔ البدر جلد ۳ نمبر ۱۸، ۱۹ مورخہ ۸، ۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰)

**۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء** ''۱ اِنِّیْ مَعَكَ وَ مَعَ اَهْلِكَ۔ ۲ كَمِثْلِكَ دُرٌّ لَّا یُضَاعُ۔''

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۵۔ البدر جلد ۳ نمبر ۱۸، ۱۹ مورخہ ۸، ۱۶؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰)

(ترجمہ) ۱ مَیں تیرے ساتھ ہوں اور تیرے اہل کے ساتھ ہوں۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۹)

(ترجمہ) ۲ تیرے جیسا موتی ضائع نہیں کیا جاتا۔ (اربعین نمبر ۳۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۴۲۲)

**مئی ۱۹۰۴ء** (الف) ''اَلَنَّا لَكَ الْحَدِیْدَ۔ معنی دیگر نہ پسندیم ما۔''[۲]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۲۔ البدر جلد ۳ نمبر ۲۹ مورخہ یکم اگست ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

(ب) ''مولوی کرم دین کے مقدّمہ میں جو گورداسپور میں دائر تھا کرم دین مذکور اِس بات پر زور دیتا تھا کہ لَئِیم کے لفظ کے معنے ولد الزنا ہیں اور کذّاب کے یہ معنی ہیں جو ہمیشہ جھوٹ بولتا ہو۔ یہی معنے پہلی عدالت نے قبول کئے۔ ان دنوں میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے مجھے الہام ہوا۔ معنیء دیگر نہ پسند یم ما۔ جس سے یہ تفہیم ہوئی کہ دوسری عدالت میں یہ معنے قائم نہیں رہیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا، اور اپیل کی عدالت میں صاحب ڈویژنل جج نے ان تمام عذرات کو رَدّ کر دیا اور یہ لکھا کہ کذّاب اور لئیم کے الفاظ کرم دین کے مناسبِ حال ہیں بلکہ وہ اس سے بڑھ کر الفاظ کا بھی مستحق ہے۔ سو صاحب ڈویژنل جج نے وہ پُرتکلف معنے کرم دین کے پسند نہ کئے جو پہلی عدالت میں پسند کئے گئے تھے۔'' (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۹۴)

**مئی ۱۹۰۴ء** ''۱ كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِیْ۔ ۲ لَا تُقْبَلُ مِنْهُمْ شَهَادَةٌ۔ ۳حسنِ بیان۔''[۳]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۱تُو میرے ساتھ ہے اور مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ ۲ اے عالی قدر امام مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ ۳ اے میرے رَبّ اسے پوری پوری جزا دے۔ ۴ چُست اور ہوشیار لڑکا پیدا ہوگا۔ ۵ یقیناً خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

[۲] (ترجمہ از مرتّب) ہم نے تمہارے لئے لوہا نرم کر دیا۔ کسی اَور معنی کو ہم پسند نہیں کرتے۔

[۳] (ترجمہ از مرتّب) ۱ خدا نے لکھ چھوڑا ہے کہ مَیں اور میرے رسول غالب رہیں گے۔ ۲ ان لوگوں کی کوئی شہادت قبول نہیں کی جائے گی۔

**مئی ۱۹۰۴ء** ’’سَنُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ۔‘‘[1]

(البدر جلد ۳ نمبر ۲۹ مورخہ یکم اگست ۱۹۰۴ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

**۱۹۰۴ء** ’’مجھے بارہا خدا تعالیٰ مخاطب کر کے فرما چکا ہے کہ جب تُو دعا کرے تو مَیں تیری سنوں گا۔‘‘

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۴ مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

**۳۱؍مئی ۱۹۰۴ء** ’’اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا۔‘‘

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۸ مورخہ ۳۱؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۹۔ البدر جلد ۳ نمبر ۲۰، ۲۱ مورخہ ۲۴؍مئی و یکم جون ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۵)

(ترجمہ) ہم ایک کھلی کھلی فتح تجھ کو عطا کریں گے۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۷)

**یکم جون ۱۹۰۴ء** ’’۱ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ سَاَجْعَلُ لَكَ سُهُوْلَةً فِیْ اَمْرِكَ۔ ۲ اِنِّیْ اَنَا التَّوَّابُ مَنْ جَآءَكَ جَآءَنِیْ۔ ۳ وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ وَّ اَنْتُمْ اَذِلَّةٌ۔ ۴ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ۔ ۵ عَفَتِ الدِّيَارُ مَحَلُّهَا وَ مُقَامُهَا۔‘‘[2]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۸ مورخہ ۳۱؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۹۔ البدر جلد ۳ نمبر ۲۰، ۲۱ مورخہ ۲۴؍مئی و یکم جون ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۵)

**یکم جون ۱۹۰۴ء** (الف) ’’ساتھ اس[3] کے یہ بھی الہام تھا کہ
زلزلہ کا دھکا۔‘‘[4]

(اشتہار ۱۸؍اپریل ۱۹۰۵ء۔ مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۵۸۳ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) ہم ان کے دلوں پر رُعب طاری کر دیں گے۔

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ الہام گورداسپور سے واپس آتے وقت راستہ میں ہوا تھا جہاں حضرت مسیح موعود علیہ السلام مقدمہ کرم دین کے تعلق میں تشریف لے گئے تھے۔ (دیکھیے الحکم مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۲)

[2] (ترجمہ از مرتّب) ۱ مَیں ہی رحمٰن ہوں۔ مَیں تیرے لئے تیرے کام میں سہولت پیدا کروں گا۔ ۲ مَیں ہی ہوں توبہ قبول کرنے والا۔ جو تیرے پاس آیا وہ میرے پاس آیا۔ ۳ اللہ تعالیٰ نے تم کو بدر میں مدد دی اس حالت میں کہ تم بہت کمزور تھے۔ ۴ تمہارے لئے سلامتی ہے تم خوش رہو۔ ۵ عارضی رہائش کے مکانات بھی مِٹ جائیں گے اور مستقل رہائش کے بھی۔

[3] یعنی الہام عَفَتِ الدِّيَارُ مَحَلُّهَا وَ مُقَامُهَا۔ (عبداللطیف بہاولپوری)

[4] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) خاکسار مرتّب عرض کرتا ہے کہ اِس الہام الٰہی کے مطابق ۴؍اپریل ۱۹۰۵ء کو شمالی ہندوستان میں ایک نہایت خطرناک زلزلہ آیا جس کا مرکز دھرم سالہ ضلع کانگڑہ تھا۔ اس زلزلہ سے ہزاروں مکانات اور جانیں تلف ہوئیں۔

(ب) ’’خدا نے مجھے خبر دی کہ ایک زلزلہ کا دھکّا ظاہر ہوگا جس سے جانوں اور عمارتوں کا نقصان ہوگا...... چنانچہ ۴/اپریل ۱۹۰۵ء کو وہ زلزلہ آیا۔‘‘

(اشتہار ۲۹/اپریل ۱۹۰۶ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۳۸۶ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**۱۹۰۴ء** ’’[1] اَنْتَ مِنِّیْ وَاَنَا مِنْکَ۔ [2] عَسٰی اَنْ تَکْرَھُوْا شَیْئًا وَّھُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ۔‘‘

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۸ مورخہ ۳۱/مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸۔ البدر جلد ۳ نمبر ۲۰، ۲۱ مورخہ ۲۴/مئی و یکم جون ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۵)

(ترجمہ) [1] تو مجھ میں سے ہے اور میں تجھ میں سے ہوں۔ (دافع البلاء۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۲۸)

[2] بہت ایسی باتیں ہیں کہ تم نہیں چاہتے اور وہ تمہارے لئے اچھی ہیں۔ (اربعین نمبر ۳۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۴۱۸)

**۱۹۰۴ء** رؤیا۔ ’’عطر کی شیشی ہاتھ میں ہے۔ ہاتھوں پر اور پگڑی پر عطر مَل رہے ہیں۔‘‘

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۸/مورخہ ۳۱/مئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۹۔ البدر جلد ۳ نمبر ۲۰، ۲۱ مورخہ ۲۴/مئی و یکم جون ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۵)

**۸/جون ۱۹۰۴ء** ’’(ایک الہام کا خلاصہ) خدا تیرا دوست ہے۔ اسی کے صلاح و مشورہ پر چل۔

دوبارہ الہام ہوا۔

’’عَفَتِ الدِّیَارُ مَحَلُّھَا وَمُقَامُھَا۔ اِنِّیْ اُحَافِظُ کُلَّ مَنْ فِی الدَّارِ۔ اَعْطَیْتُکَ کُلَّ النَّعِیْمِ۔‘‘[1]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۱۰، ۱۷/جون ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۰)

**۱۲/ جون ۱۹۰۴ء** ’’کَتَبَ اللّٰہُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِیْ۔ کَمِثْلِکَ دُرٌّ لَّا یُضَاعُ۔ لَا یَاْتِیْ عَلَیْکَ یَوْمُ الْخُسْرَانِ۔‘‘[2] (الاستفتاء۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

**۱۲/جون ۱۹۰۴ء** ’’اَعْطَیْتُکُمْ کُلَّ النَّعِیْمِ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّرِزْقٌ کَرِیْمٌ۔‘‘[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸)

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) عارضی رہائش کے بھی مکانات مِٹ جائیں گے اور مستقل رہاش کے بھی۔ مَیں تمام اُن لوگوں کی جو اِس گھر میں رہتے ہیں حفاظت کروں گا۔ مَیں نے تجھے سارے انعامات عطا کئے ہیں۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) خدا نے لکھ چھوڑا ہے کہ مَیں اور میرے رسول غالب رہیں گے۔ تیرے جیسا موتی ضائع نہیں کیا جاتا۔ تجھ پر گھاٹے کا دن نہیں آئے گا۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) مَیں نے تم کو ہر قِسم کی نعمتیں دیں۔ جن لوگوں نے تقویٰ اختیار کیا اور وہ جو ایمان لائے ان کے لئے بخشش اور باعزت رزق ہے۔

**۱۴؍جون ۱۹۰۴ء** ”مَکَانٌ اَلِیْمٌ۔“[۱]

”۱۴؍جون ۱۹۰۴ءکو دیکھا کہ ہم ایک حاکم کی عدالت کے دروازہ کے قریب بیٹھے ہوئے ہیں اور بعض لوگ اس کی راہ پر بیٹھ گئے ہیں۔ اتنے میں وہ حاکم نکلا ہے۔ گھوڑے پر سوار ہے اور بہت ناراض ہے۔ کہتا ہے یہ لوگ میری راہ پر کیوں بیٹھ گئے۔ اتنی قید اور اتنے ضرب بَید لگاؤ۔“ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹)

**۱۸؍جون ۱۹۰۴ء** ”۱ رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت۔ ۲ اِنَّمَا اَمْرُكَ اِذَا اَرَدْتَّ شَيْئًا اَنْ تَقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ۔ ۳ كُلُّ بَرَكَةٍ فِيْ هٰذَا۔ ۴ كُلُّ اَمْرٍ مُّبَدَّلٌ۔ ۵ سَاَجْعَلُ لَكَ سُهُوْلَةً فِيْ كُلِّ اَمْرٍ۔“[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹)

**۱۹؍جون ۱۹۰۴ء** ”والدہ محمود کی طرف سے۔ اُرِيْدُ اَنْ اَتَخَلَّصَ۔[۳]

منجانب اللہ۔ اُرِيْدُ اَنْ اُخَلِّصَ۔“[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹)

**۲۱؍جون ۱۹۰۴ء** روز سہ شنبہ ”اَنَا الرَّحْمٰنُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ۔“[۵]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹)

**۲۲؍جون ۱۹۰۴ء** ”۱ اَحْسِنْ وِدَادَكَ۔ ۲ سَاَجْعَلُ لَكَ سُهُوْلَةً فِيْ اَمْرِكَ۔ ۳ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ۔“[۶] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹)

---

۱ (ترجمہ از مرتّب) دردناک گھر۔

۲ (ترجمہ از مرتّب) ۱ مصیبت آگئی تھی لیکن خیریت سے گزر گئی۔ ۲ تیرا معاملہ یوں ہے کہ جب تُو کسی چیز کا ارادہ کرے اور اُسے کہے کہ ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے۔ ۳ تمام برکت اسی میں ہے۔ ۴ ہر بات بدلی ہوئی ہے۔ ۵ عنقریب مَیں تیرے لئے ہر اَمر میں سہولت کر دوں گا۔

۳ (ترجمہ از مرتّب) مَیں خلاص ہونا چاہتی ہوں۔

۴ (ترجمہ از مرتّب) مَیں خلاصی دینا چاہتا ہوں۔

۵ (ترجمہ از مرتّب) مَیں رحمٰن خدا ہوں تُو مجھے تلاش کرے گا تو پالے گا۔

۶ (ترجمہ از مرتّب) ۱ اپنی دوستی کو سنوار۔ ۲ مَیں عنقریب تیرے معاملے میں سہولت پیدا کر دوں گا۔ ۳ تم نیکی ہرگز حاصل نہیں کر سکتے جب تک کہ تم اپنی پسندیدہ چیزوں کو خرچ نہ کرو۔

کیا کہ اس نے ہمارے مخالف ہماری جماعت کے متفرق ہونے کے بارے میں شائع کیا ہے بعد اس کے کچھ غنودگی ہوگئی۔ پھر الہام ہوا۔

قُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ۔ يَا قَمَرُ يَا شَمْسُ اَنْتَ مِنِّيْ وَ اَنَا مِنْكَ۔‘‘[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۵۴)

**۱۰؍جنوری۱۹۰۶ء** ۱۔ ’’اَللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ۔ يُنَجِّيْكَ مِنْ كَرْبِكَ۔‘‘[2]

۲۔ ’’ایک رؤیا میں دیکھا کہ بہت سے ہندو آئے ہیں اور ایک کاغذ پیش کیا کہ اس پر دستخط کر دو۔ مَیں نے کہا کہ مَیں نہیں کرتا۔ انہوں نے کہا کہ پبلک نے کر دیئے ہیں۔ مَیں نے کہا کہ مَیں پبلک میں نہیں یا کہا کہ پبلک سے باہر ہوں۔ ایک اَور بات بھی کہنے کو تھا کہ کیا خدا نے اِس پر دستخط کر دیئے ہیں۔ مگر یہ بات نہیں کی تھی کہ بیداری ہوگئی۔‘‘ (بدر جلد ۲ نمبر ۲ مورخہ ۱۲؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

**۱۳؍جنوری۱۹۰۶ء** ۱۔ ’’قُلِ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْ كُلَّ شَيْءٍ۔[3] ۲ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ هُمْ يَتَّقُوْنَ۔‘‘[4]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۵۴۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳
بدر جلد ۲ نمبر ۳ مورخہ ۱۹؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۲۔ ۱ لَا يُقْبَلُ عَمَلٌ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ مِّنْ غَيْرِ التَّقْوٰى۔ ۲ زَلْزَلَةُ السَّاعَةِ وَ نَهْدِمُ مَا يَعْمُرُوْنَ۔ ۳ عَفَتِ الدِّيَارُ كَذِكْرِيْ ۴ قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّيْ لَوْلَا دُعَآؤُكُمْ۔‘‘[5]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۵۴)

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) اُس قوم کی جڑ کاٹی گئی جو ایمان نہیں لاتے۔ اے چاند اے سورج تو مجھ سے ہے اور مَیں تجھ سے ہوں۔

[2] (ترجمہ) خدا ہر شے پر غالب ہے۔ تجھے تیرے کرب سے نجات دے گا۔ (بدر مورخہ ۱۲؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[3] (ترجمہ) ۱ تو کہہ دے اللہ۔ پھر سب چیزوں کو چھوڑ دے۔ یعنی اللہ تعالیٰ پر پورا بھروسہ کر اور دوسرے کسی کی پرواہ نہ کر۔ (بدر مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

[4] (ترجمہ از مرتّب) ۲ اللہ تعالیٰ متقیوں کے ساتھ ہے۔

[5] (ترجمہ از مرتّب) ۱ کوئی عمل تقویٰ کے بغیر ذرّہ بھر قبول نہیں کیا جائے گا۔ ۲ قیامت والا زلزلہ اور جو عمارتیں بناتے جائیں گے ہم ان کو گراتے جائیں گے۔ ۳ گھر مٹ جائیں گے جیسا کہ مَیں بتا چکا ہوں۔ ۴ کہہ دے کہ میرے رَبّ کو تمہاری پرواہ ہی کیا ہے اگر تم دعا نہیں کرو گے۔

**۱۴؍جنوری۱۹۰۶ء** ’’ ۱ کَتَبَ اللّٰہُ لَاَغۡلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِیۡ۔ ۲ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ۔
۳ ہم مکہ میں مریں گے یا مدینہ میں۔ یعنی یا تو قہری غلبہ کے وقت ہماری موت ہوگی جیسا کہ قہری غلبہ مکہ میں ہوا اور یا اس وقت ہماری موت ہوگی جبکہ طبعی جوش سے لوگ ہمارے تابع ہو جائیں گے گویا مدینہ کی سی حالت اس ملک کی ہو جائے گی اور اس طرح گویا ہم مدینہ میں مریں گے۔‘‘[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۵)

**۱۵؍جنوری۱۹۰۶ء** (الف) ’’ تزلزل در ایوانِ کسریٰ فتاد ‘‘[2]

(بدر جلد ۲ نمبر ۳ مورخہ ۱۹؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ’’صبح پیر کا دن ۱۵؍جنوری ۱۹۰۶ء کو میں نے خواب میں دیکھا کہ
امام الدین کی کنجنی بیوی گر پڑی ہوئی ہے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۲)

---

۱ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور بدر مورخہ ۱۹؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں یہ الہامات مع تفصیل درج ہیں۔ بدر کی تحریر یوں ہے۔

’’خدا نے ابتداء سے مقدّر کر چھوڑا ہے کہ وہ اور اس کے رسول غالب رہیں گے۔ خدائے رحیم کہتا ہے کہ سلامتی ہے۔ یعنی خائب و خاسر کی طرح تیری موت نہیں ہے۔ اور یہ کلمہ کہ ہم مکہ میں مریں گے یا مدینہ میں، اس کے یہ معنی ہیں کہ قبل از موت مکی فتح نصیب ہوگی۔ جیسا کہ وہاں دشمنوں کو قہر کے ساتھ مغلوب کیا گیا تھا اسی طرح یہاں بھی دشمن قہری نشانوں سے مغلوب کئے جائیں گے۔ دوسرے یہ معنے ہیں کہ قبل از موت مدنی فتح نصیب ہوگی۔ خود بخود لوگوں کے دل ہماری طرف مائل ہو جائیں گے۔ فقرہ کَتَبَ اللّٰہُ لَاَغۡلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِیۡ مکہ کی طرف اشارہ کرتا ہے اور فقرہ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ مدینہ کی طرف۔‘‘

۲ (ترجمہ از مرتّب) شاہِ ایران کے محل میں تزلزل پڑ گیا۔

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) چنانچہ اِس الہام کے بعد بالکل خلافِ توقع ایران میں جلد ہی شورِ بغاوت برپا ہوا اور مرزا محمد علی شاہِ ایران نے مجبوراً بتاریخ ۱۵؍جولائی ۱۹۰۹ء روس کے سفارت خانہ میں پناہ لی۔ آخر وہ تخت سے معزول کیا گیا اور پارلیمنٹ بنائی گئی۔ مفصّل دیکھیے ’’دعوۃ الامیر‘‘ تصنیف حضرت سیّدنا امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہٖ العزیز۔ انوار العلوم جلد ۷ صفحہ ۵۲۳ تا ۵۲۵ شائع کردہ فضل عمر فاؤنڈیشن ربوہ۔

**۲۰؍جنوری ۱۹۰۶ء** (الف) ’’يَوْمَ تَأْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ۔ وَ تَرَى الْاَرْضَ خَامِدَةً مُّصْفَرَّةً۔‘‘[۱][۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۵)

(ب) ’’وَ قَالُوْا لَسْتَ مُرْسَلًا۔ قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًۢا بَيْنِيْ وَ بَيْنَكُمْ وَ مَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتَابِ۔‘‘ (الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

(ترجمہ) ’’اور کہیں گے کہ یہ خدا کا فرستادہ نہیں۔ کہہ میری سچائی پر خدا گواہی دے رہا ہے اور وہ لوگ گواہی دیتے ہیں جو کتاب اللہ کا علم رکھتے ہیں۔‘‘ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۴)

**۲۵؍جنوری ۱۹۰۶ء** ’’۱ تَأْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ۔ ۲ يَوْمَ تَأْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ۔‘‘[۳]

(بدر جلد ۲ نمبر ۴ مورخہ ۲۶؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

---

۱ (ترجمہ) اس دن آسمان ایک کھلا کھلا دُھواں لائے گا۔ یعنی آسمان ایک دُخانی صورت کا عذاب زمین پر نازل کرے گا اور تو زمین کو دیکھے گا کہ ایک مردہ سی ہوگئی ہے اور راکھ کی طرح بن گئی ہے اور اس پر بجائے سرسبزی کے زردی چھا گئی ہے۔ (بدر مورخہ ۲۶؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۲ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۶؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں یہ الہام یوں درج ہے۔ وَ تَرَى الْاَرْضَ يَوْمَئِذٍ خَامِدَةً مُّصْفَرَّةً۔

۳ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) علاوہ دیگر معانی کے ظاہری رنگ میں بھی یہ الہام پورا ہوا چنانچہ بابو نصیر احمد صاحب کمسٹر یٹ ایجنٹ توپ خانہ بازار کیمپ انبالہ نے جو اپنی چشم دید شہادت الحکم میں شائع کرائی اس میں لکھتے ہیں کہ ’’۲۲؍فروری ۱۹۰۶ء کو بوقت ۴½ بجے شام (چھاؤنی انبالہ میں) پلیگ کارنٹین کے پاس سے دُھواں نکلنا شروع ہوا اور آسمان کی جانب روانہ ہوا۔ اس دُھوئیں میں اِس قدر روشنی تھی جیسے کہ بجلی کی روشنی ہوتی ہے اور ایسی گڑگڑاہٹ تھی کہ جیسے توپیں سر ہوتی ہیں۔ یہ دُھواں شمال سے اُٹھ کر جانبِ جنوب روانہ ہوا۔ اس کے راستہ میں ایک پختہ عمارت تھی جہاں چیچک کا ٹیکہ لگایا جاتا تھا اس کی چھت کو صاف اُڑا دیا۔

بس اسی پر خیر نہیں ہوئی وہاں سے یہ خدا کا زبردست نشان گورنمنٹ بوچڑی پر جا بِراجا۔ جو اس جگہ سے قریباً دو فرلانگ تھی اور اس پختہ عمارت کی چھت کو بالکل اُڑا دیا اور احاطہ کی ایک دیوار کو گرا دیا اور دو تین آدمیوں کو خفیف سی چوٹیں بھی آئیں۔ یہاں پر چار بیل گاڑی کھڑی تھیں جس میں تین کو اُلٹ دیا اور ایک عظیم الشان کیکر کو جڑ سے اُکھیڑ کر پھینک دیا اور سات آٹھ کیکروں کے تنے توڑ دیئے۔ ترازو جو اس جگہ گڑا ہوا تھا اس کا ایک پلڑا قریب ایک فرلانگ باہر کھیت میں گرا۔ اس کے بعد پولیس کی چوکی کے برآمدہ کو گرا کر یہ دُھواں غائب ہوگیا۔‘‘

(خط نصیر احمد صاحب محررہ مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۶ء۔ الحکم مورخہ ۱۰؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

**۲۵؍جنوری ۱۹۰۶ء** ”سَفِیْنَۃٌ وَّسَکِیْنَۃٌ۔“[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۵)

**۲۶؍جنوری ۱۹۰۶ء** ”دیکھا کہ ایک مربع شکل کا صندوق ہے جس میں دو خانے ہیں۔ ایک خانہ میں موت ایک عورت کی شکل میں بیٹھی اور دوسرے خانہ میں اس کی لڑکی ہے۔ وہ عورت مجھے تلاش کرتی ہے اور وہ صندوق گاڑی کی طرح چلتا ہے۔ مَیں نے اس کو اشارے سے کہا کہ کچھ تاخیر کرو۔ تب وہ مَتامّل سی رہ گئی۔“

(بدر جلد ۲ نمبر ۵ مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

**۲۷؍جنوری ۱۹۰۶ء** (الف) ”میں نے دیکھا مولوی محمد علی صاحب انگریزی میں انگریزوں کے لہجہ میں کچھ پڑھ رہے ہیں اور بار بار پڑھتے ہیں اور وہ یہ ہے۔ **اے وَرڈ اینڈ ٹو گرلز**[۲]۔

ترجمہ۔ ایک کلام اور دو لڑکیاں۔“ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۵)

(ب) ”ایک کتاب دکھلائی گئی اس پر لکھا تھا۔ **لائف**۔“[۳]

(بدر جلد ۲ نمبر ۵ مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

---

[۱] (ترجمہ) کشتی اور سکینت (بدر مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ میں اس الہام کی تاریخ ۲۶؍جنوری ۱۹۰۶ء درج ہے۔ علاوہ ازیں بدر میں مزید تحریر ہے کہ ”فرمایا: دل میں ان مشکلات کا خیال تھا جو سلسلہ حقہ کی راہ میں ہیں تو یہ الہام ہوا۔“

[۲] A word and two girls

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ میں یہ الہام مع خواب الفاظ کے اختلاف سے درج ہے۔ بدر کی تحریر یوں ہے۔ ۱۔ ”الہام ہوا۔ وَرڈ اینڈ ٹُو گرلز

۲۔ خواب میں دیکھا کہ گویا ایک انگریز مذکورہ بالا الفاظ بار بار بولتا ہے۔ پھر جب غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ انگریز نہیں بلکہ وہ مولوی محمد علی صاحب ایم۔اے ہیں جو وہ الفاظ بول رہے ہیں۔ اور پھر یہی الہام انگریزی میں ہوا اور ساتھ ہی اس کا ترجمہ بھی۔ یعنی یہ کہ ایک کلام اور دو لڑکیاں“

[۳] Life ترجمہ۔ زندگی

(نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ میں خواب کے الفاظ یہ ہیں۔

”رؤیا میں دیکھا کہ ایک کتاب ہے میں نے چاہا کہ اس کا نام پڑھوں تو لکھا ہوا تھا۔ لائف۔ اس کے اندر نقشہ وغیرہ ہے۔“

**۲۸؍جنوری ۱۹۰۶ء** الہام۔’’۲۵؍فروری کے بعد جانا ہوگا۔‘‘[1]

(بدر جلد ۲ نمبر ۵ مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

**۲۹؍جنوری ۱۹۰۶ء** ’’خواب میں دیکھا کہ زلزلہ آیا ہے اور زلزلہ شدید ہے لیکن نقصان کچھ نہیں ہوا اور ہم اُٹھ کر ایک طرف کو چلے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ بیداری ہے۔ اس کے بعد بیداری ہوئی۔ تب مَیں نے کہا کہ یہ خواب تھی۔‘‘ (بدر[2] جلد ۲ نمبر ۵ مورخہ ۲؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

**یکم فروری ۱۹۰۶ء** ۱۔ ’’ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ۔[3]

۲۔ پھر بہار آئی خدا کی بات پھر پوری ہوئی۔

۳۔ وَاَمَّا مَا یَنْفَعُ النَّاسَ فَیَمْكُثُ فِی الْاَرْضِ۔[4]

۴۔ ۲۵؍فروری ۱۹۰۶ء کے بعد جانا ہوگا۔

(کاپی الہامات[5] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۶)

---

[1] (نوٹ) حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہٖ العزیز نے اس الہام کو حضرت سیّدہ اُمِّ طاہر احمد پر چسپاں فرماتے ہوئے فرمایا۔

’’اُمّ طاہر کی بیماری اور وفات کا حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعض الہامات میں بھی ذکر آتا ہے۔ مَیں جب ہوشیار پور گیا تو رستہ میں میرا ذہن اس الہام کی طرف منتقل ہوا کہ ’’۲۵؍فروری کے بعد جانا ہوگا۔‘‘ ہم نے بڑی کوشش کی کہ کسی طرح جلدی انہیں دوسرے ہسپتال میں منتقل کر دیا جائے۔ مَیں نے کرایہ پر کوٹھی لینے کی بھی بڑی کوشش کی مگر کسی دوسری جگہ منتقل ہونے کے سامان میسر نہ آسکے۔ آخر ۲۵؍فروری کو سرگنگا رام ہسپتال میں اُن کے داخلہ کا انتظام ہوا اور ۲۶؍فروری کو ہم انہیں لے گئے۔‘‘ (الفضل مورخہ ۹؍اپریل ۱۹۴۴ء صفحہ ۳)

[2] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ میں بھی یہ خواب باختلافِ الفاظ درج ہے۔

[3] (ترجمہ) اس کے پیچھے آئے گی پیچھے آنے والی۔ یعنی ایک زلزلہ آیا اس کے بعد ایک اَور آنے والا ہے۔

(بدر مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[4] (ترجمہ) اور جو چیز لوگوں کو نفع دینے والی ہے وہی زمین میں ٹھہرے گی۔ یعنی جو انسان خلقت کو فائدہ پہنچانے والے ہیں ان کو زندگی عطا کی جاوے گی۔ (بدر مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[5] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱۱ پر الہامات نمبر ۱ و ۲ و ۳ مندرج ہیں جبکہ الہام ’’۲۵؍فروری ۱۹۰۶ء کے بعد جانا ہوگا‘‘ درج نہیں۔

**۳؍فروری ۱۹۰٦ء** ’’اُٹھو نمازیں پڑھیں اور قیامت کا نمونہ دیکھیں۔‘‘

(کاپی الہامات[۱] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵٦)

**۵؍فروری ۱۹۰٦ء** روز دوشنبہ عید اضحی حضرت اقدس نے رؤیا دیکھا کہ ’’میاں محمد اسحٰق پسر حضرت میر ناصر نواب صاحب اور صالحہ بی بنت صاحبزادہ منظور محمد کے باہمی[۲] تعلق نکاح کی طیاری ہو رہی ہے۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ٦ مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۵ زیرِ عنوان ’’بَارَكَ اللّٰه‘‘)

**۷؍فروری ۱۹۰٦ء** ’’۱ اِک دانہ کس کس نے کھانا۔ ۲ یُخْرِجُ هَمَّهٗ وَ غَمَّهٗ دَوْحَةَ اِسْمٰعِيْلَ۔[۳]
۳ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ كُنْتُ لَا اَعْرِفُكَ۔ اے نبی اللہ میں تم کو پہچانتی نہیں تھی۔‘‘

(کاپی الہامات[۴] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵٦)

**۸؍فروری ۱۹۰٦ء** ’’خواب میں دیکھا گیا تھا کہ ہمارے باغ کے قریب ایک نہر رواں ہے۔ مَیں کہتا ہوں کہ اب باغ جلد چند روز میں پرورش پا جائے گا اور اگر پانی بھی نہ ملے گا تب بھی سرسبز ہو جاوے گا۔ میرے نزدیک اس کی تعبیر یہ ہے کہ باغ سے مراد اپنی جماعت ہے اور نہر سے مراد نصرت اور تائیدِ الٰہی ہے

---

[۱] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۱۱ میں اس الہام کی تفصیل میں تحریر ہے۔

’’رات کے ۳ بجے کے قریب جبکہ بادل نہایت زور سے گرج رہا تھا۔ الہام ہوا۔

اٹھو نمازیں پڑھیں اور قیامت کا نمونہ دیکھیں۔

فرمایا۔ اس وقت ہمارا شغل یہی ہوگا کہ نمازیں پڑھیں اور خدا کی عبرت کا نظارہ دیکھیں۔‘‘

[۲] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) چنانچہ اسی روز حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی موجودگی میں حضرت خلیفۃ المسیح اوّلؓ نے مسجدِ اقصیٰ میں اس نکاح کا اعلان فرمایا۔ (بدر مورخہ ۹؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۵)

[۳] (ترجمہ از بدر) ۲ اس کا ہمّ اور غم باہر نکال دے گا۔ اسمٰعیل کے درخت کو۔

[۴] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۰؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۱۱ اور بدر مورخہ ۱٦؍فروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۲ میں یہ الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔ الحکم میں الہام نمبر ۲ کے بعد ’’فَاَخْفِهَا حَتّٰى تَخْرُجَ‘‘ کے الفاظ بھی ہیں (یعنی اس کو پوشیدہ رکھ یہاں تک کہ وہ ظاہر ہو جاوے) جبکہ بدر میں یہی جملہ یوں درج ہے۔ ’’فَاَخْفِهَا حَتّٰى يَخْرُجَ۔‘‘ (بدر میں ’’يَخْرُجَ‘‘ لکھا ہے جو سہو کاتب معلوم ہوتا ہے۔ شمس) نیز الہام نمبر ۳ کے الفاظ بدر و الحکم میں یوں ہیں۔ ’’زمین کہتی ہے يَا نَبِيَّ اللّٰهِ كُنْتُ لَا اَعْرِفُكَ۔‘‘

جوشاخوں کے رنگ میں ظاہر ہوگی۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۷ مورخہ ۱٦ رفروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ٦ مورخہ ۱۷ رفروری ۱۹۰٦ء صفحہ ۱)

**۹ رفروری ۱۹۰٦ء** ۱۔ ’’وحی الٰہی۔ زلزلہ آنے کو ہے۔ رَبِّ لَا تُرِنِیْ مَوْتَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ۔[1] بعد اس کے الہام ہوا۔ جس سے تو بہت پیار کرتا ہے میں اُس سے بہت پیار کروں گا اور جس سے تو ناراض ہے میں اُس سے ناراض ہوں گا۔ یعنی تیرا کسی سے محبت کرنا اس کو ایسی آفت سے بچائے گا اور تیرا کسی سے ناراض ہونا اس کو ایسی آفت میں مبتلا کرے گا۔ پھر الہام ہوا۔ اَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ۔ یعنی جس طرف تیرا مونہہ ہوگا اسی طرف خدا بھی مونہہ کرے گا یعنی جس سے تجھے محبت ہوگی خدا بھی اس سے محبت کرے گا اور اسے بچائے گا۔ پھر الہام ہوا۔ خدا نے تیری ساری باتیں پوری کر دیں۔ یعنی خدا تمام کام تیری مراد کے موافق کرے گا۔

اور پھر الہام ہوا وَ اِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِىْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ[2] اور پھر الہام ہوا۔ قُلْ اِنَّ صَلٰوتِىْ وَنُسُكِىْ وَ مَحْيَاىَ وَ مَمَاتِىْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔[3] اور پھر زلزلہ کی طرف اشارہ کر کے الہام ہوا۔ اِكْرَامٌ مَعَ الْاِنْعَامِ۔‘‘[4]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۸)

۲۔ ’’در کلام تو چیزی ست کہ شعراء را دران دخلی نیست۔ كَلَامٌ اُفْصِحَتْ مِنْ لَّدُنْ رَبٍّ كَرِيْمٍ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ٦۲)

(ترجمہ) تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو دخل نہیں۔ تیرا کلام خدا کی طرف سے فصیح کیا گیا ہے۔

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۵، ۱۰٦)

**۱۰ رفروری ۱۹۰٦ء** ’’دیکھا کہ ایک جماعتِ کثیر میرے پاس کھڑی ہے۔ ایک حاکم آیا اور اس نے کھڑے ہو کر کہا کہ کیوں اس جماعت کو منتشر نہ کیا جاوے؟ مَیں نے کہا کہ اس جماعت میں کوئی مخالفت نہیں

---

[1] (ترجمہ) اے میرے ربّ ان میں سے کسی کی موت مجھے نہ دکھلا۔ (بدر مورخہ ۱٦ رمارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲)

[2] (ترجمہ از مرتّب) اور یا تو ہم بعض وہ عذاب کی پیشگوئیاں تیری زندگی میں پوری کر کے دکھلا دیں گے جس کا ہم نے ان سے وعدہ کیا ہے اور یا تجھے وفات دے دیں گے اور بعد میں سب کچھ پورا کر دیں گے۔

[3] (ترجمہ از ناشر) تو کہہ دے کہ میری عبادت اور میری قربانیاں اور میرا جینا اور میرا مرنا اللہ ہی کے لئے ہے جو تمام جہانوں کا ربّ ہے۔

[4] (ترجمہ) خدا ایک عزت دے گا جس کے ساتھ ایک انعام ہوگا۔ (بدر مورخہ ۱٦ رمارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲)

صرف تعلیم پاتے ہیں۔ پھر اس حاکم نے کہ گویا وہ ایک فرشتہ تھا آسمان کی طرف منہ کر کے ایک دو باتیں کیں جو سمجھ میں نہیں آئیں۔ پھر اُس نے مجھے مخاطب کر کے کہا کہ سلام، اور چلا گیا۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۷ مورخہ ۱۶؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۱؍فروری ۱۹۰۶ء** ’’الہام۔ ۱ پہلے بنگالہ[۱] میں جو کچھ حکم جاری کیا گیا تھا۔ اب اُن کی دلجوئی ہوگی۔‘‘[۲]

۲ کرنسی نوٹ۔

اوّل ایک کتاب[۳] دکھلائی گئی پھر الہام ہوا۔ دیکھو میرے دوستو! اخبار شائع ہوگیا۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۶)

**۱۹۰۶ء** ’’ اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحَابَ الْكَهْفِ وَ الرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيَاتِنَا عَجَبًا ۔ ‘‘[۴]

(الحکم جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

**۱۳؍فروری ۱۹۰۶ء[۵] روز سہ شنبہ** ’’رَبِّ اشْفِ زَوْجَتِيْ وَاجْعَلْ لَّهَا بَرَكَاتٍ فِي السَّمَآءِ

---

۱ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۱۶؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں ’’بنگالہ میں‘‘ کی بجائے ’’بنگالہ کی نسبت‘‘ کے الفاظ درج ہیں۔

۲ (نوٹ از سید عبدالحی) ۱۹۰۵ء میں بنگالہ کی جو تقسیم ہوئی تھی وہ اس کی دلآزاری کا باعث بنی۔ آخر جارج پنجم نے اس الہام سے پانچ سال بعد وہ تقسیم منسوخ کر دی جو بنگالیوں کی دلجوئی کا باعث بنی۔

۳ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۶؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ پر تحریر ہے۔ ’’پھر ایک کتاب مجھے دی گئی گویا وہ کرنسی نوٹ تھے۔ اور پھر الہاماً میری زبان پر جاری ہوا۔ ’’دیکھو میرے دوستو! اخبار شائع ہوگیا۔‘‘ فرمایا۔ اخبار سے مراد خبر ہے۔‘‘

۴ (ترجمہ از مرتّب) کیا تیرا خیال ہے کہ کہف اور رقیم والے ہمارے عجیب نشانات میں سے تھے۔

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) چونکہ اِس الہام کے سَن کی تعیین نہیں ہوسکی اِس لئے سنِ اشاعت کے لحاظ سے اِسے یہاں درج کیا گیا۔

۵ (نوٹ از ناشر) البدر مورخہ ۲۳؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کی تاریخ ۱۶ فروری درج ہے نیز الہام کے الفاظ یہ ہیں۔ رَبِّ اشْفِ زَوْجَتِيْ هٰذِهٖ وَاجْعَلْ لَّهَا بَرَكَاتٍ فِي السَّمَآءِ وَبَرَكَاتٍ فِي الْاَرْضِ۔

وَ فِی الْاَرْضِ۔ ‘‘[1] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۶)

**۱۶؍فروری ۱۹۰۶ء** ’’ تَکْفِیْکَ ھٰذِہِ الْاِمْرَأَۃُ۔ ‘‘[2] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۶)

**۱۸؍فروری ۱۹۰۶ء** ’’اِنِّیْ مَعَ الَّذِیْنَ ھُمْ یَھْتَدُوْنَ۔ اَیْ یَاْتُوْنَ اِلَی اللّٰہِ حَنِیْفًا کَمَا قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی۔ قُلْ بَلْ مِلَّۃَ اِبْرَاھِیْمَ حَنِیْفًا۔‘‘[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۶)

**۱۹؍فروری ۱۹۰۶ء** ’’دیکھا کہ منظور محمد صاحب کے ہاں لڑکا پیدا ہوا ہے اور دریافت کرتے ہیں کہ اس لڑکے کا کیا نام رکھا جائے۔ تب خواب سے حالت الہام کی طرف چلی گئی اور یہ معلوم ہوا۔

’’ بشیرُ الدَّولہ ‘‘

فرمایا۔ کئی آدمیوں کے واسطے دعا کی جاتی ہے معلوم نہیں کہ منظور محمد کے لفظ سے کس کی طرف اشارہ ہے۔ ممکن ہے کہ بشیر الدَّولہ کے لفظ سے یہ مراد ہو کہ ایسا لڑکا میاں منظور محمد کے پیدا ہوگا جس کا پیدا ہونا موجبِ خوشحالی اور دولتمندی ہوجائے اور یہ بھی قرینِ قیاس ہے کہ وہ لڑکا خود اقبال منداور صاحبِ دولت ہو لیکن ہم نہیں کہہ سکتے کہ کب اور کس وقت یہ لڑکا پیدا ہوگا۔ خدا نے کوئی وقت ظاہر نہیں فرمایا۔ ممکن ہے کہ جلد ہو یا خدا اِس میں کئی برس کی تاخیر ڈال دے۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۸ مورخہ ۲۳؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۷ مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۰؍فروری ۱۹۰۶ء روز دوشنبہ** ’’ عورت[4] کی چال۔

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) اے میرے ربّ میری بیوی کو شفا بخش اور اسے آسمانی برکتیں اور زمینی برکتیں عطا فرما۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) یہ عورت تجھے کافی ہے۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) مَیں ان لوگوں کے ساتھ ہوں جو ہدایت پاتے ہیں۔ یعنی خدا کی طرف یکسر ہوکر آتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ تُو کہہ دے (نہیں) بلکہ ابراہیم حنیف کی امّت ہو جاؤ (یہی ہدایت کا موجب ہے)

[4] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۲۳؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں اس الہام کی تاریخ ۱۹؍فروری ۱۹۰۶ء درج ہے۔ علاوہ ازیں تحریر ہے کہ

’’یہ خیال گزرتا ہے۔ واللہ اَعلم کہ کوئی شخص زنانہ طور پر مکر کرے۔ یعنی مردِ میدان بن کر کارروائی نہ کرے بلکہ چھپ کر عورتوں کی طرح کوئی نقصان پہنچانا چاہے جس کا نتیجہ آخر بریّت ہو۔ مگر یہ صرف اجتہادی رائے ہے۔ اللہ تعالیٰ

۲ ایلی ایلی لما سبقتنی۔ ۳ بریّت ۔ ۴ اِذْ كَفَفْتُ عَنْ بَنِیْ اِسْرَآءِیْلَ۔[ل]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۷)

---

بقیہ حاشیہ۔ بہتر جانتا ہے اس کے کیا معنے ہیں۔ ایک مَردوں کی چال ہوتی ہے اور ایک زنانہ چال ہوتی ہے جو گمنام ہو کر کوئی بدی کرتا ہے یا عورت کی طرح چھپ کر کوئی حملہ کرتا ہے اور آخری فقرے کے یہ معنے ہیں کہ فرعون کے شر سے ہم نے بنی اسرائیل کو بچا لیا۔''

(نوٹ از مولانا عبد اللطیف بہاولپوری) اِس الہام کی پیشگوئی کا ایک ظہور جو واقعات کے رنگ میں آنکھوں کے سامنے آیا وہ بھی ہے جو حضرت قاضی عبد الرحیم صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک مکتوب سے معلوم ہوتا ہے۔ چراغدین جمونی کی وفات پر حضرت مفتی صاحبؓ نے قاضی صاحبؓ کو بعض امور تحقیق طلب کے متعلق تفصیلات دریافت کرنے کے لئے لکھا۔ انہوں نے بعد تحقیق مفصل خط بھیج دیا جس میں چراغدین کی بیوی کے متعلق بھی الفاظِ ذیل لکھ دیئے۔ ''اس کی عورت پر لوگ یاری آشنائی کے الزام لگاتے تھے۔ ممکن ہے کہ وہ اس کی زندگی میں ہی خراب ہو۔'' یہ خط بدر ۱۹؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ میں شائع ہو گیا۔ اِس خط کے شائع ہونے پر معاندین نے قاضی صاحبؓ کے خلاف بھی ہتک عزت کا مقدمہ کھڑا کرنا چاہا اور پیروی مقدمہ کے لئے ایک بڑی کمیٹی مقرر ہوئی۔ اس پر قاضی صاحبؓ نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں تفصیل دیتے ہوئے دعا کے لئے لکھا اور اس میں یہ بھی لکھا کہ ۱۹؍فروری کا الہام ''عورت کی چال۔ ایلی ایلی لما سبقتانی'' شاید یہی چال نہ ہو۔ حضور اقدسؑ نے اس خط پر اپنے دستِ مبارک سے رقم فرمایا۔ ''اِس خط کو بہت محفوظ رکھا جائے اور اس کا جواب لکھ دیا جاوے کہ اب صبر سے خدا تعالیٰ پر توکل کریں۔ دعا کی جائے گی۔''

(پھر) اس مقدمہ کے متعلق یوں ہوا کہ عین اس تاریخ کو جس دن دعویٰ ہونا تھا اور سب تیاری ہر طرح سے مکمل ہو چکی تھی اس دن علی الصبح پتہ لگا کہ وہ عورت اپنے آشنا کے ساتھ غائب ہو گئی اور اس طرح ان مخالفوں کی ساری کارستانی پر پانی پھر گیا اور میرے لئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی قبولیتِ دعا اور حضورؑ کی توجہ کی برکت کا ایک روشن نشان ظاہر ہوا۔

(تفصیلی حالات کے لئے دیکھیے اصحابِ احمد جلد ۶ صفحہ ۱۴۱ تا ۱۴۶۔ طبع اوّل مؤلفہ ملک صلاح الدین صاحب ایم اے)

ل (ترجمہ از مرتّب) ۲ اے خدا! اے خدا! تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا۔ ۳ بریّت ۔ ۴ اور یاد کرو جب مَیں نے بنی اسرائیل سے (دشمن کو) باز رکھا۔

**۲۳؍ فروری۱۹۰۶ء** (الف) ’’دردناک دُکھ اور دردناک واقعہ۔
اس کی تشریح میں خواب میں دیکھا کہ کوئی عورت کہتی ہے کہ میری بیوی ناگہانی طور پر فوت ہوگئی۔‘‘
(کاپی الہامات[۱] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۸)

(ب) ’’نواب محمد علی خان صاحب رئیس کوٹلہ مالیر کی نسبت میرے پر خدا تعالیٰ نے یہ ظاہر کیا کہ اُن کی بیوی عنقریب فوت ہو جائے گی اور موت کی خبر دے کر یہ بھی فرمایا کہ

دردناک دُکھ اور دردناک واقعہ

...... اور یہ اُس زمانہ میں خدا تعالیٰ نے مجھے خبر دی تھی جبکہ نواب صاحب موصوف کی بیوی بہر طرح تندرست اور صحیح وسالم تھی۔ پھر تخمیناً چھ ماہ کے بعد نواب محمد علی خان صاحب کی بیوی کو سِل کی مرض ہوگئی...... آخر رمضان ۱۳۲۴ھ میں وہ مرحومہ اُسی مرض سے اِس ناپائیدار دُنیا سے گزر گئیں۔ اِس پیشگوئی سے نواب صاحب کو بھی قبل از وقت خبر دی گئی تھی۔‘‘ (تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۳۴، ۴۳۵)

**۲۴؍فروری۱۹۰۶ء** ’’ شُد جہانِ عشق بَروَے آشکار‘‘[۲]
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۸)

**۲۵؍فروری۱۹۰۶ء** ’’اس الہام[۳] کے علاوہ مرحومہ[۴] کے متعلق حضرت اقدسؑ کو ایک الہام یہ بھی ہوا تھا کہ

امۃ الحفیظ

اور اس پر آپ نے فرمایا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اِس الہام میں حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے اور خدا کے وعدے

---

۱؎ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۲؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں اس الہام کی تاریخ ۲۵؍فروری درج ہے۔ بدر کی تفصیل الحکم کی نسبت قدرے مختلف ہے جو یہ ہے۔
’’رؤیا میں دیکھا کہ کوئی خادمہ عورت جو اپنے تعلق والوں میں سے کسی گھر کی ہے، آئی ہے اور کہتی ہے کہ میری بیوی یکا یک مر گئی۔ یہ سُن کر مَیں اُٹھا ہوں کہ اپنے گھر میں اطلاع کروں کہ پہلا الہام پورا ہوگیا اور پگڑی اور عَصا ہاتھ میں لیا اور چلنے کو تھا کہ بیداری ہوگئی۔‘‘
۲؎ (ترجمہ از مرتّب) عشق کا جہان اس پر ظاہر ہوا۔ ۳؎ یعنی الہام ’’دردناک دُکھ اور دردناک واقعہ‘‘ (شمس)
۴؎ یعنی نواب محمد علی خان صاحبؓ کی بیوی۔ (شمس)

سچے ہیں۔مگر اِس جگہ یہ نہیں ظاہر ہوتا کہ حفاظت سے مراد حفاظتِ جسم ہے یا حفاظتِ روح۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۴۴ مورخہ یکم ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۴)

**۱۹۰۶ء**[۱] ’’پھر خدا نے مجھے خبر دی کہ موسمِ بہار میں ایک اَور غیر معمولی زلزلہ آئے گا اور ۲۵ ر فروری ۱۹۰۶ء کے بعد آئے گا چنانچہ ۲۷ ر فروری ۱۹۰۶ء کا دن گزرنے کے بعد رات کو بوقت ڈیڑھ بجے وہ زلزلہ آیا جس سے بہت سے گھر مسمار ہوئے اور بہت سی جانیں ضائع ہوئیں۔‘‘

(اشتہار ۲۹ ر اپریل ۱۹۰۶ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۳۸۶، ۳۸۷ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**یکم مارچ ۱۹۰۶ء** ’’خدا نے یہ وحی میرے پر نازل کی جس کے یہ الفاظ ہیں۔

زلزلہ آنے کو[۲] ہے۔ اور میرے دل میں ڈالا گیا کہ وہ زلزلہ جو قیامت کا نمونہ ہے وہ ابھی آیا نہیں بلکہ آنے کو ہے اور یہ زلزلہ اُس کا پیش خیمہ ہے جو پیشگوئی کے مطابق پورا ہوا۔‘‘

(اشتہار زلزلہ کی پیشگوئی ۲ ر مارچ ۱۹۰۶ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۳۸۷ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**۷ ر مارچ ۱۹۰۶ء** ’’هَا اِنِّیْ اٰثَرْتُكَ۔‘‘[۳]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۰ مورخہ ۹ ر مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۸ مورخہ ۱۰ ر مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۸ ر مارچ ۱۹۰۶ء** (الف) ’’زلزلہ کے متعلق دعا کی گئی تھی کہ کب آوے گا۔ الہام ہوا۔

عَلٰی اُصُوْلِهِ الْقَدِیْمِ۔ پھر الہام ہوا۔ رَبِّ لَا تُرِنِیْ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔‘‘[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۸)

---

۱؎ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) چونکہ اِس الہام کی تاریخ نزول معلوم نہیں ہو سکی اِس لئے ۲۵ ر فروری ۱۹۰۶ء کے ذِکر کی مناسبت سے اسے یہاں رکھا گیا۔

۲؎ اس الہام کے بارہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ ’’اِس کے معنے یہ ہیں کہ اِسی زلزلہ کو جو ہوا، اصل زلزلہ نہ سمجھو بلکہ سخت زلزلہ آنے کو ہے۔‘‘ (بدر مورخہ ۲ ر مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم مورخہ ۱۰ ر مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

۳؎ (ترجمہ) خبردار ہو! مَیں نے تجھے چن لیا۔ (بدر مورخہ ۹ ر مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۴؎ (ترجمہ از مرتّب) اس کے قدیم دستور کے مطابق۔ اے میرے ربّ مجھے قیامت کا زلزلہ نہ دکھلا۔

(ب) ''۱ يُرِيْكُمُ[1] اللّٰهُ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔ ۲ اُرِيْكَ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔ ۳ وَيَسْئَلُوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ قُلْ اِيْ وَ رَبِّيْ اِنَّهٗ لَحَقٌّ۔ وَلَا يُرَدُّ عَنْ قَوْمٍ يُّعْرِضُوْنَ۔ ۴ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ مُّبِيْنٌ۔ ۵ وَيَسْئَلُوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ قُلْ اِيْ وَ رَبِّيْ اِنَّهٗ لَحَقٌّ۔ ۶ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ مُّبِيْنٌ۔ ۷ وَلَا يُرَدُّ عَنْ قَوْمٍ يُّعْرِضُوْنَ۔ ۸ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّبْعَثَكَ مُقَامًا مَّحْمُوْدًا۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۰۶، ۳۰۵)

**۹/مارچ ۱۹۰۶ء** ''۱ زلزلہ آنے کو ہے۔ ہمارے لئے عید کا دن۔

۲ رَبِّ لَا تُرِنِيْ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔ رَبِّ لَا تُرِنِيْ مَوْتَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ۔''[2]

۳ جس سے تو بہت پیار کرتا ہے مَیں اس سے بہت پیار کروں گا اور جس سے تو ناراض ہے مَیں اس سے ناراض ہوں گا۔

یعنی تیرا کِسی سے محبّت کرنا اس کو ایسی آفت سے بچائے گا۔ تیرا کسی سے ناراض ہونا اس کو ایسی آفت میں مبتلا کرے گا۔

۴ اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ۔[3]

یعنی جس سے تجھے محبّت ہوگی خدا بھی اس سے محبّت کرے گا اور اُسے بچائے گا۔

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) ۱ اللہ تمہیں وہ زلزلہ دکھائے گا جو قیامت کا نمونہ ہوگا۔ ۲ مَیں تجھے وہ زلزلہ دکھاؤں گا جو اپنی شدت کی وجہ سے نمونہ قیامت ہوگا۔ ۳ اور وہ تجھ سے پوچھتے ہیں کیا وہ بات سچ ہے۔ کہہ ہاں میرے رَبّ کی قَسم یہ یقیناً سچ ہے اور اِعراض کرنے والی قوم سے وہ عذاب نہیں ٹلے گا۔ ۴ خدا سے مدد اور کھلی فتح۔ ۵ اور وہ تجھ سے پوچھتے ہیں کیا وہ بات سچ ہے۔ کہہ ہاں میرے رَبّ کی قسم یہ یقیناً سچ ہے اور اِعراض کرنے والی قوم سے وہ عذاب نہیں ٹلے گا۔ ۶ خدا سے مدد اور کھلی فتح۔ ۷ اور اِعراض کرنے والی قوم سے وہ عذاب نہیں ٹلے گا۔ ۸ اللہ تعالیٰ نے ارادہ کیا ہے کہ تجھے مقامِ محمود پر مبعوث کرے۔

[2] (ترجمہ) اے میرے ربّ مجھے قیامت کا زلزلہ نہ دکھلا۔ اے میرے ربّ ان میں سے کسی کی موت مجھ کو نہ دکھلا۔ (بدر مورخہ ۱۶/مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[3] (ترجمہ) جس طرف تمہارا منہ ہوگا اسی طرف خدا بھی منہ کرے گا۔ (بدر مورخہ ۱۶/مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۵ خدا نے تیری ساری باتیں پوری کر دیں۔

یعنی خدا تمام کام تیری مراد کے موافق کرے گا۔

٦ وَاِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ۔[۱]

یاد رہے کہ قرآن کریم کے طرزِ بیان کے موافق اِس آیت کے یہ معنے ہیں کہ میری زندگی میں مخالفین کو بشرط نہ کرنے توبہ کے ان کی زبان درازیوں اور شوخیوں کی کچھ سزا دے گا کیونکہ انہوں نے تقویٰ سے کام نہ کیا۔

٧ قُلْ اِنَّ صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔[۲]

اور پھر زلزلہ کی طرف اشارہ کر کے یہ الہام ہوا۔

٨ رَبِّ اَرِنِيْ اٰيَةً مِّنَ السَّمَآءِ۔ اِكْرَامٌ مَّعَ الْاِنْعَامِ۔''[۳]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۶؍ مارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲۔ الحکم ضمیمہ مورخہ ۱۰؍ مارچ ۱۹۰٦ء)

**۱۹۰٦ء** ''وہ فرماتا ہے کہ مَیں چوروں کی طرح پوشیدہ آؤں گا۔ یعنی کسی جوتشی یا مُلہم یا خواب بین کو اُس وقت کی خبر نہیں دی جائے گی بجز اس قدر خبر کے جو اُس نے اپنے مسیح موعود کو دے دی یا آئندہ اس پر کچھ زیادہ کرے۔ ان نشانوں کے بعد دنیا میں ایک تبدیلی پیدا ہوگی اور اکثر دل خدا کی طرف کھینچے جائیں گے اور اکثر سعید دلوں پر دنیا کی محبّت ٹھنڈی ہو جائے گی اور غفلت کے پردے درمیان سے اُٹھا دیئے جائیں گے اور حقیقی اسلام کا شربت اُنہیں پلایا جائے گا۔'' (تجلّیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۳۹٦)

---

[۱] (ترجمہ) اور وہ تمام عذاب کہ مخالفین، منکرین، ظالمین کے لئے خدا کا وعدہ ہے۔ خدا یا تو ان میں سے کچھ تجھے دکھلا دے گا اور یا تجھے وفات دے گا۔ اور بعد میں وہ سب کچھ پورا کرے گا۔ (بدر مورخہ ۱٦؍ مارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲)

[۲] (ترجمہ) کہو کہ میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور میرا مرنا محض خدا کے لئے ہے جو ربّ العالمین ہے نہ کسی اَور کام کے لئے۔ (بدر مورخہ ۱٦؍ مارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲)

[۳] (ترجمہ) اے میرے ربّ! مجھے آسمان سے ایک نشان دکھلا۔ اس نشان کے ظہور کے وقت خدا ایک عزت دے گا جس کے ساتھ ایک انعام ہوگا۔ (بدر مورخہ ۱٦؍ مارچ ۱۹۰٦ء صفحہ ۲)

**۱۱؍مارچ ۱۹۰۶ء** ”چُو دَورِ خسروی آغاز کردند مسلماں را مسلماں باز کردند“[۱]

دَورِ خسروی سے مراد اِس عاجز کا عہدِ دعوت ہے مگر اِس جگہ دنیا کی بادشاہت مراد نہیں بلکہ آسمانی بادشاہت مراد ہے جو مجھ کو دی گئی۔ خلاصہ معنے اِس الہام کا یہ ہے کہ جب دَورِ خسروی یعنی دَورِ مسیحی جو خدا کے نزدیک آسمانی بادشاہت کہلاتی ہے ششم ہزار کے آخر میں شروع ہوا جیسا کہ خدا کے پاک نبیوں نے پیشگوئی کی تھی تو اُس کا یہ اثر ہوا کہ وہ جو صرف ظاہری مسلمان تھے وہ حقیقی مسلمان بننے لگے جیسا کہ اَب تک چار لاکھ کے قریب بن چکے ہیں۔“ (تجلّیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۳۹۶، ۳۹۷)

**۱۲؍مارچ ۱۹۰۶ء** ”۱ اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْکَ بَغْتَۃً۔ ۲ وَلِنَجْعَلَ لَکَ سُھُوْلَۃً فِیْ کُلِّ اَمْرٍ ۳ اِنَّ رَبَّکَ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ۔[۲] ۴ فِیْ کُلِّ حَالٍ مِّنَ الصَّالِحِیْنَ۔“[۳] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹)

**۱۳؍مارچ ۱۹۰۶ء** ”۱ مردوں کو جتنے چاہو ساتھ لے جاؤ مگر عورتیں نہ جائیں۔ ۲ اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ۔ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ۔ اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ۔ ۳ وَاِنْ اَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِکِیْنَ اسْتَجَارَکَ فَاَجِرْہُ۔ ۴ سَوَآءٌ عَلَیْھِمْ ءَاَنْذَرْتَھُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْھُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ۔“[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹
بدر جلد ۲ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۹ مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) جب (ہمارا) شاہی زمانہ شروع ہوا تو مسلمانوں کو دوبارہ مسلمان کیا گیا۔

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ و الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹ پر بھی یہ شعر درج ہے۔ کاپی الہامات میں اس الہامی شعر کے بعد درج ہے کہ
”اگر تمام دنیا ایک طرف ہو جائے اور میں ایک طرف ہو جاؤں تب بھی میں اپنے زندہ خدا کا دامن نہیں چھوڑوں گا۔“

[۲] (ترجمہ) ۱ مَیں اپنی فوجوں کے ساتھ اچانک تیرے پاس آؤں گا۔ ۲ اور تا کہ ہر بات میں تیرے واسطے ہم آسانی کر دیں۔ ۳ تحقیق تیرا ربّ کرنے والا ہے جو کچھ کہ چاہے۔ (بدر مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۳] (ترجمہ از مرتّب) ۴ وہ ہر حال میں صالحین میں سے ہے۔

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں الہام ”فِیْ کُلِّ حَالٍ مِّنَ الصَّالِحِیْنَ۔“ درج نہیں۔

[۴] (ترجمہ) ۲ تحقیق ہم نے تجھے کوثر عطا کیا۔ پس نماز پڑھ اپنے ربّ کے لئے اور قربانی کر۔ تحقیق تیرا دشمن بے نسل ہے۔ ۳ اگر مشرکین میں سے کوئی تیری پناہ چاہے تو اُسے پناہ دے ۴ ان کے لئے برابر ہے کہ تو انہیں ڈرائے یا نہ ڈرائے۔ وہ نہیں ایمان لائیں گے۔ (بدر مورخہ ۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

**۱۳/ مارچ ۱۹۰۶ء** ’’خواب میں دیکھا کہ میر ناصر نواب صاحب اپنے ہاتھ پر ایک درخت رکھ کر لائے ہیں جو پھل دار ہے اور جب مجھ کو دیا تو وہ ایک بڑا درخت ہو گیا جو بیدانہ تُوت کے درخت کے مشابہ تھا اور نہایت سبز تھا اور پھلوں اور پھولوں سے بھرا ہوا تھا اور پھل اس کے نہایت شیریں تھے اور عجیب تر یہ کہ پھول بھی شیریں تھے مگر معمولی درختوں میں سے نہیں تھا۔ ایک ایسا درخت تھا کہ کبھی دُنیا میں دیکھا نہیں گیا۔ مَیں اُس درخت کے پھل اور پھول کھا رہا تھا کہ آنکھ کھل گئی۔

میری دانست میں میر ناصر سے مراد خدائے ناصر ہے کہ وہ ایک ایسے عجیب طور سے مدد کرے گا جو فوق العادت ہوگی۔‘‘ (بدر جلد ۲ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۶/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۹ مورخہ ۱۷/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۹۰۶ء** ’’تھوڑی غنودگی کی حالت میں خدا تعالیٰ نے ایک کاغذ پر لکھا ہوا مجھے یہ دکھلایا کہ

تِلْكَ اٰيَاتُ الْكِتَابِ الْمُبِيْنِ

یعنی قرآن شریف کی سچائی پر یہ[1] نشان ہوں گے۔‘‘ (تجلیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۳۹۶ حاشیہ)

**۱۴/ مارچ ۱۹۰۶ء** (الف) ’’اَنْتَ سَلْمَانُ وَ مِنِّیْ یَا ذَا الْبَرَکَاتِ۔‘‘[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹)

(ب) ’’چمک دکھلاؤں گا تم کو اس نشان کی پنج بار۔‘‘

(تجلّیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۳۹۵۔ کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹)

(ترجمہ) مَیں اس زلزلہ کے نشان کی پنج مرتبہ تم کو چمک دکھلاؤں گا۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۶)

---

[1] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یعنی موجودہ زلزلے۔

[2] (ترجمہ) تو سلمان ہے اور مجھ سے اے صاحبِ برکات۔ (بدر مورخہ ۱۶/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۶/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بعد تحریر ہے کہ

’’فرمایا۔ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے جو کہ آپ نے اصحابؓ میں سے ایک فارسی شخص سلمان کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر فرمایا تھا۔‘‘

ریویو آف ریلیجنز ماہ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱۶۲ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے کہ

’’رؤیا میں معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اَنْتَ سَلْمَانُ وَ مِنِّیْ یَا ذَا الْبَرَکَاتِ۔‘‘

(ج) فرمایا۔ ’’مَیں کل کے دن چند دفعہ اِس الہام[1] الٰہی کو پڑھ رہا تھا کہ یک دفعہ میری رُوح میں یہ عبارت پھونکی گئی جو پہلے الہام کے بعد میں ہے۔

مقامِ اُو مبیں از راہِ تحقیر بدورانش رسولاں ناز کردند ‘‘[2]

(تجلّیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۳۹۷)

**۱۵/ مارچ ۱۹۰۶ء** ’’آج پھر ۱۵/ مارچ ۱۹۰۶ء کو بروز پنجشنبہ وقتِ صبح یہ الہام ہوا۔

’’خدا نکلنے کو ہے۔ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ بُرُوْزِیْ۔ وَعْدَ اللّٰہِ اِنَّ وَعْدَ اللّٰہِ لَا یُبَدَّلُ۔

یعنی خدا ان پانچ زلزلوں کو لانے سے اپنا چہرہ ظاہر کرے گا اور اپنے وجود کو دکھلا دے گا۔ اور تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ مَیں ہی ظاہر ہو گیا یعنی تیرا ظہور بعینہٖ میرا ظہور ہو گا۔ یہ خدا کا وعدہ ہے کہ پانچ زلزلوں کے ساتھ خدا اپنے تئیں ظاہر کرے گا اور خدا کا وعدہ نہیں ٹلے گا اور وہ ضرور ہو کر رہے گا۔‘‘

(تجلیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۴۰۴۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۹ مورخہ ۱۷/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**مارچ ۱۹۰۶ء** ’’یسوع مریم کا بیٹا اِس عظمت کو پہنچا کہ اب چالیس کروڑ انسان اُس کو سجدہ کرتے ہیں اور بادشاہوں کی گردنیں اُس کے نام کے آگے جھکتی ہیں۔ سو مَیں نے اگرچہ یہ دُعا کی ہے کہ یسوع ابن مریم کی طرح شرک کی ترقی کا مَیں ذریعہ نہ ٹھہرایا جاؤں اور مَیں یقین رکھتا ہوں کہ خدا تعالیٰ ایسا ہی کرے گا لیکن خدا تعالیٰ نے مجھے بار بار خبر دی ہے کہ وہ مجھے بہت عظمت دے گا اور میری محبّت دلوں میں بٹھائے گا اور میرے سلسلہ کو تمام زمین میں پھیلائے گا اور سب فرقوں پر میرے فرقہ کو غالب کرے گا اور میرے فرقہ کے لوگ اِس قدر علم اور معرفت میں کمال حاصل کریں گے کہ وہ اپنی سچائی کے نور اور اپنے دلائل اور نشانوں کے رُو سے سب کا منہ بند کر دیں گے اور ہر ایک قوم اس چشمہ سے پانی پئے گی اور یہ سلسلہ زور سے بڑھے گا اور پھولے گا یہاں تک کہ زمین پر محیط ہو جاوے گا۔ بہت سی روکیں پیدا ہوں گی اور ابتلاء آئیں گے مگر خدا سب کو درمیان سے اُٹھا دے گا اور اپنے وعدہ کو پورا کرے گا

---

[1] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) چو دَورِ خسروی آغاز کردند۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) اس کے مقام کو تحقیر کی نظر سے نہ دیکھ۔ اس کے عہد پر تو رسولوں کو بھی ناز ہے۔

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور الحکم مورخہ ۱۷/ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں بھی یہ الہام درج ہے۔

اور خدا نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا کہ میں تجھے برکت پر برکت دوں گا یہاں تک کہ بادشاہ تیرے کپڑوں سے برکت ڈھونڈیں گے۔ سوائے سننے والو! ان باتوں کو یاد رکھو اور ان پیش خبریوں کو اپنے صندوقوں میں محفوظ رکھ لو کہ یہ خدا کا کلام ہے جو ایک دن پورا ہوگا۔‘‘

(تجلّیاتِ الٰہیہ۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۴۰۹)

**۱۶؍مارچ ۱۹۰۶ء** ’’ اَوْحٰی اِلَیَّ رَبِّیْ وَ قَالَ۔

اُسْتُجِیْبَ فِیْ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ كُلُّ مَا دَعَوْتَ وَمِنْهَا قُوَّةُ الْاِسْلَامِ وَ شَوْ كَتُهٗ۔‘‘[۱]

(الاستفتاءضمیمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۶۷۸ حاشیہ)

**۱۸؍مارچ ۱۹۰۶ء** ’’آج بروز یکشنبہ مَیں نے خواب میں دیکھا کہ مَیں اپنے گھر کے مکان میں بیٹھا ہوں اور ایک خربوزہ کی شکل پر کوئی پھل میرے ہاتھ میں ہے اس کو چھیل کر کھانا چاہتا ہوں۔ اتنے میں مَیں نے محمود احمد کو دیکھا۔ اس کے ساتھ ایک انگریز ہے۔ وہ ہمارے گھر میں داخل ہوگیا۔ پہلے اس جگہ کھڑا ہوا جہاں پانی کے گھڑے رکھے جاتے ہیں پھر اُس چوبارے کی طرف آگے بڑھا جہاں بیٹھ کر مَیں کام کرتا ہوں۔ گویا اُس کے اندر جا کر تلاشی کرنا چاہتا ہے۔ اُس وقت مَیں نے دیکھا کہ میر ناصر نواب کی شکل پر ایک شخص میرے سامنے کھڑا ہے۔ اُس نے بطور اشارہ کے مجھ کو کہا کہ آپ بھی اُس چوبارہ میں جائیں انگریز تلاشی کرے گا اور میرے دل میں گزرا کہ اُس میں صرف وہ کاغذات پڑے ہیں جو نَو تالیف کتاب کا مسودہ ہے وہی دیکھے گا۔ اتنے میں آنکھ کھل گئی۔

معلوم نہیں اِس واقعہ کی کیا تعبیر ہے۔ اس سے پہلے تھوڑے دن ہوئے ہیں یہ دیکھا تھا یعنی یہ الہام ہوا تھا کہ ’’عورت کی چال۔ ایلی ایلی لما سبقتانی۔ بریّت۔ اِذْ کَفَفْتُ عَنْ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ۔‘‘ مَیں نے اپنے اجتہاد سے اس کے یہ معنے سمجھے تھے کہ کوئی شخص عورتوں کی طرح پوشیدہ مکر کرے گا جس سے ممکن ہے کہ ہم پر اس کی دھوکہ دہی سے کوئی مقدّمہ ہو مگر آخر بریّت ہوگی مگر یہ میرے اجتہادی معنے ہیں اور ممکن ہے کہ جو کچھ مَیں نے پہلے دیکھا اور جو مَیں نے اَب دیکھا اس کے کوئی اَور معنے ہوں لیکن ظاہری معنے یہی ہیں۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) میرے ربّ نے مجھے وحی کی اور فرمایا۔ آج رات وہ سب دعائیں جو تو نے کی ہیں قبول کی گئیں۔ اُن دعاؤں میں سے اسلام کی قوت وشوکت کے لئے دعا بھی تھی۔

اِس خواب میں محمود کا دیکھنا اور پھر میر ناصر نواب کا دیکھنا نیک انجام پر دلالت کرتا ہے کیونکہ محمود کا لفظ خاتمہ محمود کی طرف اشارہ ہے۔یعنی اس اِبتلا کا خاتمہ اچھا ہوگا اور ناصر نواب کا دیکھنا اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ خدا تعالیٰ ناصر ہوگا اور اپنی نصرت سے ابتلاء سے رہائی دے گا اور آخر یہ ابتلاء نشان کی صورت میں ہو جائے گا۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۲ مورخہ ۲۲؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۰ مورخہ ۲۴؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۰؍ مارچ ۱۹۰۶ء** اُوْحِیَ اِلَیَّ فِیْ ۲۰؍ مارچ سنہ ۱۹۰۶ء

’’ اَلْمُرَادُ حَاصِلٌ۔‘‘[1]

(الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی ۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲۔کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹)

**۲۴؍ مارچ ۱۹۰۶ء** ’’ ۱ رفیقوں کو کہہ دو کہ اب عجائب در عجائب باتوں کے دکھلانے کا وقت آ گیا ہے۔[2] ۲ قَالَ رَبُّكَ اِنَّهٗ نَازِلٌ مِّنَ السَّمَآءِ مَا یُرْضِیْكَ۔‘‘[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۱)

**۲۶؍ مارچ ۱۹۰۶ء** ’’دربارہ زلزلہ۔الہام۔ رَبِّ اَخِّرْ وَقْتَ ھٰذَا ۔ رَبِّ سَلِّطْنِیْ عَلَی النَّارِ۔‘‘

(کاپی الہامات[4] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۱)

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۲۰؍ مارچ ۱۹۰۶ء کو مجھے وحی کی گئی کہ مراد بَر آنے والی ہے۔

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور الحکم مورخہ ۲۴؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کی تاریخ ۲۴؍ مارچ ۱۹۰۶ء درج ہے نیز اردو الہام کے الفاظ یوں ہیں ۔

’’رفیقوں کو کہہ دیں کہ عجائب در عجائب کام دکھلانے کا وقت آ گیا ہے۔‘‘

[3] (ترجمہ از مرتّب) ۲ تیرے رَبّ نے کہا کہ آسمان سے وہ چیز اُترنے والی ہے جو تجھے خوش کرے گی۔

[4] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور الحکم مورخہ ۳۱؍ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں یہ الہامات مع تفصیل ۲۷؍ مارچ ۱۹۰۷ء کے تحت درج ہیں اور اندراج یوں کیا گیا ہے۔

’’فرمایا۔آج زلزلہ کے وقت کے لئے توجہ کی گئی تھی کہ کب آوے گا۔ اِسی توجہ کی حالت میں زلزلہ کی صورت آنکھوں کے آگے آ گئی اور پھر الہام ہوا۔رَبِّ اَخِّرْ وَقْتَ ھٰذَا ۔ یعنی اَے میرے خدا! یہ زلزلہ جو نظر کے سامنے ہے اس کا وقت کچھ پیچھے ڈال دے۔

قاعدہ نحو کے مطابق ھٰذَا کی جگہ ھٰذِہٖ چاہیے تھا مگر اِس جگہ ھٰذَا سے مراد ھٰذَا الْعَذَاب ہے کیونکہ اصل غرض تو

**۲۷/مارچ ۱۹۰۶ء** ’’مقام او مبین از راہِ تحقیر بدورانش رسولاں ناز کردند۔‘‘[۱]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۹/مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۹/مارچ ۱۹۰۶ء** ’’۱ اِنَّہٗ[۲] نَازِلٌ مِّنَ السَّمَآءِ مَا یُرْضِیْکَ۔ ۲ اَخَّرَہُ اللّٰہُ اِلٰی وَقْتٍ مُّسَمًّی۔‘‘[۳]

یہ جواب اس دعا کا ہے۔ رَبِّ اَخِّرْ وَقْتَ ھٰذَا۔ ۳ پچاس یا ساٹھ نشان ظاہر ہوں گے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۱)

**۳۱/مارچ ۱۹۰۶ء** ’’مَیں پچاس یا ساٹھ اَور نشان دکھلاؤں گا۔‘‘[۴]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۴ مورخہ ۵/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

**مارچ ۱۹۰۶ء** ’’چند روز ہوئے یہ الہام ہوا تھا۔

اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلَامٍ نَّافِلَۃً لَّکَ۔[۵]

---

بقیہ حاشیہ۔ عذاب سے ہے ورنہ زلزلے تو پہلے بھی آچکے ہیں۔ پھر بعد اس کے ساتھ ہی یہ الہام ہوا۔ رَبِّ سَلِّطْنِیْ عَلَی النَّارِ۔ یعنی اے میرے خدا! مجھے آگ پر مسلّط کردے۔ یعنی ایسا کر کہ عذاب کی آگ میرے حکم میں ہوجاوے۔ جس کو مَیں عذاب دینا چاہوں وہ عذاب میں گرفتار ہو اور جس کو مَیں چھوڑنا چاہوں وہ عذاب سے محفوظ رہے۔‘‘

[۱] (ترجمہ از مرتّب) اس کے مقام کو تحقیر کی نظر سے نہ دیکھ۔ اس کے عہد پر تو رسولوں کو بھی ناز ہے۔

[۲] (ترجمہ از مرتّب) ۱ آسمان سے وہ چیز اترنے والی ہے جو تجھے خوش کردے گی۔ ۲ اللہ تعالیٰ نے اس میں تاخیر ڈال دی ہے وقت مقررہ تک۔

[۳] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۳۱ مارچ ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۵/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں بھی یہ الہام درج ہے۔ بدر میں اس الہام کی تاریخ ۲۸/مارچ ۱۹۰۶ء مندرج ہے نیز تحریر ہے۔

’’فرمایا۔ چھوٹے زلزلے تو آتے ہی رہتے ہیں لیکن سخت زلزلہ جو آنے والا ہے اس کے وقت میں تاخیر ڈالی گئی ہے مگر نہیں کہہ سکتے کہ تاخیر کتنی ہے۔‘‘

[۴] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے یہ الفاظ ہیں۔

’’مَیں پچاس یا ساٹھ نشان اَور دکھاؤں گا۔‘‘

[۵] (ترجمہ) ’’ہم ایک لڑکے کی تجھے بشارت دیتے ہیں جو تیرا پوتا ہوگا۔‘‘ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۹)

ممکن ہے کہ اس کی یہ تعبیر ہو کہ محمود کے ہاں لڑکا ہو کیونکہ نافلہ پوتے کو بھی کہتے ہیں یا بشارت کسی اور وقت تک موقوف ہو۔“ (بدر جلد ۲ نمبر ۱۴ مورخہ ۵؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)[۱]

**۳؍اپریل ۱۹۰۶ء** (الف) ”۱ هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ۔ ۲ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ مَنَّ عَلَيْنَا۔“[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۴ بدر جلد ۲ نمبر ۱۴ مورخہ ۵؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ”کل مولوی عبدالکریم صاحب کو خواب میں دیکھا کہ ایک بڑے کمرے میں پھر رہے ہیں۔ مَیں نے کہا کہ آؤ مصافحہ کر لیں اور پھر مصافحہ کیا اور مَیں نے کہا کہ تم دعا کرو کہ ہم اپنے دشمنوں پر غالب آویں۔“ (الحکم[۳] جلد ۱۰ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۴؍اپریل ۱۹۰۶ء** (الف) ”آج پھر مولوی صاحب مرحوم کو دیکھا کہ ایک کمرے میں پھرتے ہیں۔ بہت جوش میں اور سخت ناراض ہیں اور کہتے ہیں کہ کیوں لوگ مخالفت کرتے ہیں اور کیوں اطاعت نہیں کرتے۔“ (الحکم[۴] جلد ۱۰ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

۱۔ (نوٹ از ناشر) تذکرہ کے گزشتہ ایڈیشنز میں اس حوالہ کے بعد عبدالحکیم مرتد کے مکتوبات کے حوالہ سے ایک حوالہ یہاں دیا گیا تھا لیکن اصل مکتوب میسر نہ ہونے کی وجہ سے نیز روایت و درایت کے غیر تسلی بخش ہونے کی بنا پر اس حوالہ کو یہاں سے حذف کر دیا گیا ہے۔

۲۔ (ترجمہ از مرتّب) ۱ اللہ وہ ذات ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دینِ حق کے ساتھ بھیجا تا کہ اُسے تمام ادیان پر غالب کر دے۔ ۲ بے شک اللہ تعالیٰ نے ہم پر بڑا احسان کیا ہے۔

۳۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۵؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں یہ خواب ان الفاظ میں درج ہے۔

”کل خواب میں مولوی عبدالکریم صاحب کو دیکھا اور میں انہیں کہتا ہوں دعا کرو دشمنوں پر خدا مجھے غلبہ دے۔“

۴۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۵؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں مولوی عبدالکریم صاحب کے حوالہ سے یہ رؤیا ان الفاظ میں درج ہے۔

”آج دیکھا کہ وہ میرا نام لے کر کہتے ہیں کہ کیوں لوگ اس کی مخالفت کرتے ہیں اور کیوں نہیں مانتے اور بڑے جوش اور غضب سے کہہ رہے ہیں۔“

(ب) ''۱ اِنِّیْ مَعَ الْاَکْرَامِ۔ ۲ لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ۔ ۳ لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ۔'' [۱]

واضح رہے کہ یہ لفظ متعین الظاہر اور مطلق المعنیٰ ہیں۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ جب انسان تبتّل اور انقطاع میں کمال درجہ تک پہنچ جاتا ہے اور تعلق باللہ کے مراتب میں سے کوئی مرتبہ باقی نہیں رہتا تو اس دعا کے لائق ہوجاتا ہے۔

۴ یہ میری کتاب ہے اس کو کوئی ہاتھ نہ لگاوے مگروہی لوگ جو میرے خدمت گار ہیں۔

۵ اَللّٰہُ یُعْلِیْنَا وَلَا نُعْلٰی [۲]۔ غالب آنے کا فیصلہ۔

۶ اس کا وقت آ گیا ہے نوکر رکھا جاوے۔ ۷ کلیسیا کی طاقت کا نسخہ۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۷۶، ۲۷۸، ۲۷۷)

(ج) ''یَاْتِیْکَ الْفَرَجُ'' [۳] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۴

بدر جلد ۲ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۲/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ترجمہ) کشائش تجھے ملے گی۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۰)

**۸/اپریل ۱۹۰۶ء** ''رَبِّ اَرِنِیْ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ۔'' [۴] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۰۶)

**۹/اپریل ۱۹۰۶ء** ''۱ رَبِّ [۵] اَرِنِیْ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ۔ ۲ یُرِیْکُمُ اللّٰہُ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ۔'' [۶]

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) ۱ تحقیق مَیں بزرگوں کے ساتھ ہوں۔ ۲ اگر تو نہ ہوتا تو مَیں آسمان کو پیدا نہ کرتا۔ ۳ اگر تو نہ ہوتا تو مَیں آسمان کو پیدا نہ کرتا۔

[۲] (ترجمہ) ۵ اللہ تعالیٰ ہمیں اُونچا کرے گا ہم نیچے نہیں کئے جائیں گے۔ (بدر مورخہ ۱۰ مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۳] (نوٹ از مولانا عبداللطیف بہاولپوری) الحکم میں اس الہام کی تاریخ ۷/اپریل لکھی ہے۔

[۴] (ترجمہ) خدایا مجھے وہ زلزلہ دکھا جو اپنی شدّت کی وجہ سے نمونۂ قیامت ہے۔ (بدر مورخہ ۱۲/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۵] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۲/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ و الحکم مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کی تاریخ ۸/اپریل ۱۹۰۶ء درج ہے نیز تحریر ہے کہ

''یعنی اس میں بہت جانوں کا نقصان ہوگا یہ نہیں کہ حقیقت میں قیامت آجائے گی بلکہ یہ معنی ہیں کہ دنیا پر سخت صدمہ ہوگا اور بہت جانیں تلف ہوں گی۔''

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ پیشگوئی حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے زمانہ میں پوری ہوئی چنانچہ حضور فرماتے ہیں۔ ''یہ زلزلہ بھی میرے زمانہ میں آیا۔'' (الفضل مورخہ ۲۰/جولائی ۱۹۴۴ء صفحہ ۳)

[۶] (ترجمہ) ۱ خدایا مجھے وہ زلزلہ دکھا جو اپنی شدت کی وجہ سے نمونۂ قیامت ہے۔ ۲ خدا تعالیٰ تمہیں وہ زلزلہ دکھائے گا جو اپنی شدت کی وجہ سے نمونۂ قیامت ہوگا۔

۳ اُرِيْكَ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔ ۴ يَسْئَلُوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ۔ قُلْ اِيْ وَ رَبِّيْ اِنَّهٗ لَحَقٌّ۔ وَلَا يُرَدُّ عَنْ قَوْمٍ يُّعْرِضُوْنَ۔ ۵ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ مُّبِيْنٌ۔[1] ۶ هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَ دِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ۔[2] ۷ اَلْاَمْرَاضُ تُشَاعُ وَالنُّفُوْسُ تُضَاعُ۔[3] ۸ نَحْنُ اَوْلِيَآؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ۔ ۹ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔[4] ۱۰ وَيَسْئَلُوْنَكَ[5] اَحَقٌّ هُوَ قُلْ اِيْ وَرَبِّيْ اِنَّهٗ لَحَقٌّ۔ وَلَا يُرَدُّ عَنْ قَوْمٍ يُّعْرِضُوْنَ۔[6] ۱۱ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّبْعَثَكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا۔ ۱۲ تَاللّٰهِ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا وَاِنْ كُنَّا لَخَاطِئِيْنَ۔'' (کاپی الہامات[7] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۴)

---

بقیہ ترجمہ۔ ۳ میں تجھے وہ زلزلہ دکھاؤں گا جو اپنی شدت کی وجہ سے نمونۂ قیامت ہوگا۔ ۴ تجھ سے پوچھتے ہیں کہ کیا وہ بات سچ ہے کہہ کہ ہاں۔ میرے ربّ کی قسم ہے اور اعراض کرنے والی قوم سے وہ عذاب نہیں ٹلے گا۔ (بدر مورخہ ۱۲؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[1] (ترجمہ) ۵ یہ دن خدا کی مدد اور فتح کے ہوں گے۔ (دافع البلاء۔ روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۲۲۸)

[2] (ترجمہ) ۶ خدا وہ خدا ہے جس نے اپنے رسول کو (یعنی اس عاجز کو) ہدایت اور دین حق دے کر اس غرض سے بھیجا ہے تا وہ اس دین کو تمام دینوں پر غالب کرے۔ (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد ۲۰ صفحہ ۸)

[3] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۲؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے کہ

''فرمایا۔ یہ الہام پہلے بھی ہو چکا ہے اب پھر ہوا ہے اور خوف ہے کہ اس سے کیا مطلب ہے۔ معلوم نہیں کہ قادیان کے متعلق ہے یا پنجاب کے متعلق ہے۔''

[4] (ترجمہ) ۷ ملک میں بیماریاں پھیلیں گی اور بہت جانیں ضائع ہوں گی۔ ۸ ہم تمہارے متولّی اور متکفل دنیا اور آخرت میں ہیں۔ ۹ تم سب پر اس خدا کا سلام جو رحیم ہے۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۸۹، ۹۰، ۹۴، ۹۷)

[5] (ترجمہ) ۱۰ اور تجھ سے پوچھتے ہیں کہ کیا ایسے زلزلہ کا آنا سچ ہے؟ کہہ کہ خدا کی قسم اُس زلزلہ کا آنا سچ ہے اور خدا سے برگشتہ ہونے والے کسی مقام میں اس سے بچ نہیں سکتے۔ ۱۱ خدا نے ارادہ کیا ہے جو تجھے وہ مقام بخشے جس میں تو تعریف کیا جائے گا۔ ۱۲ خدا کی قسم خدا نے ہم سب میں سے تجھے چن لیا اور ہماری خطا تھی جو ہم برگشتہ رہے۔''

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۳، ۹۵، ۹۶، ۱۰۵)

[6] الاستفتاء۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲ میں یہ الہام یوں درج ہے ''وَلَا يُرَدُّ بَأْسُهٗ عَنْ قَوْمٍ يُّعْرِضُوْنَ۔ (شمس)

[7] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۲؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ و الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں بھی یہ الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔ علاوہ ازیں تحریر ہے کہ ان میں سے بعض الہامات مکرر ہیں یعنی پہلے بھی ہو چکے ہیں اور آج پھر بھی ہوئے۔

**۱۲/اپریل ۱۹۰۶ء** ''۱ وَيۡلٌ لِّهٰذِهِ الۡاِمۡرَأَةِ وَ بَعۡلِهَا ۔ ۲ تَا للّٰهِ لَقَدۡ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيۡنَا وَ اِنۡ كُنَّا لَخَاطِئِيۡنَ ۔''[۲] (کاپی الہامات[۳] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۰۳)

**۱۴/اپریل ۱۹۰۶ء** ۱۔ ''اِنَّآ اَرۡسَلۡنَآ اِلَيۡكُمۡ رَسُوۡلًا شَاهِدًا عَلَيۡكُمۡ كَمَآ اَرۡسَلۡنَآ اِلٰى فِرۡعَوۡنَ رَسُوۡلًا ۔''[۴]

۲۔ (رؤیا) ''پھر دیکھا کہ ایک زلزلہ آیا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی زلزلہ عنقریب آنے کو ہے اور الہام کے رنگ میں یہی زبان پر جاری ہوا کہ ''زلزلہ آیا۔ زلزلہ آیا۔''

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ زلزلہ پہلے زلزلہ کا بقیہ نہیں ہے بلکہ ایک نیا زلزلہ ہے۔

پھر خدا فرماتا ہے کہ جیسا کہ موسیٰ کے وقت میں ہوا کہ اوّل چھوٹے چھوٹے دکھائے گئے اور پھر بعد ان کے ایک بڑا نشان ظاہر کیا گیا، ایسا ہی ان دنوں میں ہوگا۔ سو ہوشیار ہو جاؤ اور جس زور سے یہ بلائیں نازل ہو رہی ہیں اسی زور سے توبہ اور استغفار کرو۔

---

[۱] (ترجمہ) ۱ اس عورت کے لئے عذاب مقدر ہے اور اس کے خاوند کے لئے بھی۔

(بدر مورخہ ۲۶/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۲] (ترجمہ) ۲ اللہ کی قسم۔ بے شک خدا نے تجھے ہم پر برگزیدہ کیا ہے اور ضرور ہم خطا کار تھے۔

(بدر مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۳] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۶/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں الہام نمبر ۱ کے بارہ میں تحریر ہے۔ '' فرمایا۔ چند روز ہوئے کہ کشفی نظر میں ایک عورت مجھے دکھلائی گئی اور پھر الہام ہوا۔

وَيۡلٌ لِّهٰذِهِ الۡاِمۡرَأَةِ وَ بَعۡلِهَا ۔''

نیز بدر مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں الہام ''تَاللّٰهِ لَقَدۡ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيۡنَا وَ اِنۡ كُنَّا لَخَاطِئِيۡنَ ۔'' کی تاریخ ۱۳/اپریل ۱۹۰۶ء درج ہے۔

[۴] (ترجمہ) ہم نے تمہاری طرف ایک رسول بھیجا جو تم پر شاہد ہے جیسا کہ ہم نے فرعون کی طرف رسول بھیجا تھا۔

(بدر مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

اور خدا فرماتا ہے۔

اِنَّآ اَرْسَلْنَا رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات[۲] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۹۴، ۲۹۳، ۲۹۲)

**۱۴/اپریل۱۹۰۶ء** ’’رؤیا۔ دیکھا کہ طاعون ترقی کر رہی ہے۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۷/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۵/اپریل۱۹۰۶ء** ’’میں نے خواب میں ایک سانپ دیکھا۔ مرغابی کلاں کی شکل پہ سفید رنگ، وہ میرے پیچھے دَوڑا۔ میں کہتا ہوں میں نے اتنے سانپ مارے ہیں کوئی اس کو تو مارے۔ پھر میں نے اس سانپ کو مخاطب کر کے کہا کہ

خدا قاتل تو باد۔ مرا از دست تو محفوظ دارد۔[۳]

اتنے میں کیا دیکھتا ہوں کہ اس سانپ کی گردن میرے ہاتھ میں ہے۔ اس نے گردن کو پھیر کر مجھے کاٹنا چاہا مگر خدا تعالیٰ کے فضل سے وہ اس ارادہ میں نامراد رہا اور میں نے سر کے قریب کر کے گردن کو پکڑ لیا۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذٰلِكَ۔

اور یہ صبح کا وقت تھا اور ۱۵/اپریل ۱۹۰۶ء روز یک شنبہ۔‘‘ (کاپی الہامات[۴] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۵)

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) یقیناً ہم نے ایک رسول بھیجا ہے جو تم پر نگران ہے جیسا کہ ہم نے فرعون کی طرف بھی ایک رسول بھیجا تھا۔

[۲] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام و خواب کے الفاظ یہ ہیں۔

’’۱ دو مرتبہ الہام ہوا۔ زلزلہ آیا۔ زلزلہ آیا۔ ۲ عالم خواب میں ایسا محسوس ہوا کہ زلزلہ آرہا ہے۔

۳ الہام ہوا۔ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا۔

[۳] (ترجمہ از مرتّب) خدا تجھے ہلاک کرے اور مجھے تیرے شر سے محفوظ رکھے۔

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۹/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں یہ رؤیا باختلافِ الفاظ درج ہے۔ بدر کے الفاظ یوں ہیں۔

’’رؤیا۔ دیکھا کہ ایک بڑا سانپ ہے جس کی گردن مگھ (مرغابی) کی طرح بڑی ہے۔ وہ میرے پیچھے دَوڑا۔

**۱۶؍اپریل ۱۹۰۶ء** (الف) ’’اِنِّیْ حَفِیْظُکَ‘‘۔[1] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۶

بدر جلد ۲ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۹؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ’’رؤیا میں مولوی عبدالکریم صاحب کو دیکھا۔ گویا زندہ ہوگئے ہیں۔ مَیں نے پوچھا زخموں کا کیا حال ہے تو کہا کہ سب اچھے ہوگئے۔ اِس پر خواب میں بڑا تعجب ہو رہا ہے کہ یہ اِحْیَاءِ مَوْتٰی ہے۔ پھر خواب ہی میں خیال گزر رہا ہے کہ خواب نہ ہو مگر بہت سے لوگ جمع ہیں اور سب جاگتے ہیں۔‘‘

فرمایا۔ ’’خدا کوئی عجیب کام دکھائے گا اور کسی مردہ کام کو زندہ کرے گا۔‘‘[2]

(الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**اپریل ۱۹۰۶ء** ’’الہام۔ نَزَلَتِ الرَّحْمَۃُ عَلٰی ثَلٰثٍ اَلْعَیْنِ وَ[3] الْاُخْرَیَیْنِ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۹)

(ترجمہ) رحمت تین اعضاء پر نازل ہوگی۔ ایک تو آنکھ اور دو اَور عضو۔

(نزول المسیح۔ روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۵۹۲)

---

بقیہ حاشیہ۔ مَیں ایک اُونچی جگہ دیوار پر چڑھ گیا اور اس کو مخاطب کرکے کہا۔

خدا قاتل تو باد۔ مرا از دست تو محفوظ دارد۔

اس کے بعد یہ نظارہ دیکھا کہ گویا مَیں اُس سانپ پر سوار ہوں اور اُس سانپ کی گردن میرے ہاتھ میں ہے اور وہ چاہتا ہے کہ اُلٹ کر مجھے کاٹے۔ تب مَیں نے زیادہ تر سر کے قریب سے اُس کو پکڑا تا کہ وہ کاٹ نہ سکے۔ فقط۔ فرمایا۔ اِس رؤیا میں کسی فتنہ کی خبر دی گئی ہے۔ کوئی مخفی دشمن ہے جو کسی رنگ میں نیش زنی کرے گا مگر نامراد رہے گا۔‘‘

[1] (ترجمہ) مَیں تیری نگہبانی کروں گا۔ (بدر مورخہ ۱۹؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۶؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں اس رؤیا کے بارہ میں مزید تحریر ہے کہ

’’فرمایا۔ اِس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے کرم سے کوئی ایسا نشان دکھائے گا جس سے دین اسلام کی زندگی مخلوق پر ثابت ہوجائے۔‘‘

[3] (نوٹ از ناشر) نزول المسیح روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۵۹۳ میں یہاں ’’وَالْاُخْرَیَیْنِ‘‘ کی بجائے ’’وَعَلَی الْاُخْرَیَیْنِ‘‘ کے الفاظ درج ہیں۔

**۱۸/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ اَنّٰی لَکَ ھٰذَا ۔ اَنّٰی لَکَ ھٰذَا ۔‘‘[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۶)

**۲۰/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ الہام ۔ اَنّٰی لَکَ ھٰذَا ۔ اَنّٰی لَکَ ھٰذَا ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۹)

**۲۳/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ رَبِّ لَا تُضَیِّعْ عُمُرِیْ وَ عُمُرَھَا ۔‘‘[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۶)

**۲۴/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ فرمایا ۔ آج رات بیماری کی حالت میں الہام ہوا تھا ۔

اِشْفِنِیْ مِنْ لَّدُنْکَ وَارْحَمْنِیْ ۔‘‘[3]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۶/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ ۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۴ مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۵/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ الہام ۔ وَ اِنْ اَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِکِیْنَ اسْتَجَارَکَ فَاَجِرْہُ ۔‘‘[4]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۶)

**۲۶/اپریل ۱۹۰۶ء**

’’ حقِ اولاد دَر اولاد[5]

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) یہ مقام تجھے کہاں سے حاصل ہوا ۔ یہ مقام تجھے کہاں سے حاصل ہوا ۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) اے میرے ربّ میری اور اس کی عمر کو ضائع نہ کریو ۔

[3] (ترجمہ) مجھے اپنی طرف سے شفا بخش اور رحم کر ۔ (بدر مورخہ ۲۶/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[4] (ترجمہ از ناشر) اور مشرکوں میں سے اگر کوئی تجھ سے پناہ مانگے تو اسے پناہ دے ۔

[5] حضرت خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ نے خطبہ جمعہ میں فرمایا ۔

(الف) ’’حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک الہام ہے جو پہلے کبھی شائع نہیں ہوا کہ حق اَولاد در اَولاد یعنی اَولاد کا حق اس کے اندر موجود ہے ۔ یہ ضروری نہیں کہ اِس جگہ اَولاد سے مراد صرف جسمانی اَولاد مراد ہو بلکہ ہر احمدی جس نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو قبول کیا وہ آپؑ کی روحانی اَولاد میں شامل ہے ۔‘‘

(الفضل لاہور مورخہ ۲۶/نومبر ۱۹۴۷ء صفحہ ۴)

(ب) حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام وفات پا گئے ۔ آپؑ کی وفات کے بعد والدہ مجھے بَیت الدُّعا میں لے گئیں اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الہاموں والی کاپی میرے سامنے رکھ دی اور کہا مَیں سمجھتی ہوں یہی تمہارا

۲ تَأْتِيْ عَلَيْهِمْ اَيَّامٌ مُّبَارَكَةٌ ثُمَّ تَكْثُرُ ذُنُوْبُهُمْ وَ تَكْثُرُ دُنْيَاهُمْ ...... [۱] ۳ تَنْزِلُ عَلَيْهِمُ الْمَصَآئِبُ۔ ۴ وَلَا يَضُرُّهُمُ اللّٰهُ اِلٰى حَيٰوتِكُمْ۔ ۵ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ ۶ وَاحْفَظْنِيْ مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ يُرْسَلُ اِلَيَّ۔ ۷ عِنْدِيْ حَسَنَةٌ هِيَ خَيْرٌ مِّنْ جَبَلٍ۔ ۸ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ۔ ۹ اِنِّيْٓ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ۔ ۱۰ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْأَهٗ۔ [۲] ۱۱ آسمان سے بہت دودھ اترا ہے محفوظ رکھو۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۵، ۲۸۴)

## ۲۷/اپریل ۱۹۰۶ء

(الف) ’’۱ رَبِّ لَا تُضَيِّعْ عُمُرِيْ وَعُمُرَهَا وَاحْفَظْنِيْ مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ تُرْسَلُ اِلَيَّ ۲ اِنَّهٗ نَازِلٌ مِّنَ السَّمَآءِ مَا يُغْنِيْكَ۔ ۳ اُرِيْكَ مَا يُرْضِيْكَ۔ ۴ عِنْدِيْ حَسَنَةٌ هِيَ خَيْرٌ مِّنْ جَبَلٍ۔ ۵ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ [۳] ۶ آسمان سے دُودھ اُترا ہے، محفوظ رکھو۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۸ مورخہ ۳/مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

بقیہ حاشیہ۔ سب سے بڑا ورثہ ہے۔ مَیں نے ان الہامات کو دیکھا تو ان میں ایک الہام آپؑ کی اَولاد کے متعلق یہ درج تھا حق اَولاد در اَولاد...... حق اَولاد در اَولاد کے معنی درحقیقت یہی تھے کہ یہ حق جو باہر سے تعلق رکھتا ہے۔ یعنی زمینوں اور جائدادوں وغیرہ میں حصہ یہ کوئی زیادہ قیمتی نہیں۔ زیادہ قیمتی یہ چیز ہے کہ مَیں نے تمہاری اَولاد کے دماغوں میں وہ قابلیت رکھ دی ہے کہ جب بھی یہ اس قابلیت سے کام لیں گے دُنیا کے لیڈر ہی بنیں گے...... اور یہ وہ ورثہ ہے جو ہم نے تمہاری اَولاد کے دماغوں میں مستقل طور پر رکھ دیا ہے۔‘‘

(الفضل مورخہ ۲۲/اکتوبر ۱۹۵۵ء صفحہ ۵۔ خطبہ جمعہ فرمودہ ۲۳/ستمبر ۱۹۴۷ء)

[۱] یہ حصہ پڑھا نہیں جا سکا۔ (ناشر)

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۲ ان پر بابرکت دن آئیں گے۔ پھر ان کے گناہ بڑھ جائیں گے اور ان کی دینا کی حرص بھی بڑھ جائے گی۔ ۳ ان پر مصیبتیں نازل ہوں گی۔ ۴ اور تمہاری زندگی میں اللہ انہیں کوئی تکلیف نہیں پہنچائے گا۔ ۵ کیا تو نہیں جانتا کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ ۶ اور مجھے ان تمام آفات سے محفوظ فرمائیو جو میری طرف بھیجی جاویں۔ ۷ میرے پاس بھلائی ہے جو پہاڑ سے بہتر ہے۔ ۸ میں اللہ سے وہ کچھ جان چکا ہوں جس کا تم علم تک نہیں رکھتے۔ ۹ یقیناً میں اللہ سے وہ کچھ جان چکا ہوں جس کا تم علم تک نہیں رکھتے۔ ۱۰ اس کھیتی کی طرح جس نے اپنی کونپل نکالی۔

[۳] (ترجمہ از مرتّب) ۱ اے ربّ میری اور اس کی عمر کو ضائع نہ کریو اور مجھے ان تمام آفات سے محفوظ فرمائیو جو میری طرف بھیجی جاویں ۲ تحقیق آسمان سے وہ چیز نازل ہونے والی ہے جو تجھے غنی کردے گی ۳ تجھے وہ چیز دکھلاؤں گا جو تجھے خوش کردے گی ۴ میرے پاس بھلائی ہے جو پہاڑ سے بہتر ہے ۵ کیا تو نہیں جانتا کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

(ب) ''اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا۔''[1]

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۵۔ بدر جلد ۲ نمبر ۱۸ مورخہ ۳؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

**۲۸؍اپریل ۱۹۰۶ء** ''تیری خوش زندگی کا سامان ہوگیا ہے۔

۲ اَللّٰهُ خَيْرٌ مِّنْ كُلِّ شَيْءٍ۔''[2]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۸ مورخہ ۳؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۹؍اپریل ۱۹۰۶ء** ''۱ دشمن کا بھی ایک وار نکلا۔

۲ وَتِلْكَ الْاَيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ۔''[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸۱

بدر جلد ۲ نمبر ۱۸ مورخہ ۳؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰؍اپریل ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۴؍مئی ۱۹۰۶ء** ''اِنِّيْ مَعَ الْاَكْرَامِ۔ لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ۔''[4]

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۹ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۵؍مئی ۱۹۰۶ء** ''رؤیا۔ ایک شخص نے ایک دوائی کو لاوائن کی ایک بوتل دی جو سُرخ رنگ کی دوائی ہے اور بوتل بند کی ہوئی ہے اور اس پر رسّیاں لپیٹی ہوئی ہیں۔ ظاہر دیکھنے میں تو بوتل ہی نظر آتی ہے مگر جس شخص نے دی ہے وہ کہتا ہے کہ یہ کتاب دیتا ہوں۔ دیکھنے میں تو بوتل ہی نظر آتی تھی لیکن کہنے میں وہ شخص اس کا نام کتاب رکھتا ہے۔ اس وقت مَیں کہتا ہوں کہ اس کا وقت آ گیا ہے۔ اس کو نوکر رکھا جائے۔ اور مَیں نے اس کتاب پر دستخط کر دیئے ہیں۔ پھر الہام ہوا۔

**یہ میری کتاب ہے اس کو کوئی ہاتھ نہ لگاوے مگر وہی جو میرے خاص خدمت گار ہیں۔**

---

[1] (ترجمہ از ناشر) یقیناً ہم نے تمہاری طرف ایک رسول بھیجا ہے جو تم پر نگران ہے جیسا کہ ہم نے فرعون کی طرف بھی ایک رسول بھیجا تھا۔

[2] (ترجمہ) ۲ اللہ تعالیٰ ہر ایک چیز سے بہتر ہے۔ (بدر مورخہ ۳؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[3] (ترجمہ) ۲ یہ دن (خوشی و غم یا فتح و شکست کے) ہم (نوبت بہ نوبت) لوگوں میں پھیرا کرتے ہیں۔

(بدر مورخہ ۳؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[4] (ترجمہ) تحقیق مَیں بزرگوں کے ساتھ ہوں۔ اگر تو نہ ہوتا تو مَیں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔

(بدر مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

پھر الہام ہوا۔ اَللّٰہُ یُعْلِیْنَا وَلَا نُعْلٰی[1]

فرمایا۔اس سے مطلب یہ ہے کہ ہم دشمنوں پر غالب ہوں گے اور دشمن سے مغلوب نہ ہوں گے۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۱۹ مورخہ ۱۰ ؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۰ ؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

## ۵ ؍مئی ۱۹۰۶ء ’’پھر بہار آئی تو آئے ثلج[2] آنے کے دن (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۷۶)

---

[1] (ترجمہ) اللہ تعالیٰ ہمیں اُونچا کرے گا ہم نیچے نہیں کئے جاویں گے۔ (بدر مورخہ ۱۰ ؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۰ ؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰ ؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس پیشگوئی کے الفاظ یہ ہیں۔ ’’پھر بہار آئی تو آئے ثلج کے آنے کے دن۔‘‘ نیز تحریر ہے کہ

’’ثلج کا لفظ عربی ہے۔ اِس کے ایک تو یہ معنے ہیں کہ وہ برف جو آسمان سے پڑتی ہے اور شدتِ سردی کا موجب ہوجاتی ہے اور بارش اس کے لوازم سے ہوتی ہے۔اس کو عربی میں ثلج کہتے ہیں۔

اِن معنوں کی بناء پر اِس پیشگوئی کے یہ معنے معلوم ہوتے ہیں کہ بہار کے دنوں میں آسمان سے ہمارے ملک میں خدا تعالیٰ غیر معمولی طور پر یہ آفتیں نازل کرے گا اور برف اور اس کے لوازم سے شدتِ سردی اور کثرتِ بارش ظہور میں آئے گی۔اور دوسرے معنے اس کے عربی میں اطمینانِ قلب حاصل کرنا ہے۔یعنی انسان کو کسی امر پر ایسے دلائل اور شواہد میسر آجاویں جن سے اس کا دِل مطمئن ہوجائے۔ اِسی وجہ سے کہتے ہیں کہ فلاں تقریر موجب ثلجِ قلب ہوگئی۔ یعنی ایسے دلائلِ قاطعہ بیان کئے گئے کہ جن سے کُلّی اطمینان ہوگئی اور یہ لفظ کبھی خوشی اور راحت پر بھی استعمال کیا جاتا ہے جو اطمینانِ قلب کے بعد پیدا ہوتی ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ جب انسان کا دِل کسی امر میں پوری تسلّی اور سکینت پالیتا ہے تو اس کے لوازم میں سے ہے کہ خوشی اور راحت ضرور ہوتی ہے۔غرض یہ پیشگوئی ان پہلوؤں پر مشتمل ہے۔

اِس پیشگوئی پر غور کرنے سے ذہن ضروری طور پر اِس بات کو محسوس کرتا ہے کہ اگر خدا تعالیٰ کے نزدیک اس جگہ ثلج کے دوسرے معنے ہیں یعنی یہ کہ ہر ایک شبہ وشک کو دور کرنا اور پوری تسلّی بخشنا۔تو اِس جگہ اس فقرہ سے یہ بھی مراد ہوگی کہ چونکہ گذشتہ دونوں زلزلوں کی نسبت کج طبع لوگوں نے شبہات بھی پیدا کئے تھے اور ثلجِ قلب یعنی کُلّی اطمینان سے محروم رہ گئے تھے مگر بہار کے موسم میں ایک ایسا نشان ظاہر ہوگا جس سے ثلجِ قلب ہوجائے گی اور گذشتہ شکوک وشبہات بکلّی دُور ہوجائیں گے اور حجت پوری ہوجائے گی۔

اِس الہام پر زیادہ غور کرنے سے یہ بھی قرینِ قیاس معلوم ہوتا ہے کہ بہار کے دنوں تک نہ صرف ایک نشان بلکہ کئی نشان ظاہر ہوجائیں گے اور جب بہار کا موسم آئے گا تو اس قدر تواتر نشانوں کی وجہ سے دلوں پر اثر ہوگا کہ

**۶؍مئی ۱۹۰۶ء روز یک شنبہ** ’’وَ لَا تُکَلِّمْنِیْ فِی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا اِنَّھُمْ مُّغْرَقُوْنَ۔ وَعْدٌ عَلَیْنَا حَقٌّ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۷۶)

بقیہ حاشیہ۔ مخالفین کے منہ بند[۲] ہوجائیں گے اور حق کے طالبوں کے دل پوری تسلّی پائیں گے اور یہ بیان اس بنا پر ہے کہ جب ثلج کے معنے تسلّی پانا اور شکوک اور شبہات سے رہائی ہوجانا سمجھے جائیں لیکن اگر برف اور بارش کے معنے ہوئے تو خدا تعالیٰ کوئی اَور سماوی آفت نازل کرے گا۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔‘‘

۱؎ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس پیشگوئی کے بارہ میں تحریر ہے کہ

’’ان لوگوں کے بارہ میں میرے ساتھ بات نہ کر جو ظالم ہیں۔ یعنی دنیا کو دین پر مقدّم رکھتے ہیں اور دنیا کے ہموم وغموم میں لگ کر دین کے پہلو سے لاپرواہیں۔ مَیں ان کو ضرور غرق کروں گا اور ناکامی میں مریں گے۔ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے جو نہیں ٹلے گا۔

میرے خیال میں یہ الہام ہماری جماعت کے بعض افراد کی نسبت ہے جو دُنیا کے ہموم وغموم میں حد سے بڑھ گئے ہیں اور دین کی فکر اور غم سے لاپرواہیں۔ گویا خدا تعالیٰ مجھے ہدایت فرماتا ہے کہ ایسے لوگوں کے لئے دعا مت کر۔ ان کی شفاعت مت کر کیونکہ جیسا کہ ان کا دین مَرگیا ان کی دُنیا بھی مرے گی۔ ظاہر ہے کہ دعا اور شفاعت دوستوں کے لئے ہوتی ہے نہ دشمنوں کے لئے۔ پس اسی قرینہ سے مَیں سمجھتا ہوں کہ یہ الہام خاص دوستوں کے لئے ہے اور ایک بڑے عذاب سے ان کو ڈرایا گیا ہے اور ممکن ہے کہ وہ عذاب دوسروں کے لئے بھی ہو مگر ایسے لوگوں کے لئے بھی ضروری ہے کہ بظاہر اس جماعت میں داخل ہیں مگر ان کی حالت دُنیا پرستی کی ہمارے اصول کے مخالف ہے۔‘‘

۲؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا کہ ’’دیکھو ثلج کے آنے کے دن والی پیشگوئی کس طرح پوری ہوگئی اور مَیں نے اس کے دو پہلو لئے تھے۔ ایک تو یہ کہ خدا کچھ ایسے نشان دکھائے جن کی وجہ سے لوگوں پر حجّت قائم ہوجائے اور دل تسکین پکڑ جائے اور دوسرا یہ کہ سخت بارش اور سردی اور ژالہ باری ہو جو ایک زمانہ دراز سے کبھی نہ ہوئی ہو تو خدا تعالیٰ نے یہ دونوں پہلو پورے کردیئے۔ یہ نشان اِس طرح متواتر ظہور میں آئے کہ نہ صرف پنجاب بلکہ یورپ اور امریکہ پر بھی حجّت قائم ہوگئی۔ یعنی ڈوئی کی موت سے ...... بس یہ ایک نشان تھا جس نے تمام یورپ اور امریکہ پر اور سعد اللہ کی موت نے ہندوستان پر حجّت قائم کردی ہے ...... پس اِن دو نشانوں اور دوسرے کئی نشانوں نے مل کر دنیا پر ثلج کی پیشگوئی کا پورا ہونا ثابت کردیا اور پھر یہی نہیں اصل الفاظ میں بھی یہ پیشگوئی کھلے طور سے پوری ہوگئی۔ یعنی اس بہار کے موسم میں جیسا کہ لکھا گیا تھا کہ بہار کے موسم میں ایسا ہوگا۔ ایسی سخت سردی اور بارش اور ژالہ باری ہوئی ہے کہ دنیا چیخ اُٹھی ہے۔‘‘

(بدر مورخہ ۲۵؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

**۶؍مئی۱۹۰۶ء** ’’اَلْخِیَانَۃُ الْمُسْتَأْنَسَۃُ۔‘‘[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۷۵)

**۷؍مئی۱۹۰۶ء** (الف) ’’اس وقت ۷؍مئی ۱۹۰۶ء کو ایک نہایت سرخ پوش عورت ہماری سرپرستی میں دی گئی۔‘‘ [](کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۷۵)

(ب) ’’کلیسیا کی طاقت کانسخہ‘‘

(بدرجلد ۲ نمبر ۱۹ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۰؍مئی۱۹۰۶ء** ’’نَصَرَکُمُ اللّٰہُ بِبَدْرٍ‘‘[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۶۲)

**۱۱؍مئی۱۹۰۶ء** ۱۔’’کشتیاں چلتی ہیں تا ہوں کُشتیاں‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۷۳

بدرجلد ۲ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

۲۔ ۱ بہت سے سلام میرے تیرے پر ہوں۔ ۲ ھَلْ اَتَاکَ حَدِیْثُ الزَّلْزَلَۃِ مِنْ طُلُوْعِ الشَّمْسِ۔[۳] ۳ پوری کامیابی۔ ۴ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ۔[۴] ۵ عَرَفْتُ رَبِّیْ بِفَسْخِ الْعَزَائِمِ۔[۵] ۶ زندگی کے آثار۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۷۱،۲۷۰)

**۱۴؍مئی[۶] ۱۹۰۶ء** ’’ھَلْ اَتَاکَ حَدِیْثُ الزَّلْزَلَۃِ۔ مِنْ طُلُوْعِ الشَّمْسِ۔ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَھَا۔ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَھَا۔ وَ قَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَھَا۔ یَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَھَا۔ بِاَنَّ رَبَّکَ اَوْحٰی لَھَا۔‘‘

کیا تجھے زلزلہ کی پیشگوئی خدا تعالیٰ سے نہیں پہنچی جو طلوع شمس سے شروع ہوگا یا طلوع شمس سے اس کے غلبہ اور شدت کا ظہور ہوگا۔ یہ وہ وقت ہوگا جب زمین کو سخت دھکے سے ہلایا جائے گا اور زمین جو کچھ اس کے

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) دیکھی بھالی خیانت۔ [۲] (ترجمہ از ناشر) اللہ تعالیٰ بدر میں تمہاری مدد کر چکا ہے۔

[۳] (ترجمہ) ۲ کیا تجھے زلزلہ کی پیشگوئی خدا تعالیٰ سے نہیں پہنچی جو طلوع شمس سے شروع ہوگا یا طلوع شمس سے اس کے غلبہ اور شدت کا ظہور ہوگا۔ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۶۸)

[۴] (ترجمہ) ۴ ہم نے کثرت سے تجھے دیا ہے۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۵)

[۵] (ترجمہ از ناشر) ۵ میں نے اپنے ربّ کو عزائم کے ٹوٹنے سے پہچانا۔

[۶] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کی تاریخ ۱۴؍مئی ۱۹۰۶ء مندرج ہے۔

اندر ہے باہر پھینک دے گی یعنی اکثر مقامات میں ایسا ہوگا تو ہر جگہ اُس دن وہ انسان جو طبعی اور طبقات الارض کے علم پر ناز کرتے ہیں کہیں گے کہ آج زمین کو یہ کیا ہوگیا۔ یہ بات تو ہمارے علوم سے باہر چلی گئی۔ اس دن زمین اپنا قصہ بیان کرے گی کہ اس کو کیا ہوا اور کس سبب سے اس پر ایسی آفت آئی جو غیر معمولی اور خارق عادت۔ کیونکہ میرا خدا اس دن اپنے رسول کو زمین کا ترجمان بنائے گا اور اس رسول کی طرف وحی کرے گا کہ یہ غیر معمولی آفت اس وجہ سے آئی۔ اور خدا فرماتا ہے کہ

**یہ سب نشان میں تیرے لئے ظاہر کروں گا۔ ''** [1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۶۹، ۲۶۸، ۲۶۷، ۲۶۶)

**۱۸؍مئی ۱۹۰۶ء** (الف) ''رؤیا میں دیکھا کہ کوئی شخص طاعون کے متعلق کہتا ہے

**اَب تک پیچھا نہیں چھوڑتی ''**

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۱ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ''میرے ایک صادق دوست اور نہایت مخلص جن کا نام ہے سیٹھ عبدالرحمٰن تاجر مدراس اُن کی طرف سے ایک تار آیا کہ وہ کاربنکل یعنی سرطان کی بیماری سے جو ایک مہلک پھوڑا ہوتا ہے بیمار ہیں۔ چونکہ سیٹھ صاحب موصوف اوّل درجہ کے مخلصین میں سے ہیں اِس لئے اُن کی بیماری کی وجہ سے بڑا فکر اور بڑا تردّد ہوا قریباً نَو بجے دن کا وقت تھا کہ مَیں غم اور فکر میں بیٹھا ہوا تھا کہ یک دفعہ غنودگی ہو کر میرا سر نیچے کی طرف جھک گیا اور معاً خدائے عزّوجلّ کی طرف سے وحی ہوئی کہ

آثارِ زندگی [2]

---

[1] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں یہ جملہ یوں ہے۔
''یہ سب نشان تیرے لئے زمین پر ظاہر کئے جائیں گے تا زمین کے لوگ تجھے شناخت کرلیں۔''

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کی تاریخ ۱۸؍مئی ۱۹۰۶ء درج ہے نیز تحریر ہے کہ

الہام ہوا۔ ''زندگی کے آثار'' اِس وحیِ الٰہی کے تھوڑی دیر کے بعد سیٹھ عبدالرحمٰن صاحب کا مدراس سے تار آیا جس میں سیٹھ صاحب کی بیماری میں افاقہ کی خبر تھی۔ اِس پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ پہلے خدا کا تار پہنچا اور پیچھے بندوں کا۔ اِس الہامی خبر سے صرف یہ سمجھا گیا کہ جس مضمون کا تار روانہ کیا گیا تھا اُسی مضمون سے خدا نے اطلاع دے دی۔''

بعد اِس کے ایک اَور تار مدراس سے آیا کہ حالت اچھی ہے، کوئی گھبراہٹ نہیں۔‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۳۸)

**۲۰؍مئی ۱۹۰۶ء** ’’ ۱ اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْکَ بَغْتَۃً۔
۲ اُرِیْکَ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ۔ اِنِّیْ اُحَافِظُ کُلَّ مَنْ فِی الدَّارِ۔‘‘[۱]

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۱ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**مئی ۱۹۰۶ء** ’’ ۱ جنہوں نے ایسے کام کئے وہ سب مقبول کے دائرہ کے اندر ہیں۔
۲ اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْکَ بَغْتَۃً۔ ۳ اُنَوِّرُ قَلْبَکَ۔‘‘[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۶۳)

**۲۱؍مئی ۱۹۰۶ء** ’’سَتَأْتِیْ عَلَیْکَ اَنْوَارُ الشَّبَابِ۔ یُظْھِرُکَ اللّٰہُ وَ یُثْنِیْ عَلَیْکَ رُدَّ اِلَیْھَا رَوْحُھَا وَرَیْحَانُھَا۔ یُرَدُّ اِلَیْکَ اَنْوَارُ الشَّبَابِ۔‘‘[۳] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۷)

**۲۲؍مئی ۱۹۰۶ء** (الف) ’’تُرَدُّ عَلَیْکَ اَنْوَارُ الشَّبَابِ۔ سَیَأْتِیْ عَلَیْکَ زَمَنُ الشَّبَابِ۔ وَاِنْ کُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا فَأْتُوْا بِشِفَآءٍ مِّنْ مِّثْلِہٖ۔ رُدَّ عَلَیْھَا رَوْحُھَا وَرَیْحَانُھَا۔‘‘[۴]

---

[۱] (ترجمہ از بدر) ۱ مَیں فوجوں کے ساتھ تیرے پاس اچانک آؤں گا۔ ۲ مَیں تجھے وہ زلزلہ دکھاؤں گا جو قیامت کا نمونہ ہوگا۔ مَیں اُن سب کی حفاظت کروں گا جو اِس گھر میں ہیں۔ (بدر مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۲ مَیں افواج کے ساتھ اچانک تیرے پاس آؤں گا۔ ۳ میں تیرے دل کو روشن کروں گا۔

[۳] (ترجمہ از ناشر) عنقریب جوانی کی قوتیں تیرے پاس آئیں گی۔ خدا تجھے غالب کرے گا اور تیری تعریف لوگوں میں شائع کردے گا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی طرف اس کی راحت اور خوش زندگی کو لوٹایا۔ جوانی کے نور یعنی قوتیں تیرے پاس لوٹائی جائیں گی۔

[۴] (ترجمہ) یعنی تیری طرف نور جوانی کے یعنی قوتیں جوانی کی ردّ کی جائیں گی اور تیرے پر زمانہ جوانی کا آئے گا۔ یعنی جوانی کی قوتیں دی جائیں گی تا خدمتِ دین میں حرج نہ ہو اور اگر تم اے لوگو ہمارے اِس نشان سے شک میں ہو تو اس (شفا) کی نظیر پیش کرو اور تیری بیوی کی طرف بھی صحت اور تازگی ردّ کی جائے گی۔

(بدر مورخہ ۲۴؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

اِن الہامات کا باعث یہ ہے کہ عرصہ تین چار ماہ سے میری طبیعت نہایت ضعیف ہوگئی ہے۔ بجز دووقت ظہر اور عصر کی نماز کے لئے بھی (مسجد میں) نہیں جا سکتا اور اکثر بیٹھ کر نماز پڑھتا ہوں اور اگر ایک سطر بھی کچھ لکھوں یا فکر کروں تو خطرناک دَورانِ سر شروع ہو جاتا ہے اور دل ڈوبنے لگتا ہے۔ جسم بالکل بیکار ہو رہا ہے اور جسمانی قویٰ ایسے مضمحل ہو گئے ہیں کہ خطرناک حالت ہے۔ گویا مسلوب القویٰ ہوں اور آخری وقت ہے۔ ایسا ہی میری بیوی دائم المرض ہے۔ امراضِ رحم و جگر دامنگیر ہیں۔ پس مَیں نے دُعا کی تھی کہ خدا تعالیٰ مجھے وہ پہلی قوت جوانی کے عالَم کی عطا کرے تا مَیں کچھ خدمتِ دین کر سکوں اور اپنی بیوی کی صحت کے لئے بھی دُعا کی تھی۔ اُس دُعا پر یہ الہام ہوئے ہیں جو اُوپر ذکر کئے گئے۔ خدا تعالیٰ ان کے بہتر معنے جانتا ہے۔ صرف اِس قدر معلوم ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ ہمیں صحت عطا فرمائے گا اور مجھے وہ قوتیں عطا کرے گا جن سے مَیں خدمتِ دین کر سکوں۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ اور اِس میں یہ بھی خوشخبری ہے کہ اللہ تعالیٰ میری بیوی کو بھی صحت اور تندرستی عطا کرے گا۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۱ مورخہ ۲۴ رمئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۴ رمئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ’’مجھے دماغی کمزوری اور دَورانِ سر کی وجہ سے بہت سی ناطاقتی ہوگئی تھی یہاں تک کہ مجھے یہ اندیشہ ہوا کہ اَب میری حالت بالکل تالیف تصنیف کے لائق نہیں رہی اور ایسی کمزوری تھی کہ گویا بدن میں رُوح نہیں تھی۔ اِس حالت میں مجھے الہام ہوا۔

تُرَدُّ عَلَيْكَ اَنْوَارُ الشَّبَابِ

یعنی جوانی کے نور تیری طرف واپس کئے۔ بعد اس کے چند روز میں ہی مجھے محسوس ہوا کہ میری گمشدہ قوتیں پھر واپس آتی جاتی ہیں اور تھوڑے دنوں کے بعد مجھ میں اِس قدر طاقت ہوگئی کہ مَیں ہر روز دو۲ دو۲ جزو نو تالیف کتاب کو اپنے ہاتھ سے لکھ سکتا ہوں اور نہ صرف لکھنا بلکہ سوچنا اور فکر کرنا جو نئی تالیف کے لئے ضروری ہے پورے طور پر میسر آ گیا۔ ہاں دو مرض میرے لاحقِ حال ہیں ایک بدن کے اُوپر کے حصّہ میں اور دوسری بدن کے نیچے کے حصّہ میں۔ اُوپر کے حصّہ میں دَورانِ سر ہے اور نیچے کے حصّہ میں کثرتِ پیشاب ہے اور یہ دونوں مرضیں اُسی زمانہ سے ہیں جس زمانہ سے مَیں نے اپنا دعویٰ مامور مِن اللہ ہونے کا شائع کیا ہے۔ مَیں نے ان کے لئے دعائیں بھی کیں مگر منع میں جواب پایا اور میرے دل میں القا کیا گیا کہ ابتداء سے مسیح موعود کے لئے یہ نشان مقرر ہے کہ وہ دو زرد چادروں کے ساتھ دو۲ فرشتوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے اُترے گا۔ سو یہ

وہی دو زرد چادریں ہیں جو میری جسمانی حالت کے ساتھ شامل کی گئیں۔ انبیاء علیہم السلام کے اتفاق سے زرد چادر کی تعبیر بیماری ہے اور دو زرد چادریں دو بیماریاں ہیں جو دو حصّہ بدن پر مشتمل ہیں اور میرے پر بھی خدا تعالیٰ کی طرف سے یہی کھولا گیا ہے کہ دو زرد چادروں سے مراد دو بیماریاں ہیں اور ضرور تھا کہ خدا تعالیٰ کا فرمودہ پورا ہوتا۔‘‘ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۱۹، ۳۲۰)

**۲۵ر مئی ۱۹۰۶ء** ’’هَلْ اَتَاكَ حَدِيْثُ الزَّلْزَلَةِ۔ بَلْ يَأْتِيْهِمْ بَغْتَةً۔[۱]

اگر چاہوں تو اُس دن خاتمہ

اِس کے بعد ایک علیحدہ الہام ہوا۔ دو چار ماہ۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۲ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۹ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۲۷ر مئی ۱۹۰۶ء** (الف) ’’اُرِيْحُكَ وَلَا اُجِيْحُكَ وَاُخْرِجُ مِنْكَ قَوْمًا۔[۲]

اِس کے ساتھ ہی دل میں ایک تفہیم ہوئی جس کا یہ مطلب تھا جیسا کہ مَیں نے ابراہیم کو قوم بنایا۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۲ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۹ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ’’آفتوں اور مصیبتوں کے دن ہیں۔

ایک دوست کا ذکر تھا جس پر بہت سی دُنیوی مشکلات گزر رہی ہیں۔

فرمایا۔ یہ الہام اُسی کے متعلق معلوم ہوتا ہے۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۲ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۹ مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ج) ’’کل مجھے خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک الہام مندرجہ ذیل الفاظ میں یا کسی قدر تغیر لفظ سے ہوا تھا کہ

---

[۱] (ترجمہ) کیا تجھے زلزلہ کی بات پہنچی ہے۔ بلکہ اُن کے پاس وہ اچانک آئے گا۔

(بدر مورخہ ۳۱ر مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[۲] (ترجمہ) مَیں تجھے آرام دوں گا اور تیرا نام نہیں مٹاؤں گا اور تجھ سے ایک بڑی قوم پیدا کروں گا۔

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۳)

"کئی آفتیں اور مصیبتیں ہم پر نازل ہوگئی ہیں۔"[1]

(از مکتوب بنام نواب محمد علی خاں صاحبؓ آف مالیر کوٹلہ۔ مکتوباتِ احمد جلد دوم صفحہ ۲۹۷ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

**۲۹؍مئی ۱۹۰۶ء** "یُلْقِی الرُّوْحَ عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِہٖ۔[2]

۲ برہمن اوتار سے مقابلہ کرنا اچھا نہیں۔ ۳ خدا کے مقبولوں میں قبولیت کی علامتیں اور نمونے ہوتے ہیں اور وہ سلامتی کے شہزادے کہلاتے ہیں۔" (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۳)

**۳۰؍مئی ۱۹۰۶ء** "خدا کے مقبولوں میں قبولیت کے نمونے اور علامتیں ہوتی ہیں اور وہ سلامتی[3] کے شہزادے کہلاتے ہیں۔ ان پر کوئی غالب نہیں آسکتا۔ فرشتوں[4] کی کھنچی ہوئی تلوار تیرے آگے ہے پر تو نے وقت کو نہ پہچانا[5] نہ دیکھا نہ جانا۔

---

۱؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اِسی خط میں تحریر فرماتے ہیں۔

"مَیں تمام دن اِس الہام کے بعد غمگین رہا کہ یہ کیسا بھید ہے۔ آج خط پڑھنے کے بعد معلوم ہوا کہ یہ آپ کا پیغام خدا تعالیٰ نے پہنچایا تھا۔" (از مکتوب بنام نواب محمد علی خاں صاحب آف مالیر کوٹلہ۔ مکتوباتِ احمد جلد ۲ صفحہ ۲۹۷ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

۲؎ (ترجمہ) ۱ خدا اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے نبوت کی روح اس پر ڈالتا ہے۔

(بدر مورخہ ۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۳؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ "یہ خدا تعالیٰ کی طرف سے عبد الحکیم خاں کے اس فقرہ کا رَدّ ہے کہ جو مجھے کاذب اور شریر قرار دے کر کہتا ہے کہ صادق کے سامنے شریر فنا ہو جائے گا۔ گویا مَیں کاذب ہوں اور وہ صادق اور وہ مرد صالح ہے اور مَیں شریر اور خدا تعالیٰ اس کے رَدّ میں فرماتا ہے کہ جو خدا کے خاص لوگ ہیں وہ سلامتی کے شہزادے کہلاتے ہیں۔ ذِلّت کی موت اور ذِلّت کا عذاب ان کو نصیب نہیں ہوگا۔ اگر ایسا ہو تو دُنیا تباہ ہو جائے اور صادق اور کاذب میں کوئی امر فارق نہ رہے۔" (اشتہار ۱۶؍اگست ۱۹۰۶ء مشمولہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۱۱ حاشیہ)

۴؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ "فرشتوں کی کھنچی ہوئی تلوار سے آسمانی عذاب مراد ہے کہ جو بغیر ذریعہ انسانی ہاتھوں کے ظاہر ہوگا۔" (اشتہار ۱۶؍اگست ۱۹۰۶ء مشمولہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۱۱ حاشیہ)

۵؎ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ "یعنی تُو نے یہ غور نہ کی کہ کیا اس زمانہ میں اور اس نازک وقت میں اُمّتِ محمدیہ کے لئے کسی دجّال کی ضرورت ہے یا کسی مصلح اور مجدّد کی۔"

(اشتہار ۱۶؍اگست ۱۹۰۶ء مشمولہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۱۱ حاشیہ)

۲ برہمن اوتار سے مقابلہ کرنا اچھا نہیں۔

۳ رَبِّ فَرِّقْ بَیْنَ صَادِقٍ وَّ کَاذِبٍ۔ ۴ اَنْتَ تَرٰی کُلَّ مُصْلِحٍ وَّ صَادِقٍ۔''[1]

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۲ مورخہ ۳۱؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۱۹ مورخہ ۳۱؍مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۳۱؍مئی ۱۹۰۶ء روز یک شنبہ** ''۱ اَللّٰهُ یَعْلَمُ فَمَنْ هٰذَا۔ ۲ روزِ محشر۔ ۳ اِنَّا اَخَذْنَاكَ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ۔[2] خدا کی پاک وحی ایک نئے مخالف شدہ کے بارے میں ہے۔ پڑھنے والے سمجھ لیں۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۰)

**مئی ۱۹۰۶ء** '' فرمایا۔ چند روز ہوئے مَیں نے دیکھا تھا (رؤیا کہ) بہت سے زنبور ہیں اور مَیں ان کو کپڑے میں پکڑ کر مار رہا ہوں۔''

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۳ مورخہ ۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**مئی ۱۹۰۶ء** ''۱ وَسَيَجْزِی اللّٰهُ الشَّاكِرِيْنَ۔ ۲ يُلْقِى الرُّوْحَ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ مِنْ عِنْدِهٖ۔[3] ۳ دنیا کی بھی کامیابی ہوجائے گی اور آخرت کی بھی کامیابی ہوجائے گی۔ ۴ مونہہ کی زردی جاتی رہی ہے۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۴، ۲۵۳)

**۴؍جون ۱۹۰۶ء** (الف) ''رؤیا۔ دیکھا کہ مَیں ایک جگہ ہوں اور وہاں ایک چادر ایک اُونچی جگہ پر رکھی ہوئی ہے۔ اتنے میں ایک چڑا آیا اور اس چادر پر بیٹھ گیا۔ تب مَیں نے اس کو پکڑ لیا اور کہا کہ جس طرح بنی اسرائیل کے واسطے آسمان سے پرند اُترتے تھے اسی طرح ہمارے واسطے ہے۔''

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۳ مورخہ ۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ ''یعنی اے میرے خدا صادق اور کاذب میں فرق کر کے دکھلا۔ تُو جانتا ہے کہ صادق اور مصلح کون ہے۔ اِس فقرہ الہامیہ میں عبدالحکیم خاں کے اس قول کا رَدّ ہے جو وہ کہتا ہے کہ صادق کے سامنے شریر فنا ہوجائے گا۔ پس چونکہ وہ اپنے تئیں صادق ٹھیراتا ہے۔ خدا فرماتا ہے کہ تُو صادق نہیں ہے مَیں صادق اور کاذب میں فرق کر کے دکھلاؤں گا۔'' (اشتہار ۱۶؍اگست ۱۹۰۶ء مشمولہ کتاب حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۱۱ حاشیہ)

[2] (ترجمہ از ناشر) ۱ اللہ حقیقت سے واقف ہے یہ کون ہے؟ ۳ ہم نے تجھے دردناک عذاب کے ساتھ پکڑا۔

[3] (ترجمہ از ناشر) ۱ اور اللہ تعالیٰ شکر گزار بندوں کو ضرور جزا دے گا۔ ۲ وہ (خدا) اپنے بندوں میں سے جس پر چاہتا ہے اس پر اپنی جناب سے نبوت کی روح ڈال دیتا ہے۔

(ب) ''مجھے یاد ہے کہ جب نظام الدین[1] کے لئے مَیں نے دعا کی تب خواب میں دیکھا کہ ایک چڑا اُڑتا ہوا میرے ہاتھ میں آگیا اور اُس نے اپنے تئیں میرے حوالہ کر دیا اور مَیں نے کہا کہ یہ ہمارا آسمانی رزق ہے جیسا کہ بنی اسرائیل پر آسمان سے رزق اُترا کرتا تھا۔''

(از مکتوب بنام نواب محمد علی خان صاحبؓ ۔مکتوبات احمد جلد ۲ صفحہ ۳۰۰ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

**۵؍جون ۱۹۰۶ء** ''۱ مَا اُرْسِلَ نَبِیٌّ اِلَّا اَخْزٰی بِہِ اللّٰہُ قَوْمًا لَّا یُؤْمِنُوْنَ۔ ۲ یُلْقِی الرُّوْحَ عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِہٖ۔[2] ۳ خدا[3] کی فیلنگ[4] اور خدا کی مُہر نے کتنا بڑا کام کیا۔''

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۳ مورخہ ۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔''نظام الدین نام سیالکوٹ میں ایک مستری ہے۔ چند روز ہوئے اس کا ایک خط میرے نام آیا......اس کا مضمون یہ تھا کہ مَیں فوجداری جُرم میں گرفتار ہو گیا ہوں اور کوئی صورت رہائی کی نظر نہیں آتی۔اس بےقراری میں مَیں نے یہ نذر مانی ہے کہ اگر خدا تعالیٰ اِس خوفناک مقدّمہ سے رہا کردے تو مَیں مبلغ پچاس روپیہ نقد آپ کی خدمت میں بلاتوقف ادا کردوں گا۔ اِتفاق ایسا ہوا کہ جب اس کا خط پہنچا تو مجھے خود روپیہ کی ضرورت تھی۔تب مَیں نے دعا کی کہ اے خدائے قادر وکریم! اگر تُو اس شخص کو اس مقدّمہ سے رہائی بخشے تو تین طور کا فضل تیرا ہوگا۔اوّل یہ کہ یہ مضطر آدمی اس بَلا سے رہائی پا جائے گا۔دوم مجھے جو اِس وقت روپیہ کی ضرورت ہے میرا مطلب کسی قدر پُورا ہوگا۔سوم تیرا ایک نشان ظاہر ہو جائے گا۔ دُعا کرنے سے چند روز بعد نظام الدین کا خط آیا...... اور دوسرے روز پچاس روپے آ گئے۔'' (از مکتوب بنام نواب محمد علی خان صاحبؓ ۔مکتوبات احمد جلد ۲ صفحہ ۲۹۹ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

[2] (ترجمہ) ۱ کوئی نبی نہیں بھیجا گیا مگر خدا نے اس کی وجہ سے ایک قوم کو رُسوا کیا جو ایمان نہیں لاتے تھے۔ ۲ خدا اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے نبوت کی رُوح اس پر ڈالتا ہے۔ (بدر مورخہ ۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[3] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔''اِس کے یہ معنے ہیں کہ خدا نے اس زمانہ میں محسوس کیا کہ یہ ایسا فاسد زمانہ آ گیا ہے جس میں ایک عظیم الشان مصلح کی ضرورت ہے اور خدا کی مُہر نے یہ کام کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرنے والا اِس درجہ کو پہنچا کہ ایک پہلو سے وہ اُمّتی ہے اور ایک پہلو سے نبی۔ کیونکہ اللہ جل شانہٗ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صاحبِ خاتَم بنایا یعنی آپ کو افاضہ کمال کے لئے مُہر دی جو کسی اَور نبی کو ہرگز نہیں دی گئی۔اِسی وجہ سے آپؐ کا نام خاتم النّبیّین ٹھہرا۔یعنی آپؐ کی پیروی کمالاتِ نبوّت بخشتی ہے اور آپؐ کی توجہ ءِ روحانی نبی تراش ہے اور یہ قوت قُدسیہ کسی اَور نبی کو نہیں ملی۔'' (حقیقۃ الوحی۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۹،۱۰۰ حاشیہ)

[4] FEELING

**۷؍جون ۱۹۰۶ء** (الف) ۱۔ ’’بذریعہ الہامِ الٰہی معلوم ہوا کہ میاں منظور محمد صاحب کے گھر میں، یعنی محمدی بیگم کا ایک لڑکا پیدا ہوگا جس کے دو۲ نام ہوں گے۔

۱ بشیر الدّولہ ۲ عَالَمِ کباب

یہ ہر دو نام بذریعہ الہامِ الٰہی معلوم ہوئے اور اِن کی تعبیر اور تفہیم یہ ہے۔

۱۔ بشیر الدّولہ سے یہ مُراد ہے کہ وہ ہماری دولت اور اقبال کے لئے بشارت دینے والا ہوگا۔ اُس کے پیدا ہونے کے بعد (یا اس کے ہوش سنبھالنے کے بعد) زلزلہ عظیمہ کی پیشگوئی اور دوسری پیشگوئیاں ظہور میں آئیں گی اور گروہِ کثیر مخلوقات کا ہماری طرف رجوع کرے گا اور عظیم الشان فتح ظہور میں آئے گی۔

۲۔ عالَم کباب سے یہ مُراد ہے کہ اُس کے پیدا ہونے کے بعد چند ماہ تک یا جب تک کہ وہ اپنی بُرائی بھلائی شناخت کرے دنیا پر ایک سخت تباہی آئے گی۔ گویا دنیا کا خاتمہ ہوجائے گا۔ اِس وجہ سے اس لڑکے کا نام عالَم کباب رکھا گیا۔ غرض وہ لڑکا اِس لحاظ سے کہ ہماری دولت اور اقبال کی ترقی کے لئے ایک نشان ہوگا بشیر الدّولہ کہلائے گا اور اِس لحاظ سے کہ مخالفوں کے لئے قیامت کا نمونہ ہوگا عالَم کباب کے نام سے موسوم ہوگا۔‘‘ (بدر جلد ۲ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

(ب) ۲۔ ’’اِس کے بعد معلوم ہوا کہ اس لڑکے کے دو نام اَور ہیں۔

۱۔ ایک شادی خان کیونکہ وہ اس جماعت کے لئے شادی کا موجب ہوگا۔

۲۔ دوسرے کلمۃ اللہ خان کیونکہ وہ خدا کا کلمہ ہوگا جو ابتداء سے مقرر تھا اس زمانہ میں پورا ہوجائے گا اور ضرور ہے کہ خدا اس لڑکے کی والدہ کو زندہ رکھے جب تک یہ پیشگوئی پُوری ہو اور گذشتہ الہام اے وارڈ اَینڈ ٹو گرل اِسی پیشگوئی کو بیان کرتا ہے جس کے معنے ہیں ایک کلمہ اور دو لڑکیاں۔ کیونکہ میاں منظور محمد کی دو لڑکیاں ہیں اور جب کلمۃ اللہ پیدا ہوگا تب یہ بات پُوری ہوجائے گی ایک کلمہ اور دو لڑکیاں۔‘‘

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ حاشیہ)

(ج) ’’۱ اللہ تعالیٰ اُس کو سلامت رکھنا نہیں چاہتا۔ خدا تمہیں سلامت رکھے۔

۲ یَنْصُرُكَ[۱] رِجَالٌ نُّوْحِیْۤ اِلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ۔ ۳ یَاْتُوْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔ ۴ یَاْتِیْكَ مِنْ كُلِّ

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۲ وہ لوگ تیری مدد کریں گے جن کو ہم آسمان سے وحی کریں گے۔ ۳ ہر ایک دُور کی راہ سے آئیں گے ۴ ہر ایک دُور

فَجٍّ عَمِيْقٍ۔ ۵ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ ۶ يَسَّرْنَا لَكَ الْاُمُوْرَ۔ ۷ وَلَا تُصَعِّرْ لِخَلْقِ اللّٰهِ وَلَا تَسْئَمْ مِّنَ النَّاسِ۔ ۸ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ غَضَبِ الْحَلِيْمِ۔ ۹ وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ قَالُوْا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ۔ ۱۰ رَبِّ اَرِنَا اَنْوَارَكَ الْكُلِّيَّةَ۔ ۱۱ اِنَّهٗ نَازِلٌ مِّنَ السَّمَآءِ مَا يُرْضِيْكَ۔ ۱۲ رَبِّ اَرِنِيْ اَنْوَارَكَ الْكُلِّيَّةَ۔ ۱۳ اِنِّيْ اَنَرْتُكَ وَاخْتَرْتُكَ۔ ۱۴ وَ اِنَّهٗ نَازِلٌ مِّنَ السَّمَآءِ مَا يُرْضِيْكَ۔ ۱۵ دو نشان[1] ظاہر ہوں گے۔ ۱۶ محمدی کے بیٹے کے دو نام ظاہر کئے گئے۔ بشیر الدولہ اور عالم کباب[2]۔ ۱۷ وَ قَدْ كَانَ فِيْهَا اَنْزَلَ رَحْمَةً۔ ۱۸ تُرْزَقُوْنَ فِيْهَا۔''[2] (کاپی الہامات[3] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۴۱، ۲۴۰، ۲۳۹، ۲۳۸)

(د) اِنَّا اَخَذْنَاهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ[4]۔

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

بقیہ ترجمہ۔ کی راہ سے تیرے پاس تحائف لائیں گے۔ ۵ تم پر سلام ہو۔ تم پاک ہو۔ ۶ تیری خاطر ہم نے امور کو آسان کر دیا۔ ۷ اور جو لوگ تیرے پاس آئیں گے، تجھے چاہیے کہ اُن سے بد خلقی نہ کرے اور ان کی کثرت کو دیکھ کر تھک نہ جائے۔ ۸ ہم حلیم کے غضب سے اللہ کی پناہ میں آتے ہیں۔ ۹ اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ زمین میں فساد نہ کرو تو وہ کہتے ہیں کہ ہم تو محض اصلاح کرنے والے ہیں۔ ۱۰ اے میرے ربّ ہمیں اپنے تمام اَنوار دکھا۔ ۱۱ اور آسمان سے ایک ایسا اَمر اُترنے والا ہے جو تجھے خوش کر دے گا۔ ۱۲ اے میرے ربّ مجھے اپنے تمام اَنوار دکھا۔ ۱۳ مَیں نے تجھے روشن کیا اور تجھے برگزیدہ کیا۔ ۱۴ آسمان سے ایک ایسا اَمر اُترنے والا ہے جو تجھے خوش کر دے گا۔

[1] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) اس میں سعد اللہ لدھیانوی اور ڈاکٹر ڈوئی امریکن کی ہلاکت کی طرف اشارہ ہے چنانچہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں۔

''ممالک مشرقیہ میں تو سعد اللہ لدھیانوی میری پیشگوئی اور مباہلہ کے بعد جنوری کے پہلے ہفتہ میں ہی نمونیا پلیگ سے مر گیا۔ یہ تو پہلا نشان تھا اور دوسرا نشان اس سے بہت ہی بڑا ہوگا جس میں فتح عظیم ہوگی۔ سو وہ ڈوئی کی موت ہے جو ممالکِ مغربیہ میں ظہور میں آئی ...... اِس سے خدا تعالیٰ کا وہ الہام پُورا ہوا کہ مَیں دو[2] نشان دکھاؤں گا۔''

(تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۱۰)

[2] (ترجمہ از مرتّب) ۱۷ اور یقیناً اس نے اس میں رحمت نازل کی۔ ۱۸ اس میں تم رزق دیئے جاؤ گے۔

[3] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں الہام نمبر ۶، ۸ تا ۱۱ و ۱۶ تا ۱۸ کے علاوہ باقی الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔

[4] (ترجمہ) ہم دردناک عذاب کے ساتھ اس کو پکڑیں گے۔ (بدر مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

(ھ) ’’اِنِّیْ اُرِیْکَ مَا یُرْضِیْکَ۔‘‘[1]

(الاستفتاء ملحقہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

**۸؍جون ۱۹۰۶ء** (رؤیا)

’’اس رات مولوی عبدالکریم دیکھے ان کے ہاتھ میں ......[2] پھر الہام ہوا۔

**آپ کی برکت نے ان کا مونہہ بند کر دیا۔‘‘**

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۲)

**۱۱؍جون ۱۹۰۶ء** ۱۔ ’’رؤیا۔ دیکھا کہ پندرہ سولہ نوجوان عورتیں خوبصورت اور نہایت خوش لباس پہنے ہوئے میرے سامنے آئی ہیں۔ مَیں نے اِس خیال سے کہ یہ جوان عورتیں ہیں مُنہ اُن سے پھیر لیا اور اُن سے پوچھا کہ تم کیسے آئی ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہم تو آپ کے پاس ہی آئی ہیں۔ پھر انہوں نے وہیں ہمارے دالان میں ڈیرے لگا دیئے۔

فرمایا۔ رؤیا میں عورت سے مُراد اقبال اور فتح مندی اور تائیدِ الٰہی ہوتی ہے۔ اِس رؤیا میں یہ بھی معلوم ہوا کہ انہیں عورتوں میں وہ بھی ایک عورت تھی جو پہلے کبھی آئی تھی۔ فرمایا اس میں اشارہ ایک پُرانے[3] رؤیا کی طرف تھا جو حضرت والد صاحب کی وفات کے چند یوم بعد مَیں نے دیکھا کہ مَیں ایک پیڑھی پر بیٹھا ہوں تو ایک عورت نوجوان عمدہ لباس پہنے ہوئے تیس۳۰ بتیس۳۲ سال کی میرے سامنے آئی اور اس نے کہا کہ میرا ارادہ اب اِس گھر سے چلے جانے کا تھا مگر تمہارے لئے رہ گئی ہوں۔‘‘

۲۔ ’’ایک زلزلہ کا نظارہ دکھائی دیا اور ساتھ ہی اس کے الہام ہوا۔

لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ۔ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۔‘‘[4]

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) مَیں تجھے وہ دکھاؤں گا جو تجھے راضی کر دے گا۔

[2] یہ حصہ پڑھا نہ جاسکا۔ (ناشر)

[3] (نوٹ از سید عبدالحی) دیکھیے رؤیا ۱۸۷۶ء بحوالہ ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۲۰۶،۲۰۵

[4] (ترجمہ) آج ملک کس کا ہے۔ اللہ تعالیٰ واحد قہار کا ہے۔ (بدر مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۳۔ ''مقبولوں میں قبولیت کے نمونے اور علامتیں ہوتی ہیں اور ان کی تعظیم ملوک اور ذوی الجبروت کرتے ہیں اور اُن پر کوئی غالب نہیں ہوسکتا اور سلامتی کے شہزادے کہلاتے ہیں۔فرشتوں کی کھنچی ہوئی تلوار تیرے[۱] آگے ہے۔اِنَّا اَخَذْنَاكَ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ۔[۲] پر تُو نے وقت کو نہ پہچانا نہ دیکھا نہ جانا۔''

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۱ مورخہ ۱۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۲؍جون ۱۹۰۶ء** ''۱ ھر کجا باشی، خوش باشی۔[۳] ۲ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ۔''[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳۶)

**۱۴؍جون ۱۹۰۶ء** '' وَإِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ قَالُوْا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ۔''[۵]

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۳۔الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۱ مورخہ ۱۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۶؍جون ۱۹۰۶ء** ''زلزلہ آنے کو ہے''[۶]

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۳۔الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۱ مورخہ ۱۷؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**جون[۷] ۱۹۰۶ء** ا۔ ''۱ ناصر الدین۔۲ فاتح الدین۔۳ هٰذَا يَوْمٌ مُّبَارَكٌ۔''[۸]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۲۰)

---

[۱] متعلق ڈاکٹر عبدالحکیم مُرتد۔ (مرزا بشیر احمد)

[۲] (ترجمہ از مرتّب) ہم نے تجھے دردناک عذاب کے ساتھ پکڑا۔

[۳] (ترجمہ از مرتّب) ۱ جہاں رہو خوش رہو۔ ۲ بجلی ان کی آنکھیں اُچک لینے کو ہے۔

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں یہ دونوں الہامات ترتیب کے فرق سے مندرج ہیں نیز ان کی تاریخ نزول ۱۳؍جون ۱۹۰۶ء ہے۔

[۵] (ترجمہ) اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ زمین پر فساد مت مچاؤ تو کہتے ہیں کہ ہم تو اصلاح کرتے ہیں۔

[۶] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ زلزلہ ۲۱؍جولائی ۱۹۰۶ء کو رات کے قریباً دو بجے آیا۔

(بدر مورخہ ۲۶؍جولائی ۱۹۰۶ء)

[۷] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ اور الحکم مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کی تاریخ ۱۹؍جون ۱۹۰۶ء درج ہے۔

[۸] (ترجمہ از مرتّب) ۳ یہ مبارک دن ہے۔

۲۔ ’’اسمائے پسرِ محمدی
۱ بشیر الدّولہ ۲ عالَم کباب ۳ شادی خاں ۴ کلمۃ اللہ خان۔ ۵ کلمۃ العزیز ۶ وارڈ[1] ۷ ناصر الدین
۸ فاتح الدین۔‘‘[2] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱۹)

**۲۰؍جون ۱۹۰۶ء** ’’اشیطان پر بہر حال تم نے تسلط پالیا۔ ۲ وَقَالُوْا لَسْتَ مُرْسَلًا۔
قُلْ کَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًا بَیْنِیْ وَبَیْنَکُمْ وَمَنْ عِنْدَہٗ عِلْمُ الْکِتَابِ۔‘‘
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱۸)

(ترجمہ) اور کہیں گے کہ یہ خدا کا فرستادہ نہیں۔ کہہ میری سچائی پر خدا گواہی دے رہا ہے اور وہ لوگ گواہی دیتے ہیں جو کتاب اللہ کا علم رکھتے ہیں۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۴)

**۲۱؍جون ۱۹۰۶ء روز پنج شنبہ** ۱۔ ’’الہام۔ یَنْصُرُکُمُ اللّٰہُ فِیْ وَقْتٍ عَزِیْزٍ۔‘‘
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱۷)

(ترجمہ) خدا ایک عزیز وقت میں تمہاری مدد کرے گا۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۴)

۲۔ (خواب) ’’اس وقت جو قریب نو بجے دن کے ہوگا روز پنج شنبہ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء میں نے خواب میں دیکھا کہ ملّا شمس الدین میاں فضل الٰہی ایک بڑا خوان انگور کا لایا ہے جس میں بہت سے انگور کے خوشے ہیں اور بعض ان میں سے موتیوں کی طرح کھڑے ہیں اور بعض الگ الگ دانے ہیں جن کا ایک ڈھیر خوان میں لگا ہوا ہے اور سفید اور چمکدار اور خوبصورت معلوم ہوتے ہیں اور میں ایک چارپائی پر لیٹا ہوں میں دیکھ کر کھڑا ہو گیا یعنی چارپائی پر ہی کھڑا ہو گیا اور میرے دل میں خیال آیا کہ مرزا افضل بیگ نے یہ انگور بھیجا ہے اور کبھی خیال آتا تھا کہ کچھ اس نے اپنے پاس بھی رکھ لیا ہے اور کبھی خیال آتا تھا کہ سب کا سب ہی بھیج دیا ہے۔ انگور بہت ہیں اور جیسا کہ میں کھڑا ہوں ایسا ہی شمس الدین میرے دکھلانے کے لئے کھڑا ہے اور داہنے ہاتھ میں اس کے خوانِ انگور ہے وقت قریب دس بجے دن کے معلوم ہوتا ہے اور دروازے کے پاس میری چارپائی ہے۔

---

[1] Word (کلمہ)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴؍جون ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں یہ اسماء ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں نیز ان سے قبل یہ تحریر ہے۔
’’میاں منظور محمد صاحب کے اُس بیٹے کے نام جو بطور نشان ہوگا بذریعہ الہام الٰہی مفصلہ ذیل معلوم ہوئے۔‘‘

تعطیر الانام میں تعبیر یہ لکھی ہے کہ دائمی رزق اور وسیع رزق اور ذخیرہ خور رزق اور دنیا کی تازگی ہے۔ اور ایک خوشہ اس کا ہزار درم تک ہے۔ اور نیز اس کی تعبیر مرض سے شفا اور بہتری ہے کیونکہ حضرت نوح کو سِل ہو گئی تھی اور خدا تعالیٰ کا ان کو حکم ہوا تھا کہ انگور کھاؤ۔ پس انگور سے سِل جاتی رہی تھی۔

اور انگور سے مراد وہ منافع ہیں جو عورتوں سے یا عورتوں کے سبب سے حاصل ہوتے ہیں اور وہ رزق پاک ہے اور اُلفت اور محبت پر دلالت کرتا ہے یعنی ایسے شخص سے لوگ محبت کرتے ہیں اور کریم لوگوں کی طرف سے رزق پہنچتا ہے۔ ۲۱؍جون ۱۹۰۶ء روز پنج شنبہ۔" (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۱۱، ۲۱۲، ۲۱۳، ۲۱۴، ۲۱۵، ۲۱۶، ۲۱۷)

**۲۳؍جون ۱۹۰۶ء** "۱ خوش قسمتی سے میرا بیڑا پار ہو گیا۔ ۲ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔"

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۵۱)

(ترجمہ) اے میرے خدا مَیں مغلوب ہوں میرا انتقام دشمنوں سے لے۔

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۷)

**۲۸؍جون ۱۹۰۶ء** "۱ آج ۲۸؍جون ۱۹۰۶ء کو معلوم ہوا اس لڑکے کا نام کلمۃ اللہ خان بھی ہو گا اور شادی خان بھی نام ہوگا۔

۲ اُس کی تعظیم ملوک اور ذوالجبروت کرتے ہیں۔ ۳ لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ۔"

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳۷)

(ترجمہ) اُس دن کہا جائے گا آج کس کا ملک ہے کیا اس خدا کا ملک نہیں جو سب پر غالب ہے۔

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۶)

**جون ۱۹۰۶ء** "۱ اِنِّیْ مَعَ الْکُفَّارِ اٰتِیْكَ بَغْتَةً۔ ۲ مَا اُرْسِلَ نَبِیٌّ اِلَّا اَخْزَی بِهِ اللّٰهُ قَوْمًا لَّا یُؤْمِنُوْنَ۔[1] ۳ اللہ تعالیٰ اُس کو سلامت رکھنا نہیں چاہتا۔ ۴ خدا تمہیں سلامت رکھے۔

[1] (ترجمہ از ناشر) ۱ میں مسلح لوگوں[2] کے ساتھ اچانک تیری مدد کو آؤں گا۔ ۲ کوئی نبی نہیں بھیجا گیا مگر خدا نے اس کی وجہ سے اس قوم کو رسوا کیا جو ایمان نہیں لاتے۔

[2] (نوٹ از ناشر) ان معنوں کے لئے دیکھئے لسان العرب زیر لفظ "کفر"

۵ یَأْتِیْكَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔ ۶ یَأْتُوْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔ ۷ یَنْصُرُكُمْ رِجَالٌ نُّوْحِیْ اِلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ۔ ۸ سَلَامٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ۔ ۹ یَسَّرْنَا لَكَ الْاُمُوْرَ۔"[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۴۵، ۲۴۴، ۲۴۳)

**۱۹۰۶ء** "۱ وہ کام جو تم نے کیا خدا کی مرضی کے موافق نہیں ہوگا۔ ۲ اِنَّا عَفَوْنَا عَنْكَ۔ ۳ اِنَّا عَفَوْنَا عَنْكَ۔ ۴ اَنْتَ لَیِّنٌ وَ اَرْضُكَ لَیِّنَةٌ۔ ۵ یَا رَبِّ كُلُّ شَیْءٍ خَادِمُكَ رَبِّ فَاحْفَظْنِیْ وَانْصُرْنِیْ وَارْحَمْنِیْ۔ ۶ اِنِّیْ حَافِظُكَ۔ ۷ اِنِّیْ حَفِیْظٌ عَلَیْهِمْ۔ ۸ مَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ۔"[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۰۹، ۲۰۸)

**جولائی ۱۹۰۶ء** "۱ اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ۔ ۲ اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْكَ بَغْتَةً۔"[3]

(بدر جلد ۲ نمبر ۲۶۔۲۸ مورخہ ۱۲؍جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۲۴ مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۸؍جولائی ۱۹۰۶ء** "میرا لڑکا مبارک احمد خسرہ کی بیماری سے سخت گھبراہٹ اور اضطراب میں تھا۔ ایک رات تو شام سے صبح تک تڑپ تڑپ کر اُس نے بسر کی اور ایک دَم نیند نہ آئی اور دوسری رات میں اُس سے سخت تر آثار ظاہر ہوئے اور بیہوشی میں اپنی بوٹیاں توڑتا تھا اور ہذیان کرتا تھا اور ایک سخت خارش بدن میں تھی۔ اس وقت میرا دِل دَردمند ہوا اور الہام ہوا۔

اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ[4]

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۵ ہر دور کی راہ سے تیرے پاس مدد پہنچے گی۔ ۶ اور تیرے پاس اس کثرت سے لوگ آئیں گے کہ جن راہوں سے وہ آئیں گے وہ گہری ہو جائیں گی۔ ۷ تمہاری مدد وہ لوگ کریں گے جن کے دلوں پر ہم آسمان سے وحی کریں گے۔ ۸ تم پر سلام ہو۔ تم شرک سے پاک ہو گئے۔ ۹ ہم نے تمام امور کو تیرے لئے آسان کر دیا۔

[2] (ترجمہ از ناشر) ۲ ہم نے تجھے معاف کیا۔ ۳ ہم نے تجھے معاف کیا۔ ۴ تو نرم دل ہے اور تیری زمین (یعنی طینت) بھی نرم ہے۔ ۵ اے میرے ربّ! ہر ایک چیز تیری خدمت گزار ہے۔ اے میرے ربّ! پس میری حفاظت فرما اور میری مدد فرما اور مجھ پر رحم فرما۔ ۶ میں تیری حفاظت کروں گا۔ ۷ میں ان پر نگران ہوں۔ ۹ کوئی نفس اذن الٰہی کے بغیر مر نہیں سکتا۔

[3] (ترجمہ) ۱ مجھ سے دعا مانگ مَیں قبول کروں گا۔ ۲ مَیں فوجوں سمیت تیرے پاس اچانک آؤں گا۔

(بدر مورخہ ۱۲؍جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

[4] (ترجمہ از مرتّب) میرے حضور دعا کرو مَیں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

تب معاً دعا کے بعد مجھے کشفی حالت میں معلوم ہوا کہ اس کے بستر پر چوہوں کی شکل پر بہت سے جانور پڑے ہیں اور وہ اُس کو کاٹ رہے ہیں اور ایک شخص اُٹھا اور اُس نے تمام وہ جانور اکٹھے کر کے ایک چادر میں باندھ دیئے اور کہا اِس کو باہر پھینک آؤ اور پھر وہ کشفی حالت جاتی رہی اور مَیں نہیں جانتا کہ پہلے وہ کشفی حالت دُور ہوئی یا پہلے مرض دُور ہوگئی اور لڑکا آرام سے فجر تک سویا رہا۔‘‘

(حقیقۃ الوحی[۱]۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۰، ۹۱ حاشیہ)

**۱۰/جولائی ۱۹۰۶ء** ’’اد یکھ مَیں آسمان سے تیرے لئے برساؤں گا اور زمین سے نکالوں گا پر وہ جو تیرے مخالف ہیں پکڑے جائیں گے۔ ۲ صحن میں ندیاں چلیں گی اور سخت زلزلے آئیں گے۔ ۳ یَأْتُوْنَ مِنْ کُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔ ۴ یَأْتِیْكَ مِنْ کُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔ ۵ وَ اُلْقِیَ بِهِ الرُّعْبُ الْعَظِیْمُ۔ ۶ وَیْلٌ لِّکُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ۔ ۷ سَاُکْرِمُكَ اِکْرَامًا عَجَبًا۔ ۸ دنیا کی بھی کامیابی ہوجائے گی اور آخرت بھی کی کامیابی ہوجائے گی۔ ۹ هَلْ اَتَاكَ حَدِیْثُ الزَّلْزَلَةِ مِنْ طُلُوْعِ الشَّمْسِ۔ ۱۰ تَأْتِیْ عَلَیْهِمْ اَیَّامٌ مُّبَارَكٌ۔ ثُمَّ یَکْنِزُوْنَ لَهُمْ وَ یَکْثُرُ دُنْیَاهُمْ وَ مَا عَلَیْهَا فَتَنْزِلُ عَلَیْهِمُ الْمَصَآئِبُ وَلَا یَضُرُّهُمُ اللّٰهُ اِلٰی حَیَاتِکُمْ۔‘‘[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۰۵، ۲۰۴)

---

[۱] (نوٹ از سید عبدالحی) بدر مورخہ ۱۲/جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ والحکم مورخہ ۱۰/جولائی ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ پر یہ الہام مورخہ ۸/جون ۱۹۰۶ء کا لکھا گیا ہے جو درست نہیں۔ صحیح تاریخ ۸/جولائی ۱۹۰۶ء ہے جو حقیقۃ الوحی میں درج ہے۔

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۳ لوگ دور دراز سے تیرے پاس آئیں گے۔ ۴ تیرے پاس دور دور سے ھدایا آئیں گے۔ ۵ اور اس کے ذریعہ ان کے دلوں میں رعب عظیم ڈال دیا گیا۔ ۶ ہلاکت ہو ہر غیبت کرنے والے سخت عیب جُو کے لئے۔ ۷ میں تجھے ایسی بزرگی دوں گا جس سے لوگ تعجب میں پڑیں گے۔ ۹ کیا تجھے زلزلہ کی پیشگوئی خدا تعالیٰ سے نہیں پہنچی جو طلوع شمس سے شروع ہوگا یا طلوع شمس سے اس کے غلبہ اور شدت کا ظہور ہوگا۔ ۱۰ ان پر بابرکت ایام آئیں گے جن میں وہ اپنے لئے غلّہ جمع کریں گے اور ان کے لئے اور جو کچھ دنیا میں ہے اس کے لئے دنیوی مال ومنال بہت ہوجائے گا پھر ان پر مصائب نازل ہوں گے مگر تمہاری ہوتے ہوئے یعنی تمہاری زندگی میں خدا انہیں ضرر نہیں پہنچائے گا۔

**۱۹۰۶ء** ’’یَا اَحْمَدُ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکَ مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی

اے احمد خدا نے تجھ میں برکت رکھ دی ہے۔ جو کچھ تُو نے چلایا وہ تُو نے نہیں چلایا بلکہ خدا نے چلایا۔

اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۔لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُھُمْ وَلِتَسْتَبِیْنَ

خدا نے تجھے قرآن سکھلایا یعنی اس کے صحیح معنے تجھ پر ظاہر کئے تا کہ تُو اُن لوگوں کو ڈراوے جن کے باپ دادے ڈرائے نہیں گئے اور تا کہ

سَبِیْلُ الْمُجْرِمِیْنَ۔ قُلْ اِنِّیْٓ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِیْنَ۔

مجرموں کی راہ کھل جائے یعنی معلوم ہو جائے کہ کون تجھ سے برگشتہ ہوتا ہے۔ کہہ مَیں خدا کی طرف سے مامور ہوں اور مَیں سب سے پہلے ایمان لانے والا ہوں۔

قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَھَقَ الْبَاطِلُ ۔اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقًا ۔ کُلُّ بَرَکَۃٍ مِّنْ مُّحَمَّدٍ

کہہ حق آیا اور باطل بھاگ گیا اور باطل بھاگنے والا ہی تھا۔ ہر ایک برکت محمد

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔ فَتَبَارَکَ مَنْ عَلَّمَ وَتَعَلَّمَ۔ وَقَالُوْٓا اِنْ ھٰذَآ

صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ہے۔ پس بڑا مبارک وہ ہے جس نے تعلیم دی اور جس نے تعلیم پائی۔ اور کہیں گے کہ یہ

اِلَّا اخْتِلَاقٌ ۔قُلِ اللّٰہُ ثُمَّ ذَرْھُمْ فِیْ خَوْضِھِمْ یَلْعَبُوْنَ۔ قُلْ

وحی نہیں ہے یہ کلمات تو اپنی طرف سے بنائے ہیں۔ اُن کو کہہ وہ خدا ہے جس نے یہ کلمات نازل کئے پھر ان کو لہو ولعب کے خیالات میں چھوڑ دے۔ ان کو کہہ

اِنِ افْتَرَیْتُہٗ فَعَلَیَّ اِجْرَامٌ شَدِیْدٌ ۔ وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی

اگر یہ کلمات میرا اِفترا ہے اور خدا کا کلام نہیں تو پھر مَیں سخت سزا کے لائق ہُوں اور اُس انسان سے زیادہ تر کون ظالم ہے

عَلَی اللّٰہِ کَذِبًا۔ ھُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَہٗ بِالْھُدٰی وَ دِیْنِ الْحَقِّ

جس نے خدا پر افترا کیا اور جھوٹ باندھا۔ خدا وہ خدا ہے جس نے اپنا رسول اور اپنا فرستادہ اپنی ہدایت اور سچّے دین کے ساتھ بھیجا۔

لِیُظْھِرَہٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّہٖ۔ لَا مُبَدِّلَ لِکَلِمٰتِہٖ۔ یَقُوْلُوْنَ اَنّٰی لَکَ

تا اُس دین کو ہر قسم کے دین پر غالب کرے۔ خدا کی باتیں پُوری ہو کر رہتی ہیں کوئی اُن کو بدل نہیں سکتا۔ اور لوگ کہیں گے کہ

ھٰذَا اِنْ ھٰذَآ اِلَّا قَوْلُ الْبَشَرِ۔ وَاَعَانَہٗ عَلَیْہِ قَوْمٌ اٰخَرُوْنَ۔

یہ مقام تجھے کہاں سے حاصل ہوا؟ یہ جو الہام کر کے بیان کیا جاتا ہے یہ تو انسان کا قول ہے اور دوسروں کی مدد سے بنایا گیا ہے۔

اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَ اَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ۔ ھَیْھَاتَ ھَیْھَاتَ لِمَا تُوْعَدُوْنَ۔

اے لوگو! کیا تم ایک فریب میں دیدہ و دانستہ پھنستے ہو؟ جو کچھ تمہیں یہ شخص وعدہ دیتا ہے اس کا ہونا کب ممکن ہے۔

مِنْ هٰذَا الَّذِيْ هُوَ مَهِيْنٌ جَاهِلٌ اَوْ مَجْنُوْنٌ۔ قُلْ عِنْدِيْ
پھر ایسے شخص کا وعدہ جو حقیر اور ذلیل ہے یہ تو جاہل ہے یا دیوانہ ہے جو بے ٹھکانے باتیں کرتا ہے ان کو کہہ کہ میرے پاس

شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ قُلْ عِنْدِيْ شَهَادَةٌ مِّنَ اللّٰهِ
خدا کی گواہی ہے پس کیا قبول کرو گے یا نہیں ؟ پھر ان کو کہہ کہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے۔

فَهَلْ اَنْتُمْ مُّؤْمِنُوْنَ۔ وَلَقَدْ لَبِثْتُ فِيْكُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ۔ هٰذَا
پس کیا تم ایمان لاؤ گے یا نہیں؟ اور مَیں پہلے اس سے ایک مدت تک تم میں ہی رہتا تھا کیا تم سمجھتے نہیں؟ یہ

مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ۔ فَبَشِّرْ۔ وَ مَا اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ
مرتبہ تیرے رَبّ کی رحمت سے ہے وہ اپنی نعمت تیرے پر پُوری کرے گا۔ پس تُو خوشخبری دے اور خدا کے فضل سے تُو

بِمَجْنُوْنٍ۔ لَكَ دَرَجَةٌ فِي السَّمَآءِ وَ فِي الَّذِيْنَ هُمْ يُبْصِرُوْنَ۔ وَ لَكَ
دیوانہ نہیں ہے۔ تیرا آسمان پر ایک درجہ اور ایک مرتبہ ہے اور نیز اُن لوگوں کی نگاہ میں جو دیکھتے ہیں۔ اور تیرے لئے

نُرِيْ اٰيَاتٍ وَّ نَهْدِمُ مَا يَعْمُرُوْنَ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ جَعَلَكَ الْمَسِيْحَ
ہم نشان دکھائیں گے اور جو عمارتیں بناتے ہیں ہم ڈھادیں گے۔ اُس خدا کی تعریف ہے جس نے تجھے مسیح

ابْنَ مَرْيَمَ۔ لَا يُسْئَلُ عَمَّا يَفْعَلُ وَ هُمْ يُسْئَلُوْنَ۔[1] وَ قَالُوْا اَ تَجْعَلُ
ابنِ مریم بنایا۔ وہ اُن کاموں سے پوچھا نہیں جاتا جو کرتا ہے اور لوگ اپنے کاموں سے پوچھے جاتے ہیں اور انہوں نے کہا کہ کیا تُو ایسے

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ ’’خدا تعالیٰ کا پاک کلام جو میری کتاب براہین احمدیہ[2] کے بعض مقامات میں لکھا گیا ہے، اس میں خدا تعالیٰ نے تبصریح ذکر کر دیا ہے کہ کس طرح اُس نے مجھے عیسیٰ بن مریم ٹھہرایا۔ اِس کتاب میں پہلے خدا نے میرا نام مریم رکھا اور بعد اس کے ظاہر کیا کہ اس مریم میں خدا کی طرف سے رُوح پھونکی گئی اور پھر فرمایا کہ رُوح پھونکنے کے بعد مریمی مرتبہ عیسوی مرتبہ کی طرف منتقل ہوگیا اور اِس طرح مریم سے عیسیٰ پیدا ہو کر ابنِ مریم کہلایا۔ پھر دوسرے مقام میں اِسی مرتبہ کے متعلق فرمایا۔ فَاَجَآءَهُ الْمَخَاضُ اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ قَالَ يٰلَيْتَنِيْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا وَ كُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا۔ اِس جگہ خدا تعالیٰ ایک استعارہ کے رنگ میں فرماتا ہے کہ جب اس مامور میں مریمی مرتبہ سے عیسوی مرتبہ کا تولّد ہوا اور اس لحاظ سے یہ مامور ابنِ مریم بننے لگا۔ تو تبلیغ کی ضرورت جو دَردِ زِہ سے مشابہت رکھتی ہے

[2] یعنی براہین احمدیہ حصہ چہارم روحانی خزائن جلد ا صفحہ ۵۹۰، ۵۹۱ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۳ اور صفحہ ۶۶۴، ۶۶۵ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۴۔ (ناشر)

اصل میں یہ ہر سہ الہام پیشگوئیاں ہیں خواہ ایک شخص کے لئے ہوں اور خواہ تین جدا شخصوں کے حق میں ہوں۔'' (بدر[1] جلد ۲ نمبر ۴۷ مورخہ ۲۲ر نومبر ۱۹۰۶ صفحہ ۳)

**۱۶ر نومبر ۱۹۰۶ء** ''۱ مَا[2] وَقَفْتُ مَوْقِفًا اَغْيَظَ مِنْ هٰذَا۔ ۲ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ۔[3] ۳ طُوْبٰی لِمَنْ وَافَقَ۔''[4] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۵۰)

**۱۸ر نومبر ۱۹۰۶ء** روز عید ''خواب میں دیکھا کہ ایک جڑھ ہمارے باغ میں لگا رہے ہیں جب وہ لگ گئی تو غیب سے آواز آئی کہ۔ مبارک۔'' (کاپی الہامات[5] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴۹)

**۲۲ر نومبر ۱۹۰۶ء** '' رَبِّ[6] احْفَظْنِيْ فَاِنَّ الْقَوْمَ يَأْخُذُوْنَنِيْ[7] سُخْرَةً۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴۸)

---

[1] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۲ میں ان الہامات کی تفصیل اور الفاظ میں معمولی اختلاف ہے۔

[2] (ترجمہ) ۱ اس سے زیادہ غضبناک کسی موقع پر میں کھڑا نہیں ہوا۔ ۲ تحقیق پکڑ تیرے ربّ کی سخت ہے۔

(بدر مورخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

[3] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کی تاریخ ۱۸ر نومبر ۱۹۰۶ء درج ہے نیز ان الہامات سے قبل یہ تحریر ہے کہ

''پھر ایک نظارہ آنکھوں کے سامنے پھر گیا اور اس کے بعد الہام ہوا۔''

[4] (ترجمہ از ناشر) مبارک ہو اس کے لئے جس نے موافقت کی۔

[5] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں یہ رؤیا باختلاف الفاظ درج ہے۔

[6] (ترجمہ) اے میرے ربّ! میری حفاظت کر کیونکہ قوم نے تو مجھے ٹھٹھے کی جگہ ٹھہرا لیا۔

(بدر مورخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

[7] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے الفاظ یوں ہیں۔'' رَبِّ احْفَظْنِيْ فَاِنَّ الْقَوْمَ يَتَّخِذُوْنَنِيْ سُخْرَةً۔''

**نومبر ۱۹۰۶ء** ”۱ اولیاء اللہ سے مخالفت کرنا اس کا نتیجہ اچھا نہیں۔ ۲ مَنَّ[1] عَلَیْکُمْ رَبُّکُمْ۔ ۳ اُعْطِیْکَ مَا اُعْطِیْکَ۔ ۴ مَنَّ رَبُّکُمْ عَلَیْکُمْ۔ ۵ اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَیْکَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَی اللّٰہِ۔ ۶ اولیاء اللہ سے مخالفت کرنا نتیجہ اچھا نہیں رکھتا۔ ۷ مَنَّ رَبُّکُمْ عَلَیْکُمْ۔ ۸ اُعْطِیْکَ مَا اُعْطِیْکَ۔ ۹ اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَیْکَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَی اللّٰہِ۔ ۱۰ خوش قسمتی سے میرا بیڑا پار ہوگیا۔ ۱۱ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ ۱۲ اِنَّ رَبِّیْ سَیَھْدِیْنِ۔ ۱۳ اَسْمَعُ وَاَرٰی۔“

(کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴۵، ۱۴۴)

**۲۸؍نومبر ۱۹۰۶ء** ۱۔ ”میری نسبت۔ لَوْ[3] اَقْسَمَ عَلَی اللّٰہِ لَاَبَرَّہٗ۔“[4]

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۲تم پر تمہارے ربّ نے احسان کیا۔ ۳ مَیں تجھے دوں گا جو چیز دوں گا۔ ۴تمہارے ربّ نے تم پر احسان کیا۔ ۵ جو لوگ تیری طرف اِلتفات نہیں کرتے یعنی نظرِ انکار سے دیکھتے ہیں وہ خدا تعالیٰ کی طرف بھی اِلتفات نہیں کرتے۔ ۷ خدا نے تم پر احسان کیا۔ ۸ مَیں تجھے دوں گا جو چیز دوں گا۔ ۹ جو لوگ تیری طرف اِلتفات نہیں کرتے یعنی نظرِ انکار سے دیکھتے ہیں وہ خدا تعالیٰ کی طرف بھی اِلتفات نہیں کرتے۔ ۱۱ اے میرے ربّ میں مغلوب ہوں پس میری مدد کر۔ ۱۲ میرا ربّ عنقریب میری راہ کھول دے گا۔ ۱۳ میں سنتا ہوں اور دیکھتا ہوں۔

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۹؍نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱ میں ۲۳؍نومبر ۱۹۰۶ء کے تحت یہ الہامات یوں درج ہیں۔

”اِنَّ اللّٰہَ مَنَّ عَلَیْکُمْ وَاُعْطِیْکَ مَا اُعْطِیْکَ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَیْکَ لَا یَلْتَفِتُوْنَ اِلَی اللّٰہِ۔

پھر بعد اس کے الہام ہوا۔ اولیاء اللہ سے مخالفت رکھنا اس کا نتیجہ اچھا نہیں۔“

[3] (ترجمہ از مرتّب) اگر وہ اللہ تعالیٰ کی قسم کھا بیٹھے تو اللہ تعالیٰ اس قسم کو ضرور پُورا کر دے گا۔

[4] (نوٹ از ناشر) ۱۔ الحکم اور بدر میں یہ الہام یوں درج ہے۔”ایک امر کے متعلق مزید تحقیقات کی حاجت تھی اس پر الہام ہوا۔ لَوْ اَقْسَمَ عَلَی اللّٰہِ لَاَبَرَّہٗ (الحکم مورخہ ۳۰؍نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱۔ بدر مورخہ ۶؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

۲۔ ”سعد اللہ کی اِس پیشگوئی کے پُورا ہونے کے متعلق ایک مجلس میں ذکر تھا...... ایک...... خادم نے عرض کیا کہ یہ امر شاید قبل از وقت ہو۔ اس پر حضرت اقدس نے بزور کہا کہ یہ پیشگوئی پوری ہو چکی ہے اور ہمیں اس میں کوئی تامل نہیں۔ ہم یقین رکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہماری اس بات کو جھوٹا نہیں کرے گا اور اس میں فتح ہماری ہے۔ اس پر حضرت کو الہام ہوا جو الحکم میں مورخہ ۳۰؍نومبر ۱۹۰۶ء کو چھاپ دیا گیا۔ لَوْ اَقْسَمَ عَلَی اللّٰہِ لَاَبَرَّہٗ اور ابھی اِس الہام پر تھوڑا ہی عرصہ گزرا تھا کہ ۴؍جنوری کی شب کو لدھانہ کے ایک تار نے خبر دی کہ سعد اللہ فوت ہوگیا۔“

(الحکم مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۵)

۲۔ (رؤیا) ’’اور دیکھا کہ میں حاکم ہوں اور مقدمات کو فیصلہ کرتا ہوں ایک شخص کا میں نے مقدمہ کرنا چاہا ہے۔ اُس نے کہا کہ اس کا نمبر چوتھا ہے۔ بہرحال میں نے اس مقدمہ کو لکھنا شروع کر دیا۔‘‘

۳۔ ’’ ۱ نِلْتَ خَیْرًا وَّ رُشْدًا۔ ۲ یُکْرِمُ اللّٰہُ اِکْرَامًا عَجَبًا۔‘‘[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴۳، ۱۴۲)

**۱۹۰۶ء** ’’عبدالکریم[2] نام ولد عبدالرحمٰن ساکن حیدرآباد دکھن ہمارے مدرسہ میں ایک لڑکا طالب العلم ہے۔ قضاء قدر سے اس کو سگِ دیوانہ کاٹ گیا۔ ہم نے اس کو معالجہ کے لئے کسولی بھیج دیا۔ چند روز تک اُس کا کسولی میں علاج ہوتا رہا پھر وہ قادیان میں واپس آیا۔ تھوڑے دن گزرنے کے بعد اس میں وہ آثار دیوانگی کے ظاہر ہوئے جو دیوانہ کُتّے کے کاٹنے کے بعد ظاہر ہوا کرتے ہیں اور پانی سے ڈرنے لگا اور خوفناک حالت پیدا ہوگئی۔ تب اُس غریب الوطن عاجز کے لئے میرا دل سخت بے قرار ہوا اور دُعا کے لئے ایک خاص توجہ پیدا ہوگئی۔ ہر ایک شخص سمجھتا تھا کہ وہ غریب چند گھنٹہ کے بعد مَر جائے گا۔ ناچار اُس کو بورڈنگ سے باہر نکال کر ایک الگ مکان میں دوسروں سے علیحدہ ہر ایک احتیاط سے رکھا گیا اور کسولی کے انگریز ڈاکٹروں کی طرف تار بھیج دی اور پوچھا گیا کہ اِس حالت میں اس کا کوئی علاج بھی ہے۔ اُس طرف سے بذریعہ تار جواب آیا کہ اَب اس کا کوئی علاج نہیں۔ مگر اُس غریب اور بے وطن لڑکے کے لئے میرے دل میں بہت توجہ پیدا ہوگئی اور میرے دوستوں نے بھی اس کے لئے دعا کرنے کے لئے بہت ہی اصرار کیا کیونکہ اس غربت کی حالت میں وہ لڑکا قابلِ رحم تھا اور نیز دل میں یہ خوف پیدا ہوا کہ اگر وہ مَر گیا تو ایک بُرے رنگ میں اُس کی موت شماتتِ اعدا کا موجب ہوگی۔ تب میرا دل اس کے لئے سخت درد اور بے قراری میں مبتلا ہوا اور خارق عادت توجہ پیدا ہوئی جو اپنے اختیار سے پیدا نہیں ہوتی بلکہ محض خدا تعالیٰ کی طرف سے پیدا ہوتی ہے۔ اور اگر پیدا ہو جائے تو خدا تعالیٰ کے اِذن سے وہ اثر دکھاتی ہے کہ قریب ہے کہ اس سے مُردہ زندہ ہو جائے۔ غرض اُس کے لئے اِقبال علی اللہ کی حالت میسّر آ گئی اور جب وہ توجہ انتہا تک پہنچ گئی اور درد نے اپنا پورا تسلّط میرے دل پر کر لیا تب اِس بیمار پر جو درحقیقت مُردہ تھا اِس توجہ کے آثار ظاہر ہونے شروع ہو گئے اور یا تو وہ پانی سے ڈرتا اور روشنی سے بھاگتا تھا اور

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۱ تو نے بھلائی اور ہدایت پائی۔ ۲ اللہ عجیب طور پر بزرگی ظاہر کرے گا۔

[2] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) میاں عبدالکریم صاحبؓ یادگیر ضلع گلبرگہ ریاست حیدرآباد دکن کے رہنے والے تھے۔ آپ اِس واقعہ کے بعد ۲۸ سال تک زندہ رہے اور آخر دسمبر ۱۹۳۴ء میں وفات پائی۔

یا یک دفعہ طبیعت نے صحت کی طرف رُخ کیا اور اُس نے کہا کہ اَب مجھے پانی سے ڈر نہیں آتا۔ تب اُس کو پانی دیا گیا تو اس نے بغیر کسی خوف کے پی لیا بلکہ پانی سے وضو کر کے نماز بھی پڑھ لی اور تمام رات سوتا رہا اور خوفناک اور وحشیانہ حالت جاتی رہی یہاں تک کہ چند روز تک بکلّی صحت یاب ہو گیا۔ میرے دل میں فی الفور ڈالا گیا کہ یہ دیوانگی کی حالت جو اس میں پیدا ہو گئی یہ اِس لئے نہیں تھی کہ وہ دیوانگی اُس کو ہلاک کرے بلکہ اِس لئے تھی کہ تا خدا کا نشان ظاہر ہو اور تجربہ کار لوگ کہتے ہیں کہ کبھی دُنیا میں ایسا دیکھنے میں نہیں آیا کہ ایسی حالت میں کہ جب کسی کو دیوانہ کتے نے کاٹا ہو اور دیوانگی کے آثار ظاہر ہو گئے ہوں پھر کوئی شخص اس حالت سے جانبر ہو سکے اور اِس سے زیادہ اِس بات کا اَور کیا ثبوت ہو سکتا ہے کہ جو ماہر اِس فن کے کسولی میں گورنمنٹ کی طرف سے سگ گزیدہ کے علاج کے لئے ڈاکٹر مقرر ہیں اُنہوں نے ہمارے تار کے جواب میں صاف لکھ دیا ہے کہ اَب کوئی علاج نہیں ہو سکتا۔[۱]

اِس جگہ اِس قدر لکھنا رہ گیا کہ جب مَیں نے اس لڑکے کے لئے دُعا کی تو خدا نے میرے دل میں القا کیا کہ فلاں دوا دینی چاہیے چنانچہ مَیں نے چند دفعہ وہ دَوا بیمار کو دی آخر بیمار اچھا ہو گیا یا یُوں کہو کہ مُردہ زندہ ہو گیا۔'' (تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۸۰، ۴۸۱)

**نومبر ۱۹۰۶ء** ''وَ رُبَّ مُوْذٍ مَا اٰذَوْنِیْ اِلَّا لِیُظْهِرَ اللّٰهُ بِهِمْ بَعْضَ الْاٰیَاتِ وَ قَدْ قَصَصْنَا قِصَصَهُمْ فِیْ حَقِیْقَةِ الْوَحْیِ لِتَکُوْنَ تَبْصِرَةً لِّلطَّالِبِیْنَ وَ الطَّالِبَاتِ ۔ وَاَقْرَبُ الْقِصَصِ مِنَ[۲]

---

[۱] To Station Batala — From Station Kasauli

To Person Sherali Kadian — From Person Pasteur

Sorry nothing can be done for Abdul Karim

(ترجمہ) مقام بٹالہ — از مقام کسولی

بنام شیر علی قادیان — از جانب پیسٹیؤر

افسوس ہے کہ عبدالکریم کے واسطے کچھ بھی نہیں کیا جا سکتا۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۴۸۱، ۴۸۲)

[۲] (ترجمہ از مرتّب) کئی ایذا رسانوں کی ایذا کا نتیجہ یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ذریعہ سے بعض نشانات دکھائے۔ ایسے لوگوں کا ذکر ہم نے طالبانِ حق کی بصیرت کی غرض سے حقیقۃ الوحی میں کیا ہے اور ایک اِس قسم کا تازہ

هٰذَا الْوَقْتِ قِصَّةُ رَجُلٍ مَّاتَ فِیْ ذِی الْقَعْدَةِ ۔ وَكَانَ يَلْعَنُنِیْ وَيَسُبُّنِیْ ۔ وَكَانَ اسْمُهٗ سَعْدَ اللّٰهِ ۔ وَكَانَ سَبُّهٗ كَالصَّعْدَةِ ۔ وَاِذَا بَلَغَ شَتْمُهٗ اِلٰی مُنْتَهَاهُ وَسَبَقَ فِی الْاِیْذَآءِ كُلَّ مَنْ سِوَاهُ اَوْحٰی اِلَیَّ رَبِّیْ فِیْٓ اَمْرِ مَوْتِهٖ وَخِزْيِهٖ وَقَطْعِ نَسْلِهٖ بِمَا قَضَاهُ وَقَالَ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ۔ فَاَشَعْتُ بَيْنَ النَّاسِ مَآ اَوْحٰی رَبِّیَ الْاَكْبَرُ ۔ ثُمَّ بَعْدَ ذٰلِكَ صَدَّقَ اللّٰهُ اِلْهَامِیْ ۔ فَاَرَدْتُّ اَنْ اُفَصِّلَهٗ فِیْ كَلَامِیْ ۔ وَاُشِيْعَ مَا صَنَعَ اللّٰهُ بِذَالِكَ الْفَتَّانِ ۔ وَعَدُوِّ عِبَادِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ ۔ فَمَنَعَنِیْ مِنْ ذٰلِكَ وَكِيْلٌ كَانَ مِنْ جَمَاعَتِیْ وَخَوَّفَنِیْ مِنْ اِرَادَةِ اِشَاعَتِیْ ۔ وَقَالَ لَوْ اَشَعْتَهَا لَا تَاْمَنُ جَمَاعَتِیْ وَخَوَّفَنِیْ مِنْ اِرَادَةِ اِشَاعَتِیْ ۔ وَقَالَ لَوْ اَشَعْتَهَا لَا تَاْمَنُ مَقْتَ الْحُكَّامِ ۔ وَيَجُرُّكَ الْقَانُوْنُ اِلَی الْاٰثَامِ ۔ وَلَا سَبِيْلَ اِلَی الْخَلَاصِ ۔ وَلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ ۔ وَ تَلْزَمُكَ الْمَصَآئِبُ مُلَازَمَةَ الْغَرِيْمِ ۔ وَالْمَاٰلُ مَعْلُوْمٌ بَعْدَ التَّعَبِ الْعَظِيْمِ ۔ وَلَيْسَتِ الْحُكُوْمَةُ تَارِكَ الْمُجْرِمِيْنَ ۔ فَالْخَيْرُ فِیْ اِخْفَآءِ هٰذَا الْوَحْیِ كَالْمُحْتَاطِيْنَ ۔ فَقُلْتُ اِنِّیْٓ اَرَی الصَّوَابَ فِیْ تَعْظِيْمِ الْاِلْهَامِ ۔ وَاِنَّ الْاِخْفَآءَ مَعْصِيَةٌ عِنْدِیْ وَمِنْ سِيَرِ اللِّئَامِ ۔ وَمَا كَانَ لِاَحَدٍ اَنْ

---

بقیہ ترجمہ۔ واقعہ ایک شخص (کی ہلاکت) کا ہے جو ابھی ماہِ ذی قعدہ ۱۳۲۴ھ میں واقع ہوا ہے۔ یہ شخص میرے متعلق سخت بدزبانی سے کام لیا کرتا تھا اور مجھ پر لعنتیں بھیجا کرتا تھا۔ اس کا نام سعد اللہ (لدھیانوی) تھا۔ یہ شخص اپنی بدزبانی سے نیزہ کی طرح سخت زخم پیدا کرتا تھا۔ جب اس شخص کی بدزبانی اپنی اِنتہا کو پہنچ گئی اور وہ ایذا رسانی میں سب سے آگے بڑھ گیا تو اللہ تعالیٰ نے مجھے اس کے جلد ہلاک ہونے اور ذلیل و رُسوا اور اَبتر ہونے کے متعلق اپنی قضاوقدر سے آگاہی بخشی اور اس کے متعلق فرمایا اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ یعنی تیرا یہ دشمن مُنْقَطِعُ النَّسل اور ناکام و نامُراد رہے گا چنانچہ مَیں نے اِس وحیِ الٰہی کو لوگوں میں شائع کر دیا اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اپنی اس وحی کی سچائی کو جو اُس نے مجھے الہام کی تھی ظاہر کر دیا اور اپنے فرمودہ کو پورا کر دیا اِس لئے مَیں نے چاہا کہ اسے تفصیل سے بیان کر کے لوگوں میں اس کی اشاعت کروں۔ لیکن ایک وکیل نے جو میری جماعت میں شامل تھا مجھے اس کی اشاعت سے روکا اور اس کے متعلق بہت خوف اور خطرہ کا اظہار کیا اور کہا کہ اس کی اشاعت کی صورت میں یہ معاملہ ضرور حکام تک پہنچے گا اور اس وقت قانون کی زد اور سزا سے بچنے کی کوئی صورت نہیں ہوگی اور مصائب کا ایک ختم نہ ہونے والا سلسلہ شروع ہو جائے گا اور مقدّمہ کی سخت مصیبت اُٹھانے کے بعد اس کا جو نتیجہ ہوگا وہ ظاہر ہے اور ایسی صورت میں حکومت ضرور سزا دے گی اِس لئے بہتری اسی میں ہے کہ احتیاط سے کام لے کر اس وحی کا اخفاء کیا جائے۔ مَیں نے اُسے کہا کہ میرے نزدیک تو راہِ صواب یہی ہے کہ الہامِ الٰہی کی تعظیم کو مقدّم کیا جائے اور اس کا اخفاء میرے نزدیک اللہ تعالیٰ کی معصیت میں داخل اور ایک کمینہ فعل ہے اور خدا تعالیٰ

يَّضُرَّ مِنْ دُوْنِ بَارِیِ الْاَنَامِ۔ وَ لَا اُبَالِیْ بَعْدَهٗ تَهْدِيْدَ الْحُكَّامِ ۔ وَنَدْعُوْ رَبَّنَا الَّذِیْ هُوَ مَنْبَتُ الْفَضْلِ وَ اِنْ لَّمْ يُسْتَجَبْ فَنَرْضٰى بِالْعَيْشِ الرَّذْلِ وَ وَاللّٰهِ اِنَّهٗ لَا يُسَلِّطُ عَلَیَّ هٰذَا الشَّرِيْرَ۔ وَ يُنَزِّلُ عَلَيْهِ اٰفَةً وَ يُنْجِیْ عَبْدَهُ الْمُسْتَجِيْرَ۔ فَسَمِعَ كَلَامِیْ بَعْضُ زُبْدَةِ الْمُخْلِصِيْنَ الْفَاضِلُ الْجَلِيْلُ فِیْ عِلْمِ الدِّيْنِ ۔ اَعْنِیْ مُحِبَّنَا الْمَوْلَوِیَّ الْحَكِيْمَ نُوْرُالدِّيْنِ فَجَرٰى عَلٰى لِسَانِهٖ حَدِيْثُ رُبَّ اَشْعَثَ اَغْبَرَ ۔ وَاطْمَئَنَّ الْقُلُوْبُ بِقَوْلِیْ وَ قَوْلِهٖ ۔ وَخَطَّأُوا الْمُحَذِّرَ۔ وَاسْتَضْعَفُوْا بِنَآءَ هَوْلِهٖ۔ ثُمَّ دَعَوْتُ عَلٰى سَعْدِاللّٰهِ اِلٰى ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ وَ تَمَنَّيْتُ مَوْتَهٗ مِنْ رَّبٍّ عَلَّامٍ ۔ فَاَوْحٰى اِلَیَّ

رُبَّ اَشْعَثَ اَغْبَرَ لَوْ اَقْسَمَ عَلَى اللّٰهِ لَاَ بَرَّهٗ

يَعْنِیْ اَنَّهٗ تَعَالٰى يُدَافِعُ عَنْكَ شَرَّهٗ ۔ فَوَاللّٰهِ مَا مَضٰى عَلَیَّ اِلَّا لَيَالِیْ حَتّٰى جَآءَنِیْ نَعْیُ مَوْتِهٖ ۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَا ضَرَبَ الْعَدُوَّ بِسَوْطِهٖ۔''

(الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی ۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۶۵۷، ۶۵۸)

---

بقیہ ترجمہ۔ کے سوا کسی کی طاقت نہیں کہ ضرر پہنچا سکے اور اللہ تعالیٰ کے حکم کے بعد مَیں حکام کی تہدید سے نہیں ڈرتا۔ ہاں ہم اللہ تعالیٰ کی جناب میں جو فضل و کرم کا منبع ہے دُعا کریں گے کہ وہ ہمیں ہر ایک مصیبت اور فتنہ سے محفوظ رکھے اور اگر قضاء وقدر میں یہی لکھا ہے کہ یہ مصیبت ہم پر آئے تو ہم اِس ذِلّت والی زندگی پر ہی راضی ہیں اور مَیں اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وہ اُس شریر انسان کو مجھ پر مسلّط نہیں کرے گا اور اُسے کسی آفت میں مبتلا کر کے اپنے اِس بندہ کو جو اس کے حضور پناہ کا طالب ہے اس کے شر سے محفوظ رکھے گا۔ جب میری یہ بات میرے یکتا مخلص فاضل ماہر علومِ دین مولوی حکیم نور الدین صاحب نے سُنی تو اُن کی زبان پر حدیث رُبَّ اَشْعَثَ اَغْبَرَ جاری ہوئی اور میرے جواب کو سُن کر اور نیز مولوی صاحب سے یہ حدیث سُن کر جماعت کے لوگوں کو اطمینان حاصل ہو گیا اور انہوں نے اس وکیل کو جس نے مجھے ڈرایا تھا غلطی خوردہ قرار دیا اور اس کی تخویف کو ہیچ سمجھا۔ اس کے بعد مَیں نے تین روز تک سعد اللہ کی موت کے لئے خدا تعالیٰ کی جناب میں دعائیں کیں جس کے بعد اللہ تعالیٰ نے مجھ پر یہ وحی نازل کی رُبَّ اَشْعَثَ اَغْبَرَ لَوْ اَقْسَمَ عَلَى اللّٰهِ لَاَ بَرَّهٗ یعنی بعض لوگ جو عوام کی نظروں میں پراگندہ مُو اور غبار آلود ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ کے حضور وہ مقام رکھتے ہیں کہ اگر وہ کسی بات کے متعلق قسم کھالیں تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم کو ضرور پورا کر دیتا ہے اور اس سے مُراد یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ اس شخص کے شر سے تمہیں محفوظ کرے گا۔ سو مجھے اللہ تعالیٰ کی قسم ہے کہ ابھی چند ہی روز گزرے تھے کہ اس کی ہلاکت کی خبر آ گئی۔ سو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اُس نے اس دشمن کو اپنے کوڑے کا نشانہ بنایا۔

(نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یہ وکیل خواجہ کمال الدین صاحب تھے چنانچہ الحکم جلد ۸ ۳ نمبر ۷

**۴؍دسمبر ۱۹۰۶ء** (الف) ”اَکْرَمَ اللّٰہُ اِکْرَامًا عَجَبًا۔[1]

دیکھا کہ میری بیوی نے انگشتری اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ مجھ کو دی ہے۔

اور پھر الہام ہوا۔ مبارک باد۔“ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴۲)

(ب) ”یُکْرِمُکَ اللّٰہُ اِکْرَامًا عَجِیْبًا۔[2]

پھر مجھے ایک مہر دی گئی جو میری ہے۔ اس میں لکھا ہے۔ اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ۔

پھر الہام ہوا۔ اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ۔[3] پھر الہام ہوا۔ مبارک باد۔“

(بدر جلد ۲ نمبر ۴۹ مورخہ ۶؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۰ نمبر ۴۲ مورخہ ۱۰؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

---

بقیہ حاشیہ۔ مورخہ ۲۸؍فروری ۱۹۳۵ء صفحہ ۳، ۴ میں جہاں مولوی محمد ابراہیم صاحبؓ بقاپوری کی چشم دید روایات درج ہیں ان میں بھی یہ واقعہ تفصیل سے ذکر کیا گیا ہے۔ ذیل میں اس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے۔

واقعہ یوں ہے کہ جب حضرت اقدسؑ نے حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۷۸ کے حاشیہ میں سعد اللہ لدھیانوی کے بیٹے کو نامرد لکھا تو خواجہ صاحب چونکہ وکیل تھے اس لئے بہت گھبرائے کہ اگر سعد اللہ نے مقدمہ کر دیا تو اس کے بیٹے کو نامرد ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا اِس لئے حضورؑ کی خدمت میں عرض کیا کہ حضور اِس حاشیہ کو کاٹ ڈالیں۔ حضورؑ نے فرمایا ”مَیں نے خدا تعالیٰ کی مرضی سے لکھا ہے مَیں اس کو نہیں کاٹوں گا۔“ خواجہ صاحب نے پھر کہا کہ حضور مجھے تو بہت گھبراہٹ رہے گی۔ فرمایا ”اگر سعد اللہ مقدمہ کرے گا تو ہم اقرار کرتے ہیں کہ ہم آپ کو وکیل نہیں بنائیں گے۔“ اِس پر وہ خاموش ہو گئے اور لاہور جا کر مولوی محمد علی صاحب کو خط لکھا کہ رات مجھے نیند نہیں آئی کہ اگر سعد اللہ نے دعویٰ کر دیا تو اس کو ثابت کرنا مشکل ہے۔ چَین کی دو ہی صورتیں ہیں یا حضرت صاحب حاشیہ کاٹ ڈالیں یا سعد اللہ مر جائے۔ چنانچہ مولوی محمد علی صاحب نے جب حضورؑ کی خدمت میں عرض کیا تو حضورؑ نے سُن کر فرمایا ”کوئی تعجب نہیں کہ سعد اللہ جلد ہی مَر جائے۔“ چنانچہ بعد میں حضورؑ کو ”رُبَّ اَشْعَثَ اَغْبَرَ الخ“ الہام ہوا اور پھر چند روز کے بعد سعد اللہ کی مَوت کی نسبت تار آ گئی اور حضرت نے تتمہ حقیقۃ الوحی میں مندرجہ بالا واقعہ لکھا۔

[1] (ترجمہ از ناشر) اللہ تعالیٰ نے عجب تکریم فرمائی۔

[2] (ترجمہ) خدا عجیب طور پر تیری بزرگی ظاہر کرے گا۔ (بدر مورخہ ۶؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

[3] (ترجمہ) کیا اللہ اپنے بندے کے واسطے کافی نہیں۔ (بدر مورخہ ۶؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

**۱۶؍دسمبر ۱۹۰۶ء** ’’بَشِّرْهُمْ بِاَیَّامِ اللّٰہِ وَذَکِّرْهُمْ تَذْکِیْرًا۔‘‘[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۷۔ بدر جلد ۲ نمبر ۵۱ مورخہ ۲۰؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳۔
الحکم جلد ۱۰ نمبر ۴۲ مورخہ ۱۰؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۱)

**۱۹۰۶ء**[2] ’’برتر گمان و وہم سے احمدؐ کی شان ہے
جس کا غلام دیکھو مسیح الزمان ہے‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۸۶ حاشیہ)

**۱۹۰۶ء** ’’مجھے دو بیماریاں مدّت دراز سے تھیں۔ ایک شدید دردِ سر۔ جس سے مَیں نہایت بے تاب ہوجاتا تھا اور ہَولناک عوارض پیدا ہوجاتے تھے اور یہ مرض قریباً پچیس برس تک دامنگیر رہی اور اس کے ساتھ دَورانِ سر بھی لاحق ہوگیا اور طبیبوں نے لکھا ہے کہ ان عوارض کا آخری نتیجہ مِرگی ہوتی ہے...... مَیں دُعا کرتا رہا کہ خدا تعالیٰ اِن امراض سے مجھے محفوظ رکھے۔ ایک دفعہ عالَم کشف[3] میں مجھے دکھائی دیا کہ ایک بَلا سیاہ رنگ چارپائے کی شکل پر جو بھیڑ کے قد کی مانند اس کا قد تھا اور بڑے بڑے بال تھے اور بڑے بڑے پنجے تھے میرے پر حملہ کرنے لگی اور میرے دِل میں ڈالا گیا کہ یہی صرع ہے تب مَیں نے اپنا داہنا ہاتھ زور سے اس کے سینہ پر مارا اور کہا کہ دُور ہو تیرا مجھ میں حصّہ نہیں۔ تب خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ بعد اس کے وہ خطرناک عوارض جاتے رہے اور وہ دردِ شدید بالکل جاتی رہی صرف دَورانِ سر کبھی کبھی ہوتا ہے تا دو زرد رنگ چادروں کی پیشگوئی میں خلل نہ آوے۔

دوسری مرض ذیابیطس تخمیناً بیس برس سے ہے جو مجھے لاحق ہے...... اور ابھی تک بیس دفعہ کے قریب ہر روز پیشاب آتا ہے اور امتحان سے بول میں شکّر پائی گئی۔ ایک دن مجھے خیال آیا کہ ڈاکٹروں کے تجربہ کے رُو سے انجام ذیابیطس کا یا تو نزول الماء ہوتا ہے اور یا کاربنکل یعنی سرطان کا پھوڑا نکلتا ہے جو مُہلک ہوتا ہے۔ سو اسی وقت نزول الماء کی نسبت مجھے الہام ہوا۔

---

[1] (ترجمہ) ان کو خوشخبری دے اللہ تعالیٰ کے دنوں کی اور ان کو نصیحت کر نصیحت کرنا۔ (بدر مورخہ ۲۰؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۳)

[2] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) اِس الہام کی تاریخ نزول کا معیّن طور پر پتہ نہیں لگ سکا۔

[3] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) چونکہ اِس کشف اور اِن الہامات کے وقتِ نزول کا معیّن طور پر کوئی پتہ نہیں لگ سکا اِس لئے وقتِ ذکر کی رعایت سے انہیں حقیقۃ الوحی کے زمانہ میں ہی ذکر کیا جاتا ہے۔

نَزَلَتِ الرَّحْمَةُ عَلٰی ثَلَاثٍ اَلْعَیْنِ وَ عَلَی الْاُخْرَیَیْنِ

یعنی تین عضو پر رحمت نازل کی گئی آنکھ اور دو اَور عضو پر اور پھر جب کار بنکل کا خیال میرے دل میں آیا تو الہام ہوا۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ

سو ایک عمر گزری کہ مَیں اِن بلاؤں سے محفوظ ہوں۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ۔‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۷۶، ۳۷۷)

**جنوری ۱۹۰۷ء** ’’ حضور نے تین چار روز کے الہام اور خواب سنایا۔

۱۔ سَاُکْرِمُکَ اِکْرَامًا عَجَبًا وَ کَانَ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ مُّقْتَدِرًا۔[۱]

۲۔ رؤیا۔ شریف احمد کو خواب میں دیکھا کہ اُس نے پگڑی باندھی ہوئی ہے اور دو آدمی پاس کھڑے ہیں۔ ایک نے شریف احمد کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ وہ بادشاہ[۲] آیا

دوسرے نے کہا کہ ابھی تو اِس نے قاضی بننا ہے۔ فقط

فرمایا۔ قاضی حَکَم کو بھی کہتے ہیں۔ قاضی وہ ہے جو تائید حق کرے اور باطل کو رَدّ کرے۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱ مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۱۶؍جنوری ۱۹۰۷ء** ’’ نَفْتَحُ عَلَیْکَ اَبْوَابَ کُلِّ شَیْءٍ مِّنْ غَیْرِ تَقْصِیْرٍ فَھَلْ فِیْ ذَالِکَ مِنْ نَّظِیْرٍ۔‘‘[۳]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۷)

**۲۲؍جنوری ۱۹۰۷ء** ’’ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔‘‘[۴]

---

[۱] (ترجمہ) عنقریب مَیں تیری عجیب عزت ظاہر کروں گا اور اللہ تعالیٰ ہر شَے پر قادر ہے۔

(بدر مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (نوٹ از ناشر) تفصیل کے لئے دیکھیں حاشیہ برالہام ۲۸؍مئی ۱۹۰۷ء ’’عَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ‘‘

[۳] (ترجمہ از ناشر) ہم تجھ پر بغیر کوئی کمی کئے ہر چیز کے دروازے کھولیں گے کیا اس کی کوئی نظیر ہے۔

[۴] (ترجمہ) بے شک اللہ تعالیٰ نے ارادہ کیا ہے کہ اے اہلِ بیت تم میں سے ناپاکی کو دُور کر دے اور تمہیں پاک کرے اور مُطَھَّر بنائے۔ (بدر مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

اِس وحی کے بعد مَیں کسی کو آواز مار کر اِس طرح سے پکارتا ہوں۔ فتح۔ فتح
گویا اُس کا نام فتح ہے۔'' (بدر جلد ۶ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۲۳جنوری ۱۹۰۷ء** ''اِنِّیْٓ اَنَا الرَّحْمٰنُ۔ اَصْرِفُ عَنْكَ سُوْٓءَ الْاَقْدَارِ۔''[۱]
(بدر جلد ۶ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**یکم فروری ۱۹۰۷ء** ''روشن نشان اور ہماری فتح''[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۶)

**۳؍فروری ۱۹۰۷ء** ''یکم فروری کے بعد کی رات کا الہام بوقت تین بجے بعد آدھی رات۔

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لَکُمُ الْیُسْرَ۔ اُلْحِقَ بِشِیْعَۃِ مُوْسٰی۔ وَرَضِیَ اللّٰہُ بِہٖ قَوْلًا۔
یعنی خدا تمہارے لئے آرام اور سہولت کا ارادہ کرتا ہے اور اس شخص کو یا ان اشخاص کو موسیٰ کے خاص گروہ میں داخل کر دیا گیا اور خدا اس کام کے ساتھ راضی ہوا۔ پھر ساتھ اس کے الہام۔

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔
یعنی اے گھر کے لوگو یہ کام اس کے لئے ہے تا خدا تمہارے دلوں کی پلیدی اپنے امتحان کے ساتھ دور کرے اور تمہیں پاک کرے جیسا کہ شرط ہے پاک کرنے کی۔''
(کاپی الہامات[۳] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۶، ۱۳۵)

---

۱ (ترجمہ) تحقیق مَیں رحمٰن ہوں۔ مَیں بُری قضاء و قدر تجھ سے پھیر دوں گا۔ یعنی بعض بلائیں جو مقدّر ہیں وہ ظہور میں نہیں آئیں گی۔ (بدر مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۲ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۷؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہام بایں الفاظ درج ہے۔ ۱ روشن نشان۔ ۲ ہماری فتح ہوئی
جبکہ بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ پر جب یہ الہام دوبارہ چھپا ہے تو وہاں یہ الفاظ ہیں ''روشن نشان اور ہماری فتح۔'' ممکن ہے کہ یہ دوسری قراءت ہو۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔
حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو اِس الہام کا عربی میں ترجمہ فرمایا ہے اس سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ وہ عربی ترجمہ یہ ہے۔ ''اَلْاٰیَۃُ الْمُنِیْرَۃُ وَفَتْحُنَا۔'' (الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

۳ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۷؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں صرف الہامات درج ہیں۔

**۷؍فروری ۱۹۰۷ء** ۱۔ ''الہام۔ اَلْعِیْدُ الْاٰخَرُ تَنَالُ مِنْهُ فَتْحًا عَظِیْمًا۔''[1]

۲۔ اسی تاریخ یعنی ۷؍فروری ۱۹۰۷ء کو میں نے خواب[2] میں دیکھا کہ قبر جیسا ایک گڑھا ہے اس میں ایک سانپ ہے پھر ایسا وہم ہوا کہ گویا سانپ چلا گیا ہے پھر مبارک نے اس گڑھے میں قدم رکھا تو یہ معلوم ہوا کہ سانپ اسی میں ہے۔ پھر سانپ باہر کو دوڑنے لگا تب والدہ محمود نے چاقو سے اس کی ایک ٹانگ کاٹ دی پھر بعد اس کے مَیں نے اس کی دوسری ٹانگ کاٹ دی اور وہ سانپ کچھووں کی طرح سے قدم بقدم......[3] تو ڈاکٹر عبداللہ مسکراتا ہوا آیا اور کہا کہ تار آئی ہے کہ دو پُل ٹوٹ گئے ہیں۔ خواب میں مَیں نے کہا کہ کون کون سے۔ اس نے جواب دیا کہ یہ تو معلوم نہیں پر وہ دونوں پُل پنجاب کے ہیں۔ پھر آنکھ کھل گئی۔

---

[1] (ترجمہ) ایک اَور عید ہے جس میں تُو ایک بڑی فتح پائے گا۔ (بدر مورخہ ۱۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ خواب ۹؍فروری ۱۹۰۷ء کے حوالہ سے بایں الفاظ درج ہے۔

''اور میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک گڑھا قبر کے اندازہ کی مانند ہے اور ہمیں معلوم ہوا کہ اُس میں ایک سانپ ہے اور پھر ایسا خیال آیا کہ وہ سانپ گڑھے میں سے نکل کر کسی طرف بھاگ گیا ہے۔ اِس خیال کے بعد مبارک احمد نے اس گڑھے میں قدم رکھا تو اس کے قدم رکھنے کے وقت محسوس ہوا کہ وہ سانپ ابھی گڑھے میں ہے اور اس سانپ نے حرکت کی اور پھر ساتھ ہی اس سانپ نے باہر کی طرف نکلنا شروع کیا۔ جب باہر کی طرف بھاگنے لگا تب ایسا دکھائی دیا کہ گویا وہ ایک اژدہا ہے اور اس کی دو ٹانگیں ہیں۔ ایک ٹانگ تو کسی قدر پتلی ہے اور دوسری ٹانگ اِس قدر موٹی ہے جیسی کسی بھینس کی ٹانگ یا ہاتھی کی ٹانگ۔ مبارک احمد کی والدہ اُس سانپ کی طرف دوڑی اور ایک چاقو سے اس کی پتلی ٹانگ کاٹ دی۔ پھر وہ اژدہا مکان کی دوسری طرف آ گیا اور مَیں اُس کی طرف گیا اور میرے ہاتھ میں ایک چاقو تھا مَیں نے بڑی ٹانگ اس اژدہا کی اُس چاقو سے کاٹ دی۔ بہت آسانی سے کٹ گئی جیسے مُولی یا گاجر اور بہت کچھ پانی زہریلا اس سانپ کا چاقو کے ساتھ آلُودہ رہا۔ مَیں نے اس چاقو کو ایک آگ میں جو قریب ہی سُلگ رہی تھی، ڈال دیا اور اُس سے بڑی بدبو آئی۔ مجھے اندیشہ ہوا کہ اس کے زہر سے مجھے کوئی نقصان نہ پہنچے مگر کوئی نقصان نہ پہنچا بہرحال اس اژدہا کا کام تمام کر دیا اور پھر ہم تینوں اس مکان سے جب باہر آئے تو ڈاکٹر عبداللہ سامنے آتے نظر آئے۔ جب قریب پہنچے تو مُسکرا کر مجھے کہنے لگے کہ تار آئی ہے کہ دو پُل ٹوٹ گئے۔ مَیں نے دریافت کیا کہ کون کون سا پُل اور کس کس مقام کا پُل ٹوٹا ہے۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ تو معلوم نہیں مگر یہ معلوم ہے کہ دو پُل جو ٹوٹے ہیں وہ پنجاب کے پُل ہیں۔ پھر اس کے بعد الہام ہوا۔ اَلْعِیْدُ الْاٰخَرُ تَنَالُ مِنْهُ فَتْحًا عَظِیْمًا۔ زندگی بآرام ہو جانا پہلی زندگی سے۔''

[3] (نوٹ از ناشر) یہ حصہ پڑھا نہیں جا سکا۔

۳۔ ’’الہام۔زندگی با آرام ہو جانا پہلی زندگی سے۔ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ الْاَبْرَارِ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۴، ۱۳۳، ۱۳۲)

**۹رفروری ۱۹۰۷ء** (الف) ’’خدا نے تیرے پر رحم کیا ہے۔ ۲ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی۔ ۳ رَحِمَکَ اللّٰہُ۔ ۴ اُمید بھاری۔ ۵ ایک مکان سے خیر دُعا ہے[۲]۔ ۶ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْاَبْرَارِ۔ ۷ اَنْتَ مِنَ الْاَبْرَارِ[۳]۔ ۸ تمام دُنیا کے لئے ایک[۴]۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۱، ۱۳۰)

(ب) ’’۹رفروری ۱۹۰۷ء کو مجھے یہ الہام ہوا کہ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی۔

یعنی غلبہ تجھی کو ہوگا اور پھر اسی تاریخ مجھے یہ الہام ہوا۔

اَلْعِیْدُ الْاٰخَرُ تَنَالُ مِنْہُ فَتْحًا عَظِیْمًا۔

یعنی ایک اَور خوشی کا نشان تجھ کو ملے گا جس سے ایک بڑی فتح تیری ہوگی۔ جس میں یہ تفہیم ہوئی کہ ممالکِ مشرقیہ میں تو سعد اللہ لدھانوی میری پیشگوئی اور مباہلہ کے بعد جنوری کے پہلے ہفتہ میں ہی نمونیا پلیگ سے مَر گیا۔ یہ تو پہلا نشان تھا اور دوسرا نشان اس سے بہت ہی بڑا ہوگا جس میں فتحِ عظیم ہوگی۔ سو وہ ڈوئی کی موت ہے جو ممالکِ مغربیہ میں ظہور میں آئی۔ دیکھیے پرچہ اخبار بدر ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء۔ اِس سے خدا تعالیٰ کا وہ

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) تو مجھ سے بمنزلہ ابرار کے ہے۔

[۲] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں نیز الہام ’’ایک مکان سے خیر دعا ہے‘‘ کی بجائے ’’ہر ایک مکان سے خیر دُعا ہے۔‘‘ مندرج ہے۔

[۳] (ترجمہ) ۲ بے شک تُو ہی بلند ہے۔ ۳ خدا نے تجھ پر رحم کیا ہے۔ ۶ بے شک خدا نیکوں کے ساتھ ہے۔ ۷ تُو نیکوں میں سے ہے۔ (بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴راپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ و بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں الہام کے یہی الفاظ ہیں لیکن بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں یہ الہام اِن الفاظ میں شائع ہوا۔

’’تمام دُنیا میں سے ایک۔‘‘ فرمایا۔ ’’یہ فقرہ اللہ تعالیٰ کے نہایت فضل و احسان اور رحمت کو ظاہر کرتا ہے۔ توریت میں ایسا ہی ایک فقرہ حضرت موسیٰ کے متعلق ہے۔‘‘

الہام پورا ہوا کہ ’’مَیں دو[1] نشان دکھاؤں گا۔‘‘ (تتمہ حقیقۃالوحی۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۱۰ حاشیہ)

**۱۰رفروری۱۹۰۷ء** ’’۱ وَ[2] ضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔ وَ[3] رَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ ۲ دَعْنِیْٓ اَقْتُلْ مَنْ اٰذَاكَ ۔ ۳ لَكَ رَحْمَةٌ ۔ ۴ یَرْجُوْ[4] خَیْرًا ۔ ۵ اِنَّ الْعَذَابَ مُرَبَّعٌ وَّ مُدَوَّرٌ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳۱، ۱۳۰، ۱۲۹)

**۱۱رفروری۱۹۰۷ء** ’’۱ ایک اَور خوشخبری۔ ۲ نُثْنِیْ عَلَیْكَ الْخَیْرَ وَالْبَرَكَةَ۔[5] ۳ تُرْجٰی اِلَیْهِ خَیْرٌ۔[6] ۴ آسمان ٹوٹ گیا سارا۔ کچھ معلوم نہیں کہ کیا ہونے والا ہے۔ ۵ اُولٰٓئِكَ قَوْمٌ لَا یَشْقٰی جَلِیْسُهُمْ۔‘‘[7] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۸، ۱۲۷)

---

۱ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یہ الہام ۷رجون ۱۹۰۶ء کو ہوا جس کے الفاظ یہ ہیں۔

’’دو[2] نشان ظاہر ہوں گے۔‘‘ (دیکھیے تذکرہ ھٰذا صفحہ ۵۹۵۔الہام ۷رجون ۱۹۰۶ء)

۲ (ترجمہ از ناشر) ۱ ہم نے تیرا وہ بوجھ اُتار دیا جس نے تیری کمر توڑ دی تھی۔اور ہم نے تیری خاطر تیرے ذکر کو بلند کیا۔ ۲ مجھے چھوڑ تا مَیں اُس شخص کو قتل کروں جو تجھے ایذا دیتا ہے۔ ۳ تیرے لئے ایک رحمت ہے۔ ۴ وہ بھلائی کی امید رکھتا ہے۔ ۵ دشمنوں کے لئے عذاب ہر چہار طرف سے ہے اور اِردگرد سے گھیرے ہوئے ہے۔

۳ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں فقرہ ’’وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔‘‘ درج نہیں مگر یہی الہام بدر مورخہ ۴راپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں دوبارہ شائع ہوا تو اس میں یہ فقرہ درج تھا۔

۴ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں الہام ’’یَرْجُوْ خَیْرًا‘‘ کے علاوہ باقی تمام الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔

۵ (ترجمہ از مرتّب) ۲ ہم تیرے اس خیر اور برکت کے گُن گاتے ہیں۔

۶ (ترجمہ از ناشر) ۳ خیر اور بھلائی کی امید اُسی سے کی جاتی ہے۔

۷ (ترجمہ) ۵ یہ ایک ایسی قوم ہے کہ ان کا ہم نشین خدا کی رحمت سے محروم نہیں رہ سکتا۔

(بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ والحکم مورخہ ۱۷رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کی ترتیب میں اختلاف ہے نیز ان کی تاریخ نزول ۱۲رفروری ۱۹۰۷ء درج ہے اور تحریر ہے کہ

’’الہام۔ آسمان ٹوٹ پڑا سارا۔ کچھ معلوم نہیں کیا ہونے والا ہے۔ (یہ انسان کا مقولہ ہے گویا اللہ تعالیٰ

**۱۴؍فروری ۱۹۰۷ء** ’’مَنْ ذَا الَّذِیْ ھُوَ اَسْعَدُ مِنْکَ۔‘‘[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۷

**۱۵؍فروری ۱۹۰۷ء** ’’ایک ہفتہ تک ایک بھی باقی نہیں رہے گا۔[۲] وَیْلٌ لِّکُلِّ ھُمَزَۃٍ لُّمَزَۃٍ۔‘‘[۳]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۷، ۱۲۶۔ بدر جلد ۶ نمبر ۸ مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۷ مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۱۸؍فروری ۱۹۰۷ء** (الف) ’’مَظْھَرُ[۴] الْحَقِّ وَالْعُلٰی[۵] کَاَنَّ اللّٰہَ نَزَلَ مِنَ السَّمَآءِ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۶)

---

بقیہ حاشیہ۔ انسان کی طرف سے فرماتا ہے کہ کچھ معلوم نہیں کہ کیا ہونے والا ہے۔)

فرمایا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی دہشت ناک آسمانی امر ہے۔ اور محاورہ عرب میں آسمان سے مراد وبال بھی ہوتا ہے مگر ہم کسی خاص پہلو پر زور نہیں دے سکتے کہ کیا مراد ہے۔‘‘

۱؎ (ترجمہ) وہ کون ہے جو تجھ سے زیادہ سعادت مند ہے۔ (بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں بھی یہ الہام مندرج ہے اور وہاں اس الہام کی تاریخ نزول ۱۵؍فروری ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۲؎ (نوٹ) حضرت اقدس مسیح موعودؑ نے فرمایا۔ ’’اِس کی تشریح نہیں ہوئی۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ ہفتہ سے مراد کتنی مدّت ہے۔‘‘ (الحکم مورخہ ۱۷؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

’’ذکر ہوا کہ اخبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ طاعون روز بروز ترقّی پکڑتی جاتی ہے۔ حضرت اقدس علیہ السلام نے فرمایا۔ شاید وہ جو ہمارا الہام ہے ’’ایک ہفتہ تک ایک بھی باقی نہ رہے گا‘‘ یہ خاص اشخاص کے متعلق ہو اور اس کا ظہور اس شکل میں ہو۔ کل دہلی سے خط آیا ہے کہ مولوی عبد المجید دہلوی جو ہمارا سخت معاند تھا یک مر گیا۔ ایسا ہی ایک اَور بڑے معاند کی مرگِ مفاجات کا ذکر تھا۔‘‘ (الحکم مورخہ ۱۰؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۵)

۳؎ (ترجمہ) ہر ایک چغل خور اور عیب گیر پر لعنت ہے۔ (بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۴؎ (ترجمہ) وہ حق اور غلبہ کا مظہر ہوگا۔ گویا خدا آسمان سے اُترے گا۔ (بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۵؎ حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے اِس الہام کی تشریح کے ضمن میں فرمایا۔

’’۱۸؍فروری کا الہام مَظْھَرُ الْحَقِّ وَالْعَلَآءِ وہ الہام ہے جو اس سے پہلے پسر موعود کے متعلق ہو چکا تھا۔ جب مَیں نے یہ الہام پڑھا تو میرے ذہن میں آیا کہ یہ پیشگوئی دوبارہ بیان کی گئی ہے اور عجیب بات یہ نظر آئی کہ پہلی پیشگوئی بھی فروری میں کی گئی تھی اور یہ الہام بھی فروری کا ہے۔ پس معلوم ہوتا ہے کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا یعنی آپ کی وفات سے قریباً سوا سال قبل اللہ تعالیٰ نے پھر اس پیشگوئی کو دُہرا دیا تا ایک لمبا عرصہ گزر

(ب) ''کُلُّ الْفَتْحِ بَعْدَہٗ۔''[1]

(بدر جلد ۶ نمبر ۸ مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۷ مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۱۹؍فروری ۱۹۰۷ء** ''۱ افسوسناک خبر آئی۔ ۲ ہم خدا کے بندے ہیں جیسے بنایا بن گئے۔ ۳ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ۔[2] ۴ پسپا شد ہجوم۔ ۵ اور بہتر ہوگا کہ اَور شادی کرلیں۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۶، ۱۲۵)

---

بقیہ حاشیہ۔ جانے کی وجہ سے لوگ یہ نہ سمجھیں کہ یہ منسوخ ہوگئی ہے اور ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ کُلُّ الْفَتْحِ بَعْدَہٗ کہ اِس نشان کے بعد اصل فتوحات ہوں گی۔ پھر آگے اسی سلسلہ میں یہ الہام ہے کہ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَ اَلُوْمُ مَنْ یَّلُوْمُ۔ اِس میں بتایا گیا ہے کہ جب اِس پیشگوئی کا ظہور ہوگا تو چاروں طرف سے دشمن حملہ کرے گا چنانچہ اس طرف مجھ پر اِس پیشگوئی کا انکشاف ہوا اور اُدھر پیغامیوں نے مخالفت کی آگ پورے زور کے ساتھ بھڑکا دی اور طرح طرح کے اتہامات، جھوٹ اور کذب بیانیوں سے کام لینا شروع کردیا مگر ساتھ ہی اللہ تعالیٰ نے یہ بھی بتادیا تھا کہ ''پسپا شُدہ ہجوم۔'' اس کا مفہوم وہی ہے جو قرآن کریم کی آیت سَیُھْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ۔ (القمر:۴۶) کا ہے۔ یعنی سب دشمن جمع ہوکر حملہ کریں گے مگر اللہ تعالیٰ ان کو ذلیل و رُسوا کرے گا اور وہ شکست کھا جائیں گے۔ یہ الہام اس دوسرے الہام سے جو پسر موعود کے متعلق ہے بہت ملتا ہے کہ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَھَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقًا۔ یعنی جب پسر موعود ظاہر ہوگا تو حق آجائے گا اور باطل بھاگ جائے گا۔ باطل تو بھاگنے ہی کی اہلیت رکھتا ہے۔''

(الفضل مورخہ یکم اگست ۱۹۴۴ء صفحہ ۳، ۴)

[1] (ترجمہ) سب فتح اس کے بعد ہے۔ (بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں الہامات مع تفصیل یوں درج ہیں۔

''کُلُّ الْفَتْحِ بَعْدَہٗ۔ مَظْھَرُ الْحَقِّ وَالْعَلٰی کَاَنَّ اللّٰہَ نَزَلَ مِنَ السَّمَآءِ۔''

یعنی ایک نشان ظاہر ہوگا جو تمام فتوحات کا مجموعہ ہوگا اور اس وقت حق ظاہر ہوجائے گا اور حق کا غلبہ ہوگا گویا خدا آسمان سے اترے گا۔

[2] (ترجمہ) ۳ مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔ (بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

## ۲۰؍فروری ۱۹۰۷ء (الف) ''مِنَ النَّاسِ وَالْعَامَّةِ''[1]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۵)

(ب) ''۱ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَ اَلُوْمُ مَنْ یَّلُوْمُ۔[2] ۲ پسپا شدہ ہجوم۔
۳ افسوسناک خبر آئی ہے۔

فرمایا۔ اِس الہام پر ذہن کا اِنتقال بعض لاہور کے دوستوں کی طرف ہوا مگر یہ اِنتقالِ ذہن بعد بیداری ہوا۔ الہام بھی شاید اس کے متعلق ہو۔

۴ بہتر ہوگا کہ اَور شادی کر لیں۔ فرمایا۔ معلوم نہیں کہ کس کی نسبت یہ الہام ہے۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۸ مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۷ مورخہ ۲۴؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

(ج) '' خدا فرماتا ہے کہ۔
مَیں ایک تازہ نشان[3] ظاہر کروں گا جس میں فتحِ عظیم ہوگی۔ وہ عام دنیا کے لئے ایک نشان ہوگا

---

[1] (ترجمہ از ناشر) خواص الناس اور عوام الناس میں سے۔

[2] (ترجمہ) ۱ مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا اور اس کے ملامت کنندہ کو ملامت کروں گا۔

(بدر مورخہ ۲۱؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[3] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ (الف) ''ڈوئی اِس پیشگوئی کے بعد اِس قدر جلد مَر گیا کہ ابھی پندرہ دن ہی اس کی اشاعت پر گزرے تھے کہ ڈوئی کا خاتمہ ہوگیا۔ پس ایک طالبِ حق کے لئے یہ ایک قطعی دلیل ہے کہ یہ پیشگوئی خاص ڈوئی کے بارے میں تھی کیونکہ اوّل تو اس پیشگوئی میں یہ لکھا ہے کہ وہ فتحِ عظیم کا نشان تمام دُنیا کے لئے ہوگا اور دوسرے یہ لکھا ہے کہ وہ عنقریب ظاہر ہونے والا ہے۔ پس اِس سے زیادہ عنقریب اَور کیا ہوگا کہ اِس پیشگوئی کے بعد بدقسمت ڈوئی اپنی زندگی کے بیس دن بھی پورے نہ کر سکا اور خاک میں جا ملا۔ جن پادری صاحبان نے آتھم کے بارے میں شور مچایا تھا اب اُن کو ڈوئی کی موت پر ضرور غور کرنی چاہیے۔ منہ''

(تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۱۱ حاشیہ)

(ب) ''اب ظاہر ہے کہ اِس سے بڑھ کر اَور کیا معجزہ ہوگا۔ چونکہ میرا اصل کام کسرِ صلیب ہے سو اُس کے مَرنے سے ایک بڑا حصّہ صلیب کا ٹوٹ گیا کیونکہ وہ تمام دنیا سے اوّل درجہ پر حامیِ صلیب تھا جو پیغمبر ہونے کا دعویٰ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ میری دعا سے تمام مسلمان ہلاک ہو جائیں گے اور اسلام نابود ہو جائے گا اور خانہ کعبہ ویران ہو جائے گا۔ سو خدا تعالیٰ نے میرے ہاتھ پر اُس کو ہلاک کیا...... پس مَیں قسم کھا سکتا ہوں کہ یہ وہی خنزیر تھا جس کے قتل کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی تھی کہ مسیح موعود کے ہاتھ پر مارا جائے گا۔'' (تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۱۳)

اور خدا کے ہاتھوں سے اور آسمان سے ہوگا۔ چاہیے کہ ہر ایک آنکھ اُس کی منتظر رہے کیونکہ خدا اس کو عنقریب ظاہر کرے گا تا وہ یہ گواہی دے کہ یہ عاجز جس کو تمام قومیں گالیاں دے رہی ہیں اُس کی طرف سے ہے۔ مبارک وہ جو اس سے فائدہ اُٹھاوے۔'' (اشتہار ۲۰رفروری ۱۹۰۷ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۰۰ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**۲۲رفروری ۱۹۰۷ء** ''الہام۔ ۱ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔[۱] ۲ وَقَعَتْ تَعْذِیْبُہَا۔''[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۴)

**۲۳رفروری ۱۹۰۷ء** (الف) ''۱ لَا[۳] تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔ ۲ سَیُھْزَمُ الْجَمْعُ وَ یُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ۔ ۳ وَاِنْ یَّرَوْا اٰیَۃً یُّعْرِضُوْا وَیَقُوْلُوْا سِحْرٌ مُّسْتَمِرٌّ۔[۴] ۴ اِنِّیْ اَنَا الْحَقُّ وَالْبَاقِیْ بَاطِلٌ۔''[۵]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۳)

(ب) ''رؤیا میں گویا مَیں کہتا ہوں یا کسی نے کہا ہے کہ۔ اَب جنازہ جا کر پڑھیں گے گویا کسی کا جنازہ ہے جو پڑھا جاوے گا۔

لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔

کسی دوست کو اس میں تسلّی دی گئی ہے گویا مَیں تسلّی دوں گا۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۹ مورخہ ۲۸رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

---

۱ (ترجمہ) ۱ غم نہ کر خدا ہمارے ساتھ ہے۔ (بدر مورخہ ۲۸رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۲ (ترجمہ از ناشر) ۲ اس کی سزا واقع ہوگئی۔

۳ (ترجمہ) ۱ غم نہ کر خدا ہمارے ساتھ ہے۔ ۲ عنقریب یہ لوگ بھاگ جائیں گے اور پیٹھیں پھیر لیں گے۔ ۳ جب کوئی نشان دیکھیں گے تو کہیں گے کہ یہ معمولی بات ہے کوئی خارق عادت امر نہیں یا کوئی فریب ہے۔

(بدر مورخہ ۲۸رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۴ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸رفروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں ان الہامات کے بارہ میں تحریر ہے کہ

''یہ اس طرف اشارہ ہے کہ وہ وقت آتا ہے کہ خدا کے نشانوں سے انکار کی گنجائش نہیں رہے گی اور نشان ایسے طور سے کھلیں گے کہ منہ بند ہو جائیں گے۔''

۵ (ترجمہ از ناشر) ۴ یقیناً میں ہی حق ہوں اور باقی سب باطل ہے۔

**۲۵؍فروری ۱۹۰۷ء** ’’۱ مِنَ النَّاسِ وَ الْعَامَّةِ ۔

یعنی مِنْ خَوَاصِّ النَّاسِ وَ الْعَآمَّةِ ۔ یہ طاعون کی طرف اشارہ ہے کہ اس مرتبہ طاعون کے حملہ سے کچھ خاص لوگ بھی مَریں گے جو معزز ہوتے ہیں یا سفید پوش ہوتے ہیں اور عام لوگوں میں بھی مَری پڑے گی۔

۲ لَوْ لَا الْاِ کْرَامُ لَھَلَكَ الْمُقَامُ۔[۱]

اِس الہام سے معلوم ہوتا ہے کہ قادیان میں سے بھی کچھ لوگ طاعون سے مَریں گے اور یہ مرنا الہام اِنَّہٗ اٰوَی الْقَرْیَةَ کے مخالف نہیں کیونکہ اٰوٰی سے مراد الہامِ الٰہی میں یہ ہے کہ آخر قادیان کے لوگ بچائے جائیں گے۔ بکُلّی استیصال نہیں ہوگا۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۹ مورخہ ۲۸؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۲۶؍فروری ۱۹۰۷ء** ’’ تُحْفَةُ الْمُلُوْكِ ‘‘ اِس کے معنی ابھی نہیں کھلے۔ بہرحال ملوک سے اس کو کچھ نسبت ہے۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۹ مورخہ ۲۸؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۲۸؍فروری ۱۹۰۷ء** ’’سخت زلزلہ آیا اور آج بارش بھی ہوگی۔[۲] ۲ خوش آمدی۔ نیک آمدی۔[۳]‘‘

(کاپی الہامات[۴] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲۲)

**۲؍مارچ ۱۹۰۷ء** ’’دوئم مارچ ۱۹۰۷ء روز شنبہ

۱ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا ۔[۵]

تفہیم یہ ہوئی کہ خدا تمہارا امتحان کرنا چاہتا ہے تا معلوم ہو کہ تم اس کے ارادوں پر ایمان رکھتے ہو یا نہیں اور تا وہ اے اہل بیت تمہیں پاک کرے جیسا کہ حق ہے پاک کرنے کا۔

---

[۱] (ترجمہ) ۲ اگر تیری عزت کا پاس نہ ہوتا تو مَیں تمام قادیان کو ہلاک کر دیتا۔ (بدر مورخہ ۲۸؍فروری ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (نوٹ) چنانچہ اُسی دن بارش ہوگئی اور ۲؍مارچ کے بعد کی رات کو سخت زلزلہ آیا۔

(بدر مورخہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۔ الحکم مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

[۳] (ترجمہ از مرتّب) ۲ تم خوش آئے ہو اور اچھے آئے ہو۔

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۔ بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں بھی یہ الہامات درج ہیں۔

[۵] (ترجمہ از مرتّب) ۱ اے اہل بیت! خدا تعالیٰ چاہتا ہے کہ تم سے ناپاکی دور کرے اور تمہیں پاک کرے جیسا کہ پاک کرنے کا حق ہے۔

اور پھر الہام ہوا۔ ۲ ہے تو بھاری مگر خدائی امتحان کو قبول کر۔

اور پھر الہام ہوا۔ ۳ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ[1]۔ یعنی اے لوگو اپنے اس خدا کو اپنا رازق سمجھو جس نے تمہیں پیدا کیا۔ اس جگہ عبادت سے مراد رازق سمجھنا ہے۔

اور پھر الہام ہوا۔ ۴ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ۔ یعنی اے لوگو تم اپنے اس خدا سے ڈرو جس نے تمہیں پیدا کیا۔ یعنی اس کے احکام سے باہر مت ہو اور اس کی رضا کے موافق زندگی کرو۔

اور پھر میری طرف سے بطور حکایت الہام ہوا۔

۵ اے میرے اہلِ بیت خدا تمہیں شر سے محفوظ رکھے۔

اور پھر مجھے مخاطب کر کے الہام ہوا۔ ۶ اَنْتَ مِنِّیْ وَ اَنَا مِنْكَ۔ اَنْتَ الَّذِیْ طَارَ اِلَیَّ رُوْحُهٗ۔
تُو مجھ سے ہے اور میں تجھ سے۔ تو وہ ہے جس کی رُوح نے میری طرف پرواز کیا۔

۷ اور پھر ایک الہام میں خدا نے میرا نام سعد اللہ خان مبارک رکھا۔''

(کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۱۹، ۱۱۸، ۱۱۷، ۱۱۶)

---

[1] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں یہ تحریر ہے۔

''اس میں تفہیم یہ ہوئی کہ اے اہل بیت! کسی دوسرے کو تکیہ گاہ مت بنا۔ وہی خدا تیرا متکفّل اور رازق ہے جس نے تجھے پیدا کیا۔''

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں تمام الہامات یوں درج ہیں۔

'' ۱۔ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَیُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا۔

تفہیم یہ ہوئی ہے کہ اے اہلِ خانہ خدا تمہارا امتحان کرنا چاہتا ہے تا معلوم ہو کہ تم اس کے ارادوں پر ایمان رکھتے ہو یا نہیں اور تا وہ اے اہلِ بیت تمہیں پاک کرے جیسا کہ حق ہے پاک کرنے کا اور پھر انہیں کی طرف اشارہ کر کے الہام ہوا۔

۲۔ ہے تو بھاری مگر خدائی امتحان کو قبول کر۔

**۳؍مارچ ۱۹۰۷ء** الہام۔ ”مباش در پئے آزار هر چه خواہی کن
که در طریقت ما غیر زیں گنا ہے نیست“[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۱۵)

**۶؍مارچ ۱۹۰۷ء** ”۱ رَبَّنَا افْتَحْ بَیْنَنَا وَبَیْنَهُمْ۔[۲] ۲ اُن کی لاش کفن میں لپیٹ کر لائے ہیں۔“

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۱۵)

**۷؍مارچ ۱۹۰۷ء** (الف) ”۱ رَبِّ افْتَحْ بَیْنَنَا وَبَیْنَهُمْ۔ ۲ أَعَجِبْتُمْ اَنْ تَمُوْتُوا۔[۳] ۳ ان کی

بقیہ حاشیہ۔ اور پھر الہام ہوا۔

۳۔ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ۔

اے لوگو! تم اپنے ربّ کی پرستش کرو۔ وہ خدا جس نے تمہیں پیدا کیا۔ اِس میں تفہیم یہ ہوئی کہ اے اہلِ بیت کسی دوسرے کو تکیہ گاہ مت بناؤ۔ وہی خدا تیرا متکفّل اور رازق ہے جس نے تجھے پیدا کیا۔ اور پھر الہام ہوا۔

۴۔ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ اللهَ خَلَقَكُمْ۔

ترجمہ یہ ہے کہ اے اہلِ بیت خدا سے ڈرو اور اس کی مرضی کے خلاف کوئی کام نہ کرو اور نہ کوئی بات منہ سے نکالو۔ وہی خدا ہے جس نے تمہیں پیدا کیا۔ اور پھر میری طرف سے بطور حکایت الہام ہوا۔

۵۔ اے میرے اہلِ بیت! خدا تمہیں شر سے محفوظ رکھے۔

اور پھر مجھے مخاطب کر کے الہام ہوا۔

۶۔ اَنْتَ مِنِّیْ وَاَنَا مِنْكَ۔ اَنْتَ الَّذِیْ طَارَ اِلَیَّ رُوْحُهٗ۔

یعنی تُو مجھ سے ظاہر ہوا اور مَیں اس زمانہ میں تجھ سے ظاہر ہونے والا ہوں۔ تُو وہ ہے جس کی رُوح نے میری طرف پرواز کیا۔“

[۳] (ترجمہ از ناشر) جو چاہے کر مگر تو کسی کے در پئے آزار نہ ہو کہ ہماری طریقت میں اس سے بڑھ کر کوئی گناہ نہیں ہے۔

[۱] (ترجمہ) ۱ اے خدا! ہم میں اور ہمارے دشمنوں میں فیصلہ کر۔ (بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (ترجمہ) ۱ اے خدا! ہم میں اور ہمارے دشمنوں میں فیصلہ کر۔ ۲ کیا تم تعجب کرتے ہو کہ تم موت کا شکار ہو جاؤ۔

(بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

لاش کفن میں لپیٹ کر لائے ہیں۔[1] ۴ پچیس[۲۵] دن تک یا یہ کہ پچیس[۲۵] دن۔ ۵ مِنَ النَّاسِ وَالْعَآمَّةِ۔''[2] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۱۱)

(ب) ''پچیس دن یا یہ کہ پچیس دن تک[3] ............

---

[1] بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے۔

''معلوم نہیں کہ یہ کن لوگوں کی طرف یا کس کی طرف اشارہ ہے۔''

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) واقعات نے بتا دیا کہ اس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کی طرف اشارہ تھا چنانچہ لاہور میں حضورؑ کی وفات ہوئی باوجود یہ کہ وہاں ہی صندوق تیار کیا گیا تھا اور بٹالہ تک آپ کو صندوق میں رکھا گیا مگر پھر کسی مصلحت کے ماتحت جنازہ صندوق سے نکال کر صرف کفن میں لپیٹے ہوئے قادیان میں چارپائی پر اٹھا کر لایا گیا۔

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں درج ہے۔'' اَیْ مِنْ خَوَاصِّ النَّاسِ وَالْعَآمَّةِ یعنی طاعون خاص لوگوں میں بھی پڑے گی اور عام لوگوں میں بھی۔''

[3] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے کہ

''پچیس دن (یا یہ کہ پچیس دن تک۔) اور پچیس دن کے الہام میں یہ اشارہ ہے کہ ۷؍مارچ سے پچیس دن پورے ہونے کے سر پر یا ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء سے پچیس دن تک کوئی نیا واقعہ ظاہر ہوگا اور ضرور ہے کہ تقدیرِ الٰہی اِس واقعہ کو روک رکھے جب تک کہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء سے پچیس دن گزر نہ جاویں یا یہ کہ ۷؍مارچ ۱۹۰۷ء سے پچیس دن تک یہ واقعہ ظہور میں آجائے گا۔ اگر صرف پچیس دن کے لحاظ سے معنے کئے جاویں تو اس طور سے ضرور ہے کہ اِس واقعہ کے ظہور کی یکم اپریل سے اُمید رکھی جائے کیونکہ الہامِ الٰہی کے رُو سے ساتویں مارچ پچیس دن کے شمار میں داخل ہے۔ اِس صورت میں پچیس دن مارچ کے اکتیس ۳۱ تاریخ تک پورے ہوجاتے ہیں۔ تو اِس طور پر پیشگوئی کے ظہور کا مہینہ اپریل ٹھہرتا ہے مگر یہ سوال کہ وہ واقعہ کیا ہے جس کی پیشگوئی کی گئی ہے؟ اس کا ہم اِس وقت کچھ بھی جواب نہیں دے سکتے بجز اِس کے کہ یہ کہیں کہ کوئی ہولناک یا تعجب انگیز واقعہ ہے کہ ظہور کے بعد پیشگوئی کے رنگ میں ثابت ہوجائے گا اور ہم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ وہ واقعہ ہماری ذات کے متعلق ہے یا ہمارے دوستوں کے متعلق یا دشمنوں کے متعلق۔ جس امر کو خدا نے پوشیدہ کیا ہے ہم ظاہر نہیں کر سکتے۔''

جس رنگ میں یہ پیشگوئی ظہور میں آئی وہ یہ ہے کہ ٹھیک ۳۱/ مارچ ۱۹۰۷ء کو جس پر ۷/ مارچ سے ۲۵ دن ختم ہوتے ہیں ایک بڑا شعلہ آگ کا جس سے دل کانپ اُٹھے آسمان پر ظاہر ہوا اور ایک ہولناک چمک کے ساتھ قریباً سات سو میل کے فاصلہ تک (جو اَب تک معلوم ہو چکا ہے یا اس سے بھی زیادہ) جابجا زمین پر گرتا دیکھا گیا اور ایسے ہولناک طور پر گرا کہ ہزارہا مخلوقِ خدا اُس کے نظارہ سے حیران ہوگئی اور بعض بیہوش ہوکر زمین پر گر پڑے اور جب اُن کے منہ میں پانی ڈالا گیا تب اُن کو ہوش آئی۔ اکثر لوگوں کا یہی بیان ہے کہ وہ آگ کا ایک آتشی گولہ تھا جو نہایت مہیب اور غیر معمولی صورت میں نمودار ہوا اور ایسا دکھائی دیتا تھا کہ وہ زمین پر گرا اور پھر دھواں ہو کر آسمان پر چڑھ گیا۔'' (تتمہ حقیقۃ الوحی ۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۱۷، ۵۱۸)

(ج) '' نَعَيْتُ[۱] ...... اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصَّادِقِيْنَ۔''[۲]

(الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی ۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

**مارچ ۱۹۰۷ء** ۱۔ '' قہری تجلّی ہوگی۔''

۲۔ '' وقت کو پالے۔ قہرِ الٰہی کی تجلّی ہے۔ دشمن ہلاک ہوگیا۔ آج مبارک دن ہے۔''

۳۔ '' ذلیل انسان کا بیڑا[۳] غرق ہوگیا۔ تیری دُعا قبول کی گئی۔ جو لوگ تیری طرف توجہ نہیں کرتے وہ خدا کی طرف بھی توجہ نہیں کرتے۔''

۴۔ '' خدا تجھے ایک غیر معمولی عزت دے گا اور ہر ایک نعمت کے دروازے تیرے پر کھولے جاویں گے۔ خدا کا یہ ارادہ نہیں کہ تجھے مشکلات میں ڈالے بلکہ وہ ہر ایک بات میں تیرے لئے سہولت پیدا کرے گا۔'' (بدر جلد ۶ نمبر ۱۴ مورخہ ۴/ اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

---

[۱] یہ پیشگوئی ڈوئی کے متعلق تھی جو پوری ہوگئی۔ (تشحیذ الاذہان مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۴۰ / ۴)

[۲] (ترجمہ) مَیں تجھے ایک کاذب کی موت کی خبر دیتا ہوں۔ خدا سچوں کے ساتھ ہے۔

(بدر مورخہ ۴/ اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۳] (نوٹ از ناشر) حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اس الہام کی وضاحت میں فرمایا ہے کہ یہ ڈوئی کی ہلاکت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ (الاستفتاء روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۷۰۲)

**۹؍مارچ ۱۹۰۷ء** ۱۔ ’’ الہام۔

سپردم بہ تو مایۂ خویش را تو دانی حسابِ کم و بیش را ‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۱۰۱)

۲۔ ’’ ۱ اَنْتَ الَّذِیْ طَارَ اِلَیَّ رُوْحُہٗ۔[۲] ۲ ہزاروں آدمی تیرے پَروں کے نیچے ہیں۔[۳]
۳ خدا نے ایسا کیا تا بعض آدمی پکڑے جائیں اور بعض چھوڑے جائیں۔‘‘ [۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۱۰۰، ۹۹)

**۱۱؍مارچ ۱۹۰۷ء** ۱۔ ’’ اے خدا سیہ کن چشم دشمن سیہ۔[۵]

۲۔ آج مبارک کو خواب میں دیکھا تازہ فربہ اور خوبصورت جسم ہے برہنہ۔

۳۔ ۱ لاہور میں ایک بے شرم ہے۔ ۲ وَیْلٌ لَّکَ وَ لِاِفْکِکَ[۶] ۳ اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ ذُو الْجُوْدِ وَالْعَطَآءِ۔ ۴ اُنْزِلُ الرَّحْمَۃَ عَلٰی مَنْ اَشَآءُ۔‘‘[۷] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۹۹، ۹۸)

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) میں نے اپنی پونجی تیرے سپرد کی۔ کم و بیش کا حساب تو جانتا ہے۔

[۲] (ترجمہ) ۱ تو وہ ہے جس کی روح نے میری طرف پرواز کیا۔ (بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۳] حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے فرمایا کہ ’’اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو رسول آتا ہے اس کے ذریعہ سے ایک باطنی پرورش انسانوں کی ہوتی ہے۔ خدا تعالیٰ کی طرف سے اوّل نزولِ فیضان اس پر ہوتا ہے پھر اس کے ذریعہ سے دوسروں کو بھی حاصل ہوتا ہے۔‘‘ (بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہام ۱۳؍مارچ کے تحت یوں درج ہے۔

’’ایک امتحان ہے بعض اس میں پکڑے جائیں گے اور بعض چھوڑ دیئے جائیں گے۔‘‘

[۵] (ترجمہ از ناشر) اے خدا سیاہ بخت دشمن کی آنکھ کو تاریک کر۔

[۶] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں ان دونوں الہامات کی تاریخ نزول ۱۳؍مارچ ۱۹۰۷ء درج ہے۔

[۷] (ترجمہ) ۲ اے مخالف تیرے پر لعنت اور تیرے جھوٹ پر۔ ۳ مَیں خدا ہوں صاحبِ جُود اور بخشش۔ ۴ جس پر چاہتا ہوں رحمت نازل کرتا ہوں۔ (بدر مورخہ ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۱۲/ مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ یٰعِیْسٰی اِنِّیْ مُتَوَفِّیْكَ وَ رَافِعُكَ اِلَیَّ۔ ۲ اَنْتَ مِنِّیْ وَ اَنَا مِنْكَ۔ ۳ ظُهُوْرُكَ ظُهُوْرِیْ۔ ۴ اَنْتَ الَّذِیْ طَارَ اِلَیَّ رُوْحُهٗ۔ ۵ اِنِّیْ اَنَا اللّٰهُ ذُو الْجُوْدِ وَالْعَطَا۔ ۶ اُنْزِلُ الرَّحْمَةَ عَلٰی مَنْ اَشَآءُ۔[۱] ۷ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ۔[۲]'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۹۷)

**۱۳/ مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ اِنِّیْ نَعَیْتُ[۳] فِیْهَا۔ میں نے کسی موت کی خبر دی۔ ۲ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا۔[۴] ۳ یورپ اور دوسرے عیسائی ملکوں میں ایک قسم کی طاعون پھیلے گی جو بہت ہی سخت ہے۔[۵] ۴ ریاست کابل میں ۸۵ہزار کے قریب آدمی فوت ہوگا۔[۶]

---

[۱] (ترجمہ) ۱ اے عیسیٰ! مَیں تجھے تیری طبعی موت سے وفات دوں گا اور اپنی طرف اُٹھالوں گا۔ ۲ تُو مجھ سے ہے اور مَیں تجھ سے۔ ۳ تیرا ظہور میرا ظہور ہے۔ ۴ تُو وہ ہے جس کے رُوح نے میری طرف پرواز کیا۔ ۵ مَیں خدا ہوں صاحبِ جُود اور بخشش۔ ۶ جس پر چاہتا ہوں رحمت نازل کرتا ہوں۔ (بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۷ وہ (کشتی) جودی (پہاڑ) پر جاٹھہری۔

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہام ۱۳/مارچ ۱۹۰۷ء کے تحت درج ہے۔ نیز تحریر ہے کہ

''یہ اِس آیت کی طرف اشارہ ہے۔ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ۔''[۷] (ھود:۴۵)

[۳] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہاں ''اِنِّیْ نَعَیْتُ'' کے الفاظ درج ہیں جس کے بارہ میں حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے فرمایا

''یہ پیشگوئی آج پوری ہوگئی کہ آج ہی سِول میں خبر آئی ہے کہ ڈوئی جس کے عذاب کے بارے میں مَیں نے خبر دی تھی وہ مرگیا۔ یہ وہ ڈوئی ہے جس کو مباہلہ کے لئے بلایا گیا تھا۔''

[۴] (ترجمہ) ۲ خدا نے ارادہ کیا ہے اے اہلِ خانہ کہ تمہاری پلیدی کو دُور کرے اور تمہیں پاک کرے جیسا کہ حق ہے پاک کرنے کا۔ (بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۵]، [۶] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہامات یوں درج ہیں۔

''یورپ اور دوسرے عیسائی ملکوں میں ایک قسم کی طاعون پھیلے گی جو بہت ہی سخت ہوگی۔ ریاست کابل میں ۸۵ ہزار کے قریب آدمی مریں گے۔''

---

[۷] (ترجمہ از مرتّب) اور پانی خشک کردیا گیا اور فیصلہ صادر کردیا گیا اور وہ (کشتی) جودی (پہاڑ) پر ٹھہر گئی۔

۵ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصَّادِقِیْنَ۔ ۶ اَعْجَبَنِیْ مَوْتُکُمْ ۔ ۷ اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنَا۔[1] ۸ ایک موسیٰ ہے میں اس کو ظاہر کروں گا اور لوگوں کے سامنے اس کو عزت دوں گا۔ ۹ بَلَجَتْ اٰیَاتِیْ۔ ۱۰ تِلْکَ اٰیَاتٌ ظَھَرَتْ بَعْضُھَا خَلْفَ بَعْضٍ۔ ۱۱ اَجُرُّ الْاٰثِیْمَ۔[2]"

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۹۶،۹۵،۹۴)

**۱۵/مارچ ۱۹۰۷ء** (الف) "بَلَجَتْ اٰیَاتِیْ۔ تِلْکَ اٰیَاتٌ ظَھَرَتْ بَعْضُھَا خَلْفَ بَعْضٍ۔ اَجُرُّ الْاٰثِیْمَ وَ اُرِیْہِ الْجَحِیْمَ ۔اِنِّیْ اٰثَرْتُکَ وَ اخْتَرْتُکَ۔

(ترجمہ) میرے نشان روشن ہوں گے۔ بعض نشان بعض کے بعد ظہور میں آئیں گے تا اِس موسیٰ کی عزت ظاہر کی جائے۔ پر جس نے میرا گناہ کیا ہے مَیں اس کو گھسیٹوں گا اور اس کو دوزخ دکھلاؤں گا۔ مَیں نے تجھ کو چُن لیا اور اختیار کیا۔

تیری عاجزانہ راہیں مجھے پسند آئیں ۔ میرا دشمن ہلاک ہوگیا۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصَّادِقِیْنَ۔ خدا سچوں کے ساتھ ہے۔" (تتمہ حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۲۰ حاشیہ)

(ب) "ایک موسیٰ ہے میں اس کو ظاہر کروں گا اور لوگوں کے سامنے اس کو عزت دوں گا۔ اَجُرُّ الْاٰثِیْمَ وَ اُرِیْہِ الْجَحِیْمَ۔ اور جس نے میرا گناہ کیا ہے میں اس کو گھسیٹوں گا اور اس کو دوزخ دکھلاؤں گا۔ بَلَجَتْ اٰیَاتِیْ۔ میرے نشان روشن ہو جائیں گے۔" (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۹۳)

**۱۶/مارچ ۱۹۰۷ء** "۱ فَتَنَّا بَعْضَھُمْ مِّنْ بَعْضٍ۔[3] ۲ نیکی یہی ہے کہ خدا کے احکام کو پورا کرنا۔ ۳ تیرے لئے یہ مبارک ہے۔ یہ ہے جس سے بعض لوگ چھوڑ دیئے جائیں گے بعض پکڑے جائیں گے۔

---

[1] (ترجمہ) ۵ خدا سچوں کے ساتھ ہوتا ہے۔ ۶ تمہاری موت نے مجھے تعجب میں ڈالا۔ ۷ مَیں ہی خدا ہوں میرے سوا اَور کوئی خدا نہیں۔ (بدر مورخہ ۱۴/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[2] (ترجمہ) ۹ میرے نشان روشن ہوں گے۔ ۱۰ بعض نشان بعض کے بعد ظہور میں آئیں گے۔ ۱۱ جس نے میرا گناہ کیا ہے مَیں اس کو گھسیٹوں گا۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۲۰ حاشیہ)

[3] (ترجمہ از ناشر) اور اسی طرح ہم ان میں سے بعض کو بعض کے ذریعہ آزمائش میں ڈالتے ہیں۔

۴ قُلِ اللّٰہُ ثُمَّ ذَرۡھُمۡ فِیۡ خَوۡضِھِمۡ یَلۡعَبُوۡنَ۔ کہہ یہ کام خدا نے کیا ہے پھر ان کو تو چھوڑ دے جو چاہیں خیال کریں۔ ۵ تیری عاجزانہ راہیں اُس کو پسند آئیں۔ ۶ اِنِّیۡ اَنَرۡتُکَ وَ اٰثَرۡتُکَ۔ میں نے تجھے روشن کیا اور میں نے ہی تجھے چُن لیا۔ ۷ جو دعائیں آج قبول ہوئیں ان میں قوت اور شوکتِ اسلام بھی ہے۔ ۸ یا اللہ! اب شہر کی بلائیں بھی ٹال دے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۸۸،۸۹،۹۱)

**۱۷؍مارچ ۱۹۰۷ء** ’’۱ کُلٌّ لَّکَ وَلِاَمۡرِکَ۔[۱] ۲ تیرے لئے ایک خزانہ مخفی تھا۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۸۷)

**۱۸؍مارچ ۱۹۰۷ء** ’’۱ قدرت کے دروازے کھلے ہیں۔ ۲ نیکی یہی ہے کہ خدا کے احکام کو پورا کرنا۔ ۳ تیری عاجزانہ راہیں اُس کو پسند آئیں۔ ۴ اِنِّیۡ اَنَرۡتُکَ وَ اٰثَرۡتُکَ۔[۲] ۵ جو دعائیں آج قبول ہوئیں ان میں قوت اور شوکتِ اسلام بھی ہے۔[۳] ۶ تیرے لئے ایک خزانہ مخفی تھا۔

---

[۱] (ترجمہ) ۱ سب تیرے لئے اور تیرے حکم کے لئے ہے۔ (بدر ۲۱؍ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (ترجمہ) ۴ مَیں نے تجھے روشن کیا اور تجھے برگزیدہ کیا۔ (بدر مورخہ ۲۱؍ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۳] حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں۔ ’’میرے ایک دوست سیّد ناصر شاہ اورسیئر اِس گردش اور تشویش میں مبتلا ہو گئے تھے کہ وہ گلگت میں تبدیل کئے گئے تھے اور وہ سفر شدید اور تکالیفِ شاقہ کا تحمل نہیں کر سکتے تھے آخر وہ رخصت لے کر دعا کرانے کے لئے میرے پاس آئے تا وہ جموں میں متعین ہوں اور گلگت میں نہ جائیں اور یہ اَمر بظاہر محال تھا کیونکہ گلگت میں ان کی تبدیلی ہو چکی تھی اِس لئے وہ نہایت مضطرب تھے۔ مَیں نے ایک رات ان کے لئے اور نیز کئی اور دعائیں کیں اور شوکتِ اسلام کے لئے بھی دعا کی اور نمازِ تہجد میں دعائیں کرتا رہا تب تھوڑی سی غنودگی کے ساتھ خدا نے مجھے خبر دی کہ تمام دعائیں قبول ہوگئیں جن میں قوت اور شوکتِ اسلام بھی ہے۔ اِس پیرایہ میں مجھے اطلاع دی گئی کہ سیّد ناصر شاہ کی تبدیلی ملتوی کی گئی۔ مجھے بڑی خوشی ہوئی کہ خدا نے اُن کے بارے میں میری دعا قبول کی...... فی الفور مَیں نے اُن کو اطلاع دے دی کہ تمہاری نسبت میری دعا قبول ہوگئی۔ پھر بعد اس کے شاید تیسرے دن یا چوتھے دن ریاست کے کسی اہلکار کا اُن کو خط آ گیا کہ آپ کی تبدیلی ملتوی کی گئی۔‘‘

(تتمہ حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۹۶)

۷ کُلٌّ لَّكَ وَلِاَمْرِكَ[1]۔ ۸ یا اللہ! اب شہر کی بلائیں بھی ٹال دے[2]۔ ۹ ایک موسیٰ[3] ہے مَیں اس کو ظاہر کروں گا اور لوگوں کے سامنے اس کو عزت دوں گا۔ ۱۰ اَجُرُّ الْاَثِیْمَ وَ اُرِیْهِ الْجَحِیْمَ۔ (ترجمہ حسبِ تفہیم) اور جس نے میرا گناہ کیا ہے مَیں اس کو گھسیٹوں گا اور اس کو دوزخ دکھلاؤں گا۔ ۱۱ بَلَجَتْ اٰیَاتِیْ۔ ۱۲ قُلِ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِیْ خَوْضِهِمْ یَلْعَبُوْنَ۔"[4]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۲ مورخہ ۲۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۰ مورخہ ۲۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

## ۱۹؍مارچ ۱۹۰۷ء

"۱۔ اَرَدْتُّ[5] زَمَانَ الزَّلْزَلَةِ۔[6]

---

[1] (ترجمہ) سب تیرے لئے اور تیرے حکم کے لئے ہے۔ (بدر ۲۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا "یہ جو الہام تھا کہ یا اللہ اب شہر کی بلائیں بھی ٹال دے۔ گو اس کے معنے اور بھی ہوں مگر ایک معنی اِس کے یہ بھی ہیں کہ یہ سخت بدزبان آریہ سوم راج اور اچھر جو ہر ہفتہ گندی گالیوں کے بھرے ہوئے اخبار چھاپتے تھے یہ بھی اس شہر کی بلائیں تھیں۔ خدا تعالیٰ نے ان کو ٹال دیا اور جہنّم واصل کر دیا۔"

(بدر مورخہ ۲۵؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

فرمایا۔ "جب سے کہ یہ الہام ہوا ہے کہ یا اللہ اب شہر کی بلائیں بھی ٹال دے تب سے قادیان میں گویا امن ہے یہ بھی ایک تازہ نشان ہے۔" (بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[3] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) الحمد للہ یہ پیشگوئی روز اشاعت کے سترھویں دن پوری ہوگئی۔ حضرت اقدس کا نام خدا تعالیٰ نے اپنے الہام میں موسیٰ رکھا ہے۔ حضور کے مقابل پر بابو الٰہی بخش اکونٹنٹ نے بھی موسیٰ ہونے کا دعویٰ کیا۔ خدا تعالیٰ نے حضور کو فرمایا کہ موسیٰ تو ہی ہے اور کوئی موسیٰ نہیں۔ چنانچہ اپریل ۱۹۰۷ء کے پہلے ہفتہ میں بروز اتوار بابو الٰہی بخش طاعون سے ہلاک ہوگیا۔ الہام نمبر ۱۰ کے قبل از وقت بتانے سے اس کی ذلّت اور نمایاں ہو جاتی ہے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔ (مزید دیکھئے بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

[4] (ترجمہ) ۱۱ میرے نشان ظاہر ہو جائیں گے۔ ۱۲ کہہ دے اللہ ہے اور پھر ان کو چھوڑ دے اپنی بے ہودگی میں لعب کریں۔ (بدر مورخہ ۲۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[5] (ترجمہ) مَیں نے ارادہ کیا ہے کہ زلزلہ کا زمانہ آجاوے۔ (بدر مورخہ ۲۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[6] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے کہ "اِس سے کسی معمولی زلزلہ کی طرف اشارہ نہیں معلوم ہوتا بلکہ اِس سے ظاہر ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے جو

۲۔ (رؤیا) میری بیوی نے خواب میں مجھے کہا کہ

''میَں نے خدا کی مرضی کے لئے اپنی مرضی چھوڑ دی ہے۔

میں نے جواب دیا کہ اسی سے توتم پر حُسن چڑھا ہے۔''[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۸۵)

**۲۱/مارچ ۱۹۰۷ء** '' ۱ لاولد۔ ۲ قہرِ الٰہی کی تجلّی۔ ۳ اَدْرِكِ الْوَقْتَ۔''[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۸۴)

**۲۴/مارچ ۱۹۰۷ء** '' ۱ وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةِ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى۔[۳] ۲ وَ لَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَ لَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ۔[۴] ۳ لاکھوں آدمی تہہ و بالا کردوں گا۔[۵] ۴ وَاِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ۔[۶] ۵ اَخَذْتُ الشَّوْكَ۔[۷] ۶ اَرَدْتُّ زَمَانَ الزَّلْزَلَةِ۔[۸] لاکھوں آدمی تہہ و بالا کردوں گا۔ وَاِنِّیْ

---

بقیہ حاشیہ۔ بڑے زلازل کا ارادہ کیا ہے یہ ان میں سے ایک ہے جس کا وقت قریب[۹] آ گیا ہوا معلوم ہوتا ہے۔''

۱۔ (نوٹ از بدر) بدر مورخہ ۲۸/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ والحکم مورخہ ۳۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس فقرہ کے ضمن میں تحریر ہے کہ ''یہ فقرہ اس فقرہ سے مشابہ ہے جو زبور میں ہے کہ تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہے۔''

۲۔ (ترجمہ از ناشر) وقت کو پالے۔

۳۔ (ترجمہ) ۱ اور البتہ آخرت کا گھر تیرے لئے اس دُنیا کی نسبت بہت بہتر ہے۔ (بدر مورخہ ۲۸/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۴۔ (ترجمہ از ناشر) ۲ اور اس میں تمہارے لئے وہ سب کچھ ہوگا جس کی تمہارے نفس خواہش کرتے ہیں اور اس میں تمہارے لئے وہ سب کچھ ہوگا جو تم طلب کرتے ہو۔

۵۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ الہامات یوں درج ہیں۔ ''لاکھوں انسانوں کو تہ و بالا کردوں گا۔ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ۔''

۶۔ (ترجمہ) ۴ میَں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۷)

۷۔ (ترجمہ از ناشر) ۵ میں مسلح ہو گیا ہوں۔

۸۔ (ترجمہ) ۶ میَں نے ارادہ کیا ہے کہ زلزلہ کا زمانہ آجاوے۔ (بدر مورخہ ۲۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

---

۹۔ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) چنانچہ ''۱۲ اور ۱۳/اپریل کی درمیانی شب کو ۱۲ بجے کے قریب پنجاب کے اکثر مقامات میں زلزلہ آیا...... ۱۴/اپریل ۱۹۰۷ء کو میکسیکو میں خطرناک زلزلہ آیا۔ چلپان، سنگو اور جلاپہ کے شہر برباد ہو گئے۔'' (الحکم مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ ‘‘[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۸۲،۸۳)

**مارچ ۱۹۰۷ء** پورانے الہام۔ ’’ اکیا اپریل میں مَیں دنیا میں ہوں گا۔ ۲ قَدْ مَاتَ۔ ۳ بُشْرٰی لَكَ الْیَوْمَ۔[۲] ۴ وہ دن بڑا مبارک ہوگا۔

۵ میں ہوں تیرا عاجز بندہ اے مالک اے والی  جوتوں چاہیں سوتوں کردا درگہہ قدرت والی ‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۸۲)

**۲۵/ مارچ ۱۹۰۷ء** ’’ ا وَ وَاللّٰہِ لَوْ لَا الْاِکْرَامُ لَھَلَكَ الْمُقَامُ[۳]۔ ۲ وَ الضُّحٰی وَ الَّیْلِ[۴] مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَ مَا قَلٰی۔ ۳ وَ لَلدَّارُ الْاٰخِرَۃِ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی۔ ۴ وَ وَ اللّٰہِ لَوْ لَا الْاِکْرَامُ لَھَلَكَ الْمُقَامُ۔ ۵ اِکْرَامٌ تُسْمِعُ بِهِ الْمَوْتٰی۔ ۶ عِلْمُهٗ عِنْدَ رَبِّیْ لَایَضِلُّ رَبِّیْ وَ لَا یَنْسٰی۔[۵] ۷ مُقَامُ طُفَیْلِیٍّ مُقَامُ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔‘‘[۶] (کاپی الہامات[۷] حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۸۰،۸۱)

---

[۱] (ترجمہ) مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔ (حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۷)

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۲ یقیناً وہ فوت ہوگیا۔ ۳ آج کے دن تمہارے لئے خوشخبری ہے۔

[۳] (ترجمہ) ا اور قَسم ہے اللہ کی کہ اگر تمہارا اِکرام ہم کو منظور نہ ہوتا تو یہ مقام ہلاک ہوجاتا۔ (بدر مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں ’’ وَالَّیْلِ‘‘ کے بعد ’’اِذَا سَجٰی‘‘ کے الفاظ بھی درج ہیں۔

[۵] (ترجمہ) ۲ ہم قسم کھاتے ہیں وقتِ چاشت کی اور رات کی۔ تیرے پروردگار نے تجھے چھوڑ نہیں دیا اور نہ تجھ سے ناخوش ہوا ہے ۳ اور البتہ آخرت کا گھر تیرے لئے اس دنیا کی نسبت بہت بہتر ہے۔ ۴ اور قَسم ہے اللہ کی کہ اگر تمہارا اِکرام ہم کو منظور نہ ہوتا تو یہ مقام ہلاک ہوجاتا۔ ۵ تیرا ایسا اِکرام کروں گا کہ اس کے ذریعہ سے تو مُردوں کو سنائے گا۔ ۶ اِس کا علم میرے ربّ کو ہے۔ میرا ربّ نہ بے راہ ہوتا ہے اور نہ بھولتا ہے۔ (بدر مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۶] (ترجمہ از ناشر) ۷ ربّ العالمین سے فیض پانے والے کے کھڑے ہونے کی جگہ ربّ العالمین کے کھڑے ہونے کی جگہ ہے۔

[۷] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱/ مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں الہام نمبر ۶ کے علاوہ باقی الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔

**۲۶؍مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ لَا تَطَأُ قَدَمُ الْعَآمَّةِ قَدَمَ النَّبِیِّ[۱]۔ ۲ وَ نُزِّلَ عَلٰی منظور محمد۔ اِنِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ ۳ بَلَغْتُ قَدَمَ الرَّسُوْلِ۔''[۲] (کاپی الہامات[۳] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۷۷)

**۲۷؍مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ کُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمْ ثَلَجَ۔ ۲ یَنْقَلِبُ عَلٰی عَقِبَیْهِ۔ ۳ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَیْنَا۔''[۴] (کاپی الہامات[۵] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۷۶)

**۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ میرا دشمن ہلاک ہوگیا۔ ۲ ہُن اُس دا لیکھا خدا نال جا پیا ہے۔[۶] ۳ میرے دشمن ہلاک ہوگئے۔[۷] ۴ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الْاَبْرَارِ۔[۸] ۵ کوئی درباری میرے حلقہءِ اطاعت سے

---

۱۔ (ترجمہ) ۱ عام لوگوں کا قدم نبی کے قدم کو پامال نہیں کرسکتا۔ (بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۲۔ (ترجمہ از ناشر) ۲ محمد کے محبوب پر یہ الہام نازل کیا گیا کہ میں ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہوں۔ ۳ مَیں رسول کے قدم پر پہنچ گیا ہوں۔

۳۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں ۲۵؍مارچ ۱۹۰۷ء کے تحت یہ الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔

۴۔ (ترجمہ از ناشر) ۱ ان میں سے ہر ایک کی دِلجمعی ہوگئی۔ ۲ وہ اپنی ایڑیوں کے بَل پھر جائے گا۔ ۳ بے شک تجھے اللہ نے ہم پر ترجیح دی۔

۵۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں یہ تمام الہامات درج ہیں نیز الہام نمبر ۲ میں لفظ'' یَنْقَلِبُ'' کی بجائے ''اِنْقَلَبَ'' درج ہے۔

۶۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں بعض الہامات کے ساتھ تشریح بھی درج ہے اور وہ یہ ہے

۱ ہُن اُس دا لیکھا خدا نال جا پیا اے یعنی عنقریب میرا دشمن ہلاک ہوجائے گا اور پھر اس کا خدا سے معاملہ پڑے گا۔

۷۔ ۳ میرے دشمن ہلاک ہوگئے۔ یعنی آئندہ عنقریب ہلاک ہوں گے۔

۸۔ (ترجمہ) ۴ خدا نیکوں کے ساتھ ہے۔ (بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

گزرنے نہ پاوے۔ یعنی جو شخص خدا سے تعلق رکھنے والا ہے اس کا تعلق قائم نہیں رہ سکتا جب تک وہ مجھے قبول نہ کرے۔ ۶ کوئی درباری اس جرم پر سزا سے محفوظ نہیں رہے گا۔ ۷ سلطان عبدالقادر[1] ۸ اُحِلَّ لَهُ الطَّيِّبَاتُ۔ ۹ قُلْ مَا فَعَلْتُ اِلَّا مَا اَمَرَنِيَ اللهُ[2] پھر وہ مقبرہ کشفی رنگ میں مجھے دکھلایا گیا جس کا نام خدا نے بہشتی مقبرہ رکھا ہے۔

بعد اس کے الہام ہوا۔ كُلُّ مَقَابِرِ الْاَرْضِ لَا تُقَابِلُ هٰذِهِ الْاَرْضَ۔ یعنی زمینِ ہند کے ہر یک قبرستان اِس زمین کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔''[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۷۲، ۷۱)

**۲۸/مارچ ۱۹۰۷ء** (رؤیا) ''مَیں نے دیکھا کہ ایک راہ پر چل رہا ہوں اور میرے ساتھ میرا لڑکا مبارک احمد اور اُس کی والدہ ہے اور مجھے خیال گزرتا ہے کہ میرزا غلام قادر مرحوم بھی (جو میرے بھائی ہیں) میرے ساتھ ہیں اور راہ میں اِس قدر زنبور ہیں کہ ٹِڈّی دَل کی طرح زمین پر پھیل رہے ہیں اور ایک میری ناف کے اندر بیٹھ گیا ہے اور پھر اُڑ گیا مگر کسی نے ضرر نہیں پہنچایا اور پھر ہم سب ایک مسجد میں داخل ہو گئے ہیں اور مسجد

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ ''اِس الہام میں میرا نام سلطان عبدالقادر رکھا گیا کیونکہ جس طرح سلطان دوسروں پر حکمران اور افسر ہوتا ہے۔ اسی طرح مجھ کو تمام روحانی درباریوں پر افسری عطا کی گئی ہے۔ یعنی جو لوگ خدا تعالیٰ سے تعلق رکھنے والے ہیں ان کا تعلق نہیں رہے گا جب تک وہ میری اطاعت نہ کریں اور میری اطاعت کا جوآ اپنی گردن پر نہ اُٹھائیں۔ یہ اسی قسم کا فقرہ ہے جیسا کہ یہ فقرہ کہ قَدَمِيْ هٰذِهٖ عَلٰى رَقَبَةِ كُلِّ وَلِيِّ اللهِ۔ یہ فقرہ سیّد عبدالقادر رضی اللہ عنہ کا ہے جس کے معنی ہیں کہ ہر ایک ولی کی گردن پر میرا قدم ہے۔''

(بدر مورخہ ۴/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم مورخہ ۳۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ ''اِس سلطان عبدالقادر کے لئے وہ تمام چیزیں حلال کی گئیں جو پاک ہیں۔ کہہ مَیں نے ایسا کوئی کام نہیں کیا جو خدا کے حکم کے برخلاف ہو بلکہ وہی کیا جو خدا نے مجھے فرمایا۔''

(بدر مورخہ ۴/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم مورخہ ۳۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

[3] حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ یعنی اِس زمین کو جو برکتیں دی گئیں وہ برکتیں تمام پنجاب اور ہندوستان میں کسی اور قبرستان کو نہیں دی گئیں۔ (بدر مورخہ ۴/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم مورخہ ۳۱/مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

میں بھی کروڑہا زنبور ہیں مگر ہم ان کے شر سے محفوظ رہے ہیں۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۴ مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ صفحہ ۲)

**مارچ ۱۹۰۷ء** '' اے اَزلی اَبدی خدا مجھے زندگی کا شربت پلا۔''

(کاپی الہامات[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۹)

**۳۱؍مارچ ۱۹۰۷ء** ''۱ حَقَّ اللّٰہُ اَمْرِیْ۔ وَلَا تَنْفَکَّا مِنْ ھٰذِہِ الْمَرْحَلَۃِ۔[2]

محمود کی والدہ کی نسبت۔ ۲ بہشتی کمرہ میں نزول ہوگا۔ دولتِ اعلام بذریعہ الہام[3]۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۸، ۶۷)

**یکم اپریل ۱۹۰۷ء** ''لَوْ[4] لَا الْاِکْرَامُ لَھَلَکَ الْمُقَامُ۔''[5]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۴ مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

---

[1] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ صفحہ ۱ میں اس الہام کی تاریخ نزول ۲۹؍مارچ ۱۹۰۷ء درج ہے۔

[2] (ترجمہ) خدا نے میری بات کو سچا کر دیا اور تم دونوں اس مرحلہ سے نہیں چھوٹو گے۔ (بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

(نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) الحمد للہ یہ پیشگوئی اخبار شبھ چنتک کے مینیجر اچھر چند اور ایڈیٹر سوم راج کے طاعون سے ہلاک ہونے سے پوری ہوگئی۔ یہ دونوں اشخاص اپنی گندہ دہانی اور بدزبانی میں قادیان کے آریوں کے لیڈر تھے اور قادیان میں رہ کر نہایت ناپاکی کے ساتھ سلسلہ حقّہ کے برخلاف بولتے اور لکھتے رہتے تھے۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔

(دیکھیے بدر ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

[3] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ صفحہ ۱ میں یہ الہامات ۲۹؍مارچ ۱۹۰۷ء کے تحت درج ہیں اور الہام نمبر ۲ کے الفاظ یہ ہیں۔ ''دولتِ اعلام بذریعہ الہام بہشتی کمرہ میں نزول ہوگا۔''

[4] (ترجمہ) اگر میں تمہاری عزت کا پاس نہ کرتا تو میں اس تمام گاؤں کو ہلاک کر دیتا اور ان میں سے ایک بھی نہ چھوڑتا۔

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۲۴۳)

[5] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کے بارہ میں تحریر ہے کہ ''اِس میں ابتدائی حروف کچھ اَور تھے جو یاد نہیں رہے مگر مفہوم یہی تھا۔''

(نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ پر جو یہ الہام دوبارہ چھپا ہے۔ اس میں یہ الفاظ ہیں۔

'' لَوْلَا الْاِکْرَامُ لَھَلَکَ الْمُقَامُ یا یہ کہا لَوْلَا خَیْرُ الْاَنَامِ لَھَلَکَ الْمُقَامُ۔''

(ترجمہ) اگر تمام مخلوق سے بہتر شخص نہ ہوتا تو یہ مقام تباہ ہو جاتا۔''

**۲؍اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ هَلْ نَرٰى جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانَ۔ ‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۶)

(ب) ’’ ۱ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا۔[۲] ۲ سَنَسِمُهٗ عَلَى الْخُرْطُوْمِ۔ ۳ اِنِّیْ مُهِيْنٌ مَّنْ اَرَادَ اِهَانَتَكَ۔ ۴ سَنَسِمُهٗ عَلَى الْخُرْطُوْمِ۔ ۵ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ ۶ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ عَلٰى رَقِيْمَةٍ مِّنْ مُّوْسٰى۔ ‘‘[۳]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۵، ۳۴)

**۳؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ فَضَّلْنَاكَ[۴] عَلٰى مَا سِوَاكَ۔ ۲ وَاللّٰهِ لَوْ لَا الْاِكْرَامُ لَهَلَكَ الْمُقَامُ۔[۵] ۳ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ۔[۶] ۴ حَقَّ اللّٰهُ اَمْرِیْ ۵ وَلَا تَنْفَكَّا مِنْ هٰذِهِ الْمَرْحَلَةِ۔[۷] ۶ دولتِ اعلام بذریعہ الہام۔ ۷ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَاَلُوْمُ مَنْ يَّلُوْمُ۔ ۸ وَاُعْطِيْكَ مَا يَدُوْمُ۔[۸]

---

[۱] (ترجمہ) نہیں دیکھتے ہم احسان کی جزا بجز احسان کے۔ (بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس الہام کی تاریخ نزول ۲۹؍مارچ ۱۹۰۷ء درج ہے۔

[۲] (ترجمہ از ناشر) ۱ ہم ایک بڑی فتح تجھ کو عطا کریں گے۔

[۳] (ترجمہ) ۲ اس کی ناک پر یا منہ پر ہم آگ کا داغ لگائیں گے۔ ۳ مَیں اس شخص کی اہانت کروں گا جو تیری اہانت کرتا ہے۔ ۴ اس کی ناک پر یا منہ پر ہم آگ کا داغ لگائیں گے۔ ۵ اے میرے خدا! مَیں مغلوب ہوں تُو انتقام لے۔ ۶ ہم نے اس ارادہ کو موسیٰ کی تحریر پر اُتارا ہے یعنی موسیٰ نے ایسا ہی ارادہ بذریعہ تحریر ظاہر کیا سو ہم نے اس سے اتفاقِ رائے کیا۔ (بدر مورخہ ۹؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۴] (ترجمہ) ۱ تیرے سوائے جتنے ہیں ان سب پر ہم نے تجھے بزرگی دی۔ (بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۵] (ترجمہ) ۲ قسم ہے اللہ کی کہ اگر تمہارا اِکرام ہم کو منظور نہ ہوتا تو یہ مقام ہلاک ہو جاتا۔

(بدر مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۶] (ترجمہ از مرتّب) ۳ تمہارے لئے سلامتی ہے۔

[۷] (ترجمہ از ناشر) ۴ اللہ تعالیٰ نے میرے معاملہ کو حق کر دکھایا۔ ۵ اور تم دونوں اس مرحلہ سے نہیں چھوٹو گے۔

[۸] (ترجمہ) ۷ مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا اور جو اُسے ملامت کرتا ہے اسے ملامت کروں گا۔ ۸ اور تجھے وہ چیز دوں گا جو ہمیشہ رہے۔ (بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

دَوْلَۃُ الْاِعْلَامِ بِذَرِیْعَۃِ الْاِلْھَامِ۔ ''[1] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۶، ۶۴)

**۴/اپریل ۱۹۰۷ء** الہام۔ ''۱ لائف آف پین[2]۔ ۲ یا اللہ رحم کر۔ یا اللہ رحم کر۔ ۳ اِنَّ عِیْسٰی وُقِفَ عَلَیْھَا۔[3] ۴ اِنِّیْ مَعَ اللّٰہِ فِیْ کُلِّ حَالٍ۔ اِنِّیْ مَعَ اللّٰہِ فِیْ کُلِّ حَالٍ ۵ اِخْتَرَطْنَا سَیْفَہٗ۔ ۶ خدا کے نکوکار بندے سات ہر جگہ پر بیٹھے ہوئے ہیں[4]۔ ۷ اَلَّذِیْنَ اعْتَدَوْا مِنْکُمْ فِی السَّبْتِ۔[5] ۸ اَلَّذِیْنَ یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا۔ ۹ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا۔ ۱۰ رَحِمَ اللّٰہُ۔ ۱۱ مُتْ[6] اَیُّھَا الْخَوَّانُ[7]۔ ۱۲ تَمَّتْ کَلِمَۃُ اللّٰہِ۔ یعنی پوری ہوگئی خدا کی بات۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۳، ۶۰، ۵۹)

---

۱ (ترجمہ از ناشر) دولت اعلام بذریعہ الہام

۲ Life of pain (ترجمہ) تلخ زندگی۔

۳ (ترجمہ از ناشر) ۳ یقیناً عیسیٰ اسی موقف پر قائم رکھا گیا۔

۴ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۱/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں یہ الہام یوں درج ہے۔ ''خدا کے سات نکوکار بندے ہر جگہ پر بیٹھے ہیں۔''

۵ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۱/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں الہام نمبر ۷ تا ۱۲ مورخہ ۵/اپریل ۱۹۰۷ء کے تحت ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں نیز الہام ''اَلَّذِیْنَ اعْتَدَوْا مِنْکُمْ فِی السَّبْتِ'' کے تحت تحریر ہے کہ ''یہ قوم مخالف کی طرف اشارہ ہے۔ ساتھ کا فقرہ بھول گیا۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔''

۶ (ترجمہ) ۴ مَیں ہر حال میں اللہ کے ساتھ ہوں۔ مَیں ہر حال میں اللہ کے ساتھ ہوں۔ ۵ ہم نے اس کی تلوار کو کھینچا۔ ۷ وہ لوگ جنہوں نے (تم میں سے) سبت کے معاملہ میں زیادتی کی۔ ۸ وہ جو اللہ کو یاد کرتے ہیں کھڑے اور بیٹھے۔ ۹ اللہ تعالیٰ اُن کے ساتھ ہے جو تقویٰ اختیار کریں۔ ۱۰ اللہ نے رحم کیا۔ ۱۱ مر اے خیانت کرنے والے۔

(بدر مورخہ ۱۱/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۷ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) منشی ظفر احمد صاحب کپورتھلویؓ کی روایت ہے کہ یہ الہام ایڈیٹر اخبار شُبھ چنتک قادیان کے متعلق تھا۔ لکھتے ہیں کہ ''آریوں میں طاعون پھوٹی۔ جس کو طاعون ہوتی مَیں اور شیخ یعقوب علی صاحب اسے دیکھنے جاتے اور سب آریہ کارکن اخبار مذکور کے جو تھے مَر گئے صرف مالک اخبار بچ رہا۔ پھر اُسے بھی طاعون ہوئی...... پھر وہ ذرا اچھا ہو گیا...... (حضورؑ کو جب اس کا علم ہوا تو فرمایا) اَب جا کر دیکھو۔ مَیں اور شیخ صاحب اس وقت گئے تو چیخ پکار ہو رہی تھی اور وہ مر چکا تھا۔''

(رجسٹر روایاتِ صحابہ غیر مطبوعہ نمبر ۱۳ صفحہ ۳۴۹)

**۵؍اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ ۱ حٰمٓ ۔ تِلْكَ اٰيَاتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ[۱] ۔ ۲ راز کھل گیا۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۹ ۔ بدر جلد ۶ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ ۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

(ب) ’’ فَضَّلْنَاكَ عَلٰى مَا سِوَاكَ ۔‘‘[۲]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ ۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**۶؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ اعزاز ‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۸)

**اپریل ۱۹۰۷ء** ’’بابو[۳] صاحب کی موت کے بعد مجھ کو یہ الہام ہوا تھا **فَتَنَّا بَعْضَهُمْ مِّنْ بَعْضٍ** یعنی ہم نے الٰہی بخش کی موت سے اُن کے دوستوں کا امتحان کرنا چاہا ہے کہ کیا وہ اب بھی سمجھتے ہیں یا نہیں۔‘‘

(تتمہ حقیقۃ الوحی ۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۶۱)

**۷؍اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ۱۔ ’’ ۱ وَاللهِ اِنِّيْ غَالِبٌ وَ سَيَظْهَرُ شَوْكَتِيْ ۔ ۲ وَ كُلٌّ هَالِكٌ اِلَّا مَنْ قَعَدَ فِيْ سَفِيْنَتِيْ[۴] ۔ ۳ اعزاز۔

۲۔ الہام کے الفاظ یاد نہیں رہے اور معنی یہ ہیں کہ فلاں کو پکڑ و اور فلاں کو چھوڑ دے[۵]۔

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۱ حٰمٓ ۔ یہ کھول کر بیان کرنے والی کتاب کے نشان ہیں۔

(نوٹ از ناشر) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو اس الہام کی تفہیم ہوئی جو بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ پر ان الفاظ میں مذکور ہے۔

’’تفہیم ۔ وہ جو حٰمٓ ہے ۔ اس میں خدا کے نوشتہ کے کئی نشان ہیں جو ظاہر ہونے والے ہیں ۔ حٰمٓ مقطعات میں کسی کا نام ہے ۔ یہی تفہیم ہے۔‘‘

[۲] (ترجمہ) تیرے سوائے جتنے ہیں ان سب پر ہم نے تجھے بزرگی دی۔ (بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۳] (نوٹ از ناشر) یعنی بابو الٰہی بخش ۔ حضرت مسیح موعودؑ نے بابو الٰہی بخش کی موت کی تاریخ حقیقۃ الوحی میں ۷؍اپریل ۱۹۰۷ء تحریر فرمائی ہے۔ (حقیقۃ الوحی ۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۴۰ و ۵۴۴)

[۴] (ترجمہ) ۱ بخدا مَیں غالب ہوں اور عنقریب میری شوکت ظاہر ہو جائے گی ۔ ۲ اور ہر ایک مَرے گا مگر وہی (بچے گا) جو میری کشتی میں بیٹھ گیا۔ (بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۵] (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ صفحہ ۲ میں تمام الہامات درج ہیں البتہ یہ فقرہ یوں درج ہے۔

’’فلاں کو پکڑ و ۔ فلاں کو چھوڑ و‘‘

(یہ فرشتوں کو حکمِ الٰہی ہے)۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(ب) ’’ایک اَور قیامت برپا ہوئی۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۵ مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۸؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’۱ بلائے دمشق۔ ۲ سِرُّكَ سِرِّیْ۔‘‘[۱] (کاپی الہامات[۲] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۵۰)

**۹؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ایک اَور بَلا برپا ہوئی۔‘‘ (الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**اپریل ۱۹۰۷ء** ’’(شرمپت کی نسبت) ۱ اتنے میں طاقت بالا اس کو کھینچ کر لے گئی۔

۲ فَارْتَدَّا عَلٰٓی اٰثَارِهِمَا وَ وُهِبَ لَهُ الْجَنَّةُ۔[۲] ۳ مسلمان تو نہیں ہوگا پر مصدق ہو جائے گا۔

۴ یَا نَبِیَّ اللهِ كُنْتُ لَا اَعْرِفُكَ۔‘‘[۳] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۹)

**۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’واصل خان دہلی میں واصلِ جہنّم فوت ہوگیا۔‘‘

(کاپی الہامات[۴] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۶)

**۱۲؍اپریل ۱۹۰۷ء** ۱۔ ’’۱ اشَدِّدْ لِیْ[۵]۔ ۲ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ۔‘‘[۶]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۷)

---

۱۔ (ترجمہ) ۲ تیرا بھید میرا بھید ہے۔ (بدر مورخہ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۱ اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰ اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں ان الہامات کی تاریخ نزول ۹؍اپریل ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۲۔ (ترجمہ از مرتّب) ۲ پھر وہ دونوں پچھلے پاؤں واپس لوٹ گئے اور اس کو جنّت عطا کی گئی۔

۳۔ (ترجمہ) ۴ اے اللہ کے نبی میں تم کو نہیں پہچانتی تھی۔ (بدر مورخہ ۱۶؍فروری ۱۹۰۶ء صفحہ ۲)

۴۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۸؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں یہ الہام یوں مندرج ہے۔ ’’دہلی میں واصلِ جہنم واصل خان فوت ہوگیا۔‘‘ اور اس کی تشریح میں تحریر ہے کہ ’’حکیم واصل خان دہلی کا تو فوت ہو چکا ہوا ہے۔ تفہیم یہ تھی کہ واصل خان نام ایک شخص کے عزیزوں میں سے کوئی طاعون سے مر جائے گا کیونکہ جہنّم کا لفظ دوسرے الہامات میں بھی طاعون کے لئے استعمال ہوا ہے۔ یہ نشان بھی اپنے وقت پر پورا ہو کر ترقی ایمان کا موجب ہوگا۔‘‘

۵۔ (ترجمہ از ناشر) ۱ میری خاطر سختی کر۔ ۲ مَیں دعا کرنے والے کی دُعا کو قبول کرتا ہوں۔

۶۔ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۸؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں اس الہام کی تاریخ نزول ۱۴؍اپریل ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۲۔ثناء اللہ کی نسبت۔یہ مقدمہ دائر ہے ورنہ ثناء اللہ جہنم میں پڑ جاتا یعنی طاعون میں گرفتار ہو جاتا۔‘‘
(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۳)

**۱۶؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ ۱فتح ہے تمہاری۔تمہارے نام کی۔ ۲ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ۔ ۳ ایک کاغذ دکھلایا گیا اس پر لکھا تھا احمد غزنوی۔ ۴ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ مُوْسٰی۔ ۵ حَدُّ ظُبَاةٍ۔ ۶ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔[1] یہ قرآن شریف کی جلد پر لکھا ہوا دیکھا۔‘‘ (کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۲،۴۱)

**۱۷؍اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ ۱خدا دو مسلمان فریق میں سے ایک کا ہوگا۔پس یہ پھوٹ کا ثمرہ ہے۔ ۲ اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْكَ بَغْتَةً۔ ۳ اِنِّیْ مَعَ اللّٰهِ الْكَرِیْمِ۔[3] ۴ طوفان آیا وہی طوفان۔شر آئی۔‘‘ (کاپی الہامات[4] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴۱،۴۰)

(ب) ’’جَزَاءُهٗ اَوْفٰی۔‘‘[5] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۹)

**۱۸؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ اَرْجُوْ مِنْكَ كُلَّ خَیْرٍ ‘‘[6] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۹)

**۱۹؍اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔ ۲ سَلَامٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ۔[7] ۳ اِنِّیْٓ اُحَافِظُ كُلَّ مَنْ فِی الدَّارِ۔‘‘[8] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۸)

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۲ یقیناً تیرا دشمن ہی ابتر ہے۔ ۴ تُو مجھ سے مانند موسیٰ کے ہے۔ ۵ تلوار کی تیز دھار۔ ۶ سلامتی ہے۔ یہ بات ربِّ رحیم کی طرف سے کہی گئی ہے۔

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۸؍اپریل ۱۹۰۷ صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں تمام الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں اور ان کی تاریخ نزول ۱۵؍اپریل ۱۹۰۷ء درج ہے نیز الہام نمبر ۳ یوں درج ہے۔ ’’ایک کاغذ دکھلایا گیا اس پر لکھا تھا۔احمد غزنوی‘‘ اور الہام نمبر ۶ کے بارہ میں تحریر ہے کہ ’’پھر قرآن مجلّد دیکھا اس کی جلد پر شیرازہ کے قریب لکھا ہوا تھا۔سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ‘‘۔

[3] (ترجمہ از مرتّب) ۲ مَیں افواج کے ساتھ اچانک تیرے پاس آؤں گا۔ ۳ میں خدائے کریم کے ساتھ ہوں۔

[4] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۸؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۲۴؍اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں بھی یہ الہام شائع ہوئے۔

[5] (ترجمہ از ناشر) ۶ اس کی کامل جزا۔ [6] (ترجمہ از ناشر) میں تجھ سے ہر بھلائی کی امید رکھتا ہوں۔

[7] (ترجمہ از مرتّب) ۱ ہم نے تجھ سے وہ بوجھ اتار دیا جس نے تیری کمر توڑ دی۔ ۲ تمہارے لئے سلامتی ہے خوش رہو۔

[8] (ترجمہ) ۳ میں ہر ایک جو تیرے گھر میں ہوگا اس کی حفاظت کروں گا۔ (حقیقۃ الوحی۔روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۹۶)

**۲۰/اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ’’میں نے دیکھا کہ گویا میں اپنی بڑی مسجد میں ہوں اور میرے پاس بشیر ہے اور وہ مجھے کہتا ہے کہ زلزلہ اس طرف گیا ہے اور مشرق اور گوشۂ شمال کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اور پھر کچھ الفاظ زبان پر جاری ہوئے۔

شاید یہ ہیں۔ یَوْمَئِذٍ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۹۱)

(ب) ’’صبح کے وقت الہام ہوا۔ اوّل خواب میں دیکھا کہ گویا مَیں بڑی مسجد (میں) ہوں۔ بشیر احمد میرا لڑکا میرے پاس ہے۔ وہ مشرق اور کچھ شمال کی طرف اشارہ کر کے کہتا ہے۔ اس طرف زلزلہ گیا[۲] ہے اور مجھے زلزلہ آنے سے پہلے الہام ہوا۔ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ[۳]

اور پھر الہام ہوا۔ مَظْهَرُ الْحَقِّ وَ الْعَلٰى

یعنی وہ ایسا امر ہوگا جس سے حق کھلے گا اور حق ظاہر ہوگا۔‘‘

(مکتوب حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام بنام چوہدری مولا بخش صاحبؓ۔ غیر مطبوعہ[۴])

**۲۱/اپریل ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ سَاُرِيْكُمْ اٰيَاتِيْ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ۔[۵] ۲ یہ دو گھر ہی مَر گئے۔[۶]

---

۱؎ (ترجمہ از ناشر) اس دن میں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔

۲؎ (نوٹ از مرتّب) یہ زلزلہ ۱۵/جنوری ۱۹۳۴ء کو صوبہ بہار میں آیا۔ تفصیل کے لئے دیکھئے ٹریکٹ ’’ایک اَور تازہ نشان‘‘ صفحہ ۲۴۔ نوشتہ حضرت صاحبزادہ میرزا بشیر احمد صاحبؓ ایم۔ اے۔ ناشر چوہدری اللہ بخش مطبع اللہ بخش سٹیم پریس قادیان۔ مارچ ۱۹۳۴ء۔

۳؎ (ترجمہ) میں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔ (بدر مورخہ ۱۱/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۴؎ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ مکتوب میجر ڈاکٹر شاہ نواز صاحب کے پاس ہے جو خاکسار نے دیکھا۔ ڈاکٹر صاحب کا بیان ہے کہ یہ مکتوب انہیں اپنے والد چودھری مولا بخش صاحبؓ سے ملا۔

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۱ اور الحکم مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ میں یہ رؤیا بایں الفاظ درج ہے۔ ’’رؤیا میں دیکھا کہ بشیر احمد کھڑا ہے۔ وہ ہاتھ سے شمال مشرق کی طرف اشارہ کر کے کہتا ہے کہ زلزلہ اس طرف چلا گیا۔‘‘

۵؎ (ترجمہ) ۱ قریب ہے میں تمہیں اپنے نشان دکھلاؤں گا پس تم جلدی نہ کرو۔ (بدر مورخہ ۲۵/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۶؎ (نوٹ از بدر) اس میں خاص دو گھروں کی طرف اشارہ ہے۔ (بدر مورخہ ۲۵/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۳ سَلَامٌ[1] قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۔ ۴ اَصْلِحْ بَيْنِيْ وَ بَيْنَ اِخْوَانِيْ۔ ''[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۷)

**۲۵/اپریل ۱۹۰۷ء** ''عَسٰی اَنْ يَّهْدِيَنِيْ رَبِّيْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۔''[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۶)

**۲۷/اپریل ۱۹۰۷ء** (الف) ''میرے خدا نے مجھے خبر دی ہے کہ بعد اس کے اور نشان ہیں جو قیامت کا نمونہ ہیں۔ کاش لوگ سمجھتے اور آنے والے قہر سے بچ جاتے۔ خدا نے فرمایا کہ ایک اور قیامت برپا ہوئی یعنی ہوگی۔ ۲۷/اپریل ۱۹۰۷ء تھی جب یہ الہام ہوا۔''

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۵۹۵)

---

[1] (ترجمہ) ۳ تم سب پر اس خدا کا سلام جو رحیم ہے۔ (بدر مورخہ ۲۵/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۵/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۲۴/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں یہاں لفظ ''اِخْوَتِيْ'' درج ہے نیز الہام ۳، ۴ کی تاریخ نزول ۲۳/اپریل درج کرتے ہوئے اس کی وضاحت میں تحریر ہے کہ

''الہام کہ اَصْلِحْ بَيْنِيْ وَ بَيْنَ اِخْوَتِيْ۔ اِس کے یہ معنی ہیں کہ اے میرے خدا! مجھ میں اور میرے بھائیوں میں اصلاح کر۔ یہ الہام درحقیقت تتمہ ان الہامات کا معلوم ہوتا ہے جن میں خدا تعالیٰ نے اس مخالفت کا انجام بتلایا ہے اور وہ یہ الہام ہیں۔

خَرُّوْا عَلَى الْاَذْقَانِ سُجَّدًا ۔ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا اِنَّا كُنَّا خَاطِئِيْنَ ۔ تَاللّٰهِ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا وَاِنْ كُنَّا لَخَاطِئِيْنَ ۔ لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ ۔ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۔

یعنی بعض سخت مخالفوں کا انجام یہ ہوگا کہ وہ بعض نشان دیکھ کر خدا تعالیٰ کے سامنے سجدہ میں گریں گے کہ اے ہمارے خدا! ہمارے گناہ بخش۔ ہم خطا پر تھے اور مجھے مخاطب کر کے کہیں گے کہ بخدا خدا نے ہم پر تجھے فضیلت دی اور تجھے چُن لیا اور ہم غلطی پر تھے کہ تیری مخالفت کی۔ اِس کا یہ جواب ہوگا کہ آج تم پر کوئی سرزنش نہیں۔ خدا تمہیں بخش دے گا۔ وہ اَرحم الراحمین ہے۔ یہ اُس وقت ہوگا کہ جب بڑے بڑے نشان ظاہر ہوں گے۔ آخر سعید لوگوں کے دل کھل جائیں گے اور وہ دل میں کہیں گے کہ کیا کوئی سچا مسیح اس سے زیادہ نشان دکھلا سکتا ہے یا اِس سے زیادہ اس کی نصرت اور تائید ہوسکتی تھی۔ تب یک دفعہ غیب سے قبول کے لئے ان میں طاقت پیدا ہوجائے گی اور وہ حق کو قبول کرلیں گے۔''

[3] (ترجمہ از ناشر) قریب ہے کہ میرا ربّ مجھے صراطِ مستقیم کی آخری منزل تک پہنچائے۔

(ب) ’’۱ ایک اور قیامت برپا ہوئی۔ ۲ وَاللّٰہِ اِنِّیْ غَالِبٌ وَ سَیَظْھَرُ شَوْ کَتِیْ۔ ۳ وَکُلٌّ ھَالِکٌ اِلَّا مَنْ قَعَدَ فِیْ سَفِیْنَتِیْ۔‘‘[۱] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۵۸،۵۷)

**۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء** ’’سَلَامٌ عَلَیْکَ۔‘‘[۲]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۵ مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**یکم مئی ۱۹۰۷ء** (الف) ’’۱ پوری ہوگئی۔ ۲ فَلْیَدْعُ زَبَانِیَۃَ[۳]۔ ۳ اے بسا خانۂ دشمن کہ تو ویراں کردی۔ ۴ اے بسا خانۂ دشمن کہ تو ویراں کردی۔‘‘[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۳۶،۳۵)

(ب) ’’یَاْتِیْکَ تَحَآئِفُ کَثِیْرَۃٌ۔‘‘[۵] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۵

بدر جلد ۶ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۶/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(ج) ’’وَاِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ۔‘‘[۶]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۸ مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۵ مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

---

۱ (ترجمہ) ۲ بخدا میں غالب ہوں اور عنقریب میری شوکت ظاہر ہوجائے گی۔ ۳ اور ہر ایک مرے گا مگر وہی (بچے گا) جو میری کشتی میں بیٹھ گیا۔ (بدر مورخہ ۱۱/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۲ (ترجمہ از ناشر) تجھ پر سلامتی ہو۔

۳ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ اور الحکم مورخہ ۳۰/اپریل ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ بھی یہ الہامات درج ہیں البتہ ’’ فَلْیَدْعُ زَبَانِیَۃَ ‘‘ کی بجائے ’’فَلْیَدْعُ الزَّبَانِیَۃَ ‘‘ کے الفاظ درج ہیں۔

۴ (ترجمہ) ۲ پس چاہیے کہ اپنے حمایتیوں کو بلالے تا پورا زور لگالیں۔ ۳ تُو نے کئی دشمنوں کے گھر ویران کئے۔ ۴ تُو نے کئی دشمنوں کے گھر ویران کئے۔ (بدر مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

۵ (ترجمہ) ۴ تیرے پاس بہت سے تحفے آئیں گے۔ (بدر مورخہ ۱۶/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۶ (ترجمہ) اگر تم شکر کرو تو مَیں زیادہ دوں گا۔ (بدر مورخہ ۲/مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۲؍مئی ۱۹۰۷ء** ''۱عنقریب ہے کہ تو اس جگہ سے بھاگ جائے۔عنقریب ہے کہ تو اس جگہ سے بھاگ جائے۔ ۲ اللہ رحم کرے گا۔اللہ رحم کرے گا۔ ۳ ان شہروں کو دیکھ کر رونا آتا ہے۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۱)

**۳؍مئی ۱۹۰۷ء** ''۱ جان تو قربان ہوئی ہے اس کی راہ میں اور کیا کریں۔ ۲ وہ دنیا کو چھوڑ جائے گی۔ ۳ غَارَبَتِ الشَّبَابُ۔''[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۳)

**۶؍مئی ۱۹۰۷ء** ''۱ وَاِمَّا نُرِیَنَّکَ بَعْضَ الَّذِیْ نَعِدُھُمْ اَوْ نَتَوَفَّیَنَّکَ۔[۲] ۲ اَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْھَرْ۔[۳] ۳ زبردست نشانوں کے ساتھ ترقی ہوگی۔''

(کاپی الہامات[۴] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۲)

**۲ تا ۷؍مئی ۱۹۰۷ء** ''۱ اَنْزَلْنَاہُ عَلٰی رَقِیْمَۃٍ مِّنْ مُّوْسٰی۔ ۲ اِنِّیْ مُھِیْنٌ مَّنْ اَرَادَ اِھَانَتَکَ۔ ۳ سَنَسِمُہٗ عَلَی الْخُرْطُوْمِ۔ ۴ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ ۵ سَاُرِیْکُمْ اٰیَاتِیْ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ۔''[۵]

(بدر جلد ۶ نمبر ۱۹ مورخہ ۹؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۸؍مئی ۱۹۰۷ء** ''روزِ حشر''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳۲)

---

[۱] (ترجمہ از ناشر) ۳ جوان چل بسے۔

[۲] (ترجمہ) ۱ یا تو ہم بعض وہ اپنی پیشگوئیاں جو وعید کے طور پر کفار کے حق میں ہیں تجھ کو دکھلا دیں گے اور یا تجھ کو وفات دے دیں گے۔ (بدر مورخہ ۹؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۳] (ترجمہ از ناشر) ۲ جہاں تک سوالی کا تعلق ہے تُو اسے مت جھڑک۔

[۴] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۹؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور الحکم مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں الہام نمبر ۱ و ۳ کی تاریخ نزول ۲ تا ۷؍مئی ۱۹۰۷ء درج ہے۔

[۵] (ترجمہ) ۱ ہم نے اس ارادہ کو موسیٰ کی تحریر پر اُتارا ہے یعنی موسیٰ نے ایسا ہی ارادہ بذریعہ تحریر ظاہر کیا۔ سو ہم نے اس سے اتفاقِ رائے کیا۔ ۲ مَیں اس شخص کی اہانت کروں گا جو تیری اہانت کرتا ہے۔ ۳ اس کے ناک پر یا منہ پر ہم آگ کا داغ لگائیں گے۔ ۴ اے میرے خدا! مَیں مغلوب ہوں تُو انتقام لے۔ ۵ مَیں تمہیں اپنے معجزات دکھلاؤں گا۔ مجھ سے جلدی مت کرو۔ (بدر مورخہ ۹؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۱۱رمئی ۱۹۰۷ء** ’’رؤیا۔ مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی کو دیکھا کہ وہ ہمارے مکان میں ایک جگہ بیٹھے ہوئے ہیں۔ مَیں نے اپنے کسی آدمی کو کہا کہ مولوی صاحب کو خاطر داری سے کھانا کھلانا چاہیے ان کو کوئی تکلیف نہ ہو۔

اِس رؤیا سے معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اَعلم کہ وہ دن نزدیک ہے کہ خدا تعالیٰ مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب کو خود رہنمائی کرے کیونکہ وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ یہ بھی ایک الہام سے معلوم ہوا کہ خدا تعالیٰ آخر وقت میں اُن کو سمجھا دے گا کہ انکار کرنا ان کی غلطی تھی اور یہ کہ مَیں اپنے دعویٰ مسیح موعود میں حق پر ہوں مگر معلوم نہیں کہ آخر وقت کے کیا معنی ہیں[1]۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۶رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۷رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

**۱۲رمئی ۱۹۰۷ء** (الف) ’’۱ بدی کا بدلہ بدی ہے اُس کو پلیگ ہوگئی۔ ۲ اس کا نتیجہ سخت طاعون ہے جو ملک میں پھیلے گی۔ ۳ کئی نشان ظاہر ہوں گے۔ ۴ اے بسا خانۂ دشمن کہ تو ویراں کردی۔ ان شہروں کو دیکھ کر رونا آتا ہے روز حشر ہے۔ ۵ اَعْیَیْنَاکَ۔[2] ۶ ایک ہولناک نشان۔ ۷ میری رحمت تجھ کو لگ جائے گی۔ ۸ اللہ رحم کرے گا۔ ۹ زبردست نشانوں کے ساتھ ترقی ہوگی۔ ۱۰ غَارَبَتِ الشَّبَابُ۔‘‘[3] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۸، ۲۹)

(ب) ’’کشف۔ آج ایک شخص مجھے کشفی طور پر دکھلایا گیا مگر مَیں اُس کی شکل بھول گیا صرف یہ یاد رہا کہ وہ ایک سخت دشمن ہے جو اپنی تقریروں اور تحریروں میں گالیاں دیتا ہے اور سخت بدزبانی

---

[1] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز فرماتے ہیں۔

’’میرے نزدیک اِس کی ایک تعبیر یہ بھی ہے کہ مولوی محمد حسین بٹالوی کے دولڑکے قادیان آئے۔ انہوں نے مدرسہ میں تعلیم حاصل کی اور میری بیعت میں شامل ہوئے۔ بعد میں گو انہوں نے کمزوری دکھائی مگر وہ اخلاقی کمزوری تھی مذہبی کمزوری نہیں تھی...... پس حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی یہ پیشگوئی درحقیقت میرے ہاتھ پر پوری ہوئی۔ اِس طرح وہ رؤیا بھی پورا ہوا جو کبڈی کے میچ کے متعلق مَیں نے دیکھا تھا اور جس میں مجھے بتایا گیا تھا کہ آخر مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی بھی اِس طرف آ جائیں گے۔‘‘ (الفضل مورخہ ۱۲رمئی ۱۹۴۴ء صفحہ ۲)

[2] (ترجمہ) ۵ یعنی ہم اِس قدر نشان دکھلائیں گے کہ تو دیکھتے دیکھتے تھک جائے گا۔ (بدر ۱۶رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[3] (ترجمہ از ناشر) ۱۰ جوان چل بسے۔

کرتا ہے۔ بعد اس کے الہام ہوا۔ **بدی کا بدلہ بدی ہے۔ اُس کو پلیگ ہوگئی۔**

یہ پیشگوئی ہے یعنی اُس کو پلیگ ہوجائے گی۔ پس مَیں یقین کرتا ہوں کہ جلد یا کچھ دیر کے بعد تم سن لوگے کہ کوئی ایسا سخت دشمن پلیگ کا شکار ہوجائے گا۔ اگر ایسا کوئی دشمن جس پر تمہارے دل بول اٹھیں کہ یہ الہام کا مستحق ہوسکتا ہے طاعون میں مبتلا نہ ہوا تو تمہارا حق ہے کہ تم تکذیب کرو۔

بعد اِس کے مجھے دکھلایا گیا کہ **’’ملک میں بہت غفلت اور گناہ اور شوخی پھیل گئی ہے اور لوگ تکذیب سے باز آنے والے نہیں جب تک خدا اپنا قوی ہاتھ نہ دکھلا دے۔‘‘**

بعد اِس کے الہام ہوا۔ ۱ **اس کا نتیجہ سخت طاعون ہے جو ملک میں پھیلے گی وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ**[1] ۲ **کئی نشان ظاہر ہوں گے۔** ۳ **کئی بھاری دشمنوں کے گھر ویران ہوجائیں گے۔ وہ دُنیا کو چھوڑ جائیں گے۔** ۴ **ان شہروں کو دیکھ کر رونا آئے گا۔** ۵ **وہ قیامت کے دن ہوں گے۔** ۶ **زبردست نشانوں کے ساتھ ترقی ہوگی۔** ۷ **ایک ہولناک نشان۔**

یعنی ان میں سے ایک ہولناک نشان ہوگا۔ شاید وہی زلزلہ ہو جس کا وعدہ ہے یا آسمان سے کوئی اَور نشان ظاہر ہو۔ یا طاعون قیامت کا نمونہ دکھلاوے۔

پھر خدا تعالیٰ مجھے مخاطب کرکے فرماتا ہے۔ کہ ۸ **میری رحمت تجھ کو لگ جائے گی۔ اللہ رحم کرے گا۔ وَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ**[2] ۹ **اَعْيَيْنَاكَ۔**‘‘[3]

(بدر جلد ۶ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۶؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

## ۱۳؍مئی ۱۹۰۷ء (الف) ’’ ۱ **سَنُنْجِيْكَ۔** ۲ **سَنُكْرِمُكَ اِكْرَامًا عَجَبًا۔**[4]

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) اس دن جھٹلانے والوں کے لئے تباہی ہوگی۔

[2] (ترجمہ از ناشر) ۸ اور اللہ تعالیٰ نہایت ہی اچھا سب سے بڑھ کر محافظ ہے۔ اور وہ ارحم الراحمین ہے۔

[3] (ترجمہ) ۹ یعنی ہم اِس قدر نشان دکھلائیں گے کہ تو دیکھتے دیکھتے تھک جائے گا۔ (بدر ۱۶؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[4] (ترجمہ) ۱ ہم عنقریب تجھ کو دشمنوں کے شر سے نجات دیں گے۔ ۲ اور ہم تجھے ایک عجیب طور پر بزرگی دیں گے۔

(بدر مورخہ ۱۶؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

۳ سَأُنْجِيْكَ۔ ۴ سَنُكْرِمُكَ اِكْرَامًا عَجَبًا۔ ۵ فَوَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ۔ ۶ اَللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔ ‘‘[1] (کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۶، ۲۵)

(ب) ’’ سَنُعْلِيْكَ‘‘[3]

(بدر جلد ۶ نمبر ۲۰ مورخہ ۱۶رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۷رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

**مئی ۱۹۰۷ء** ’’ ۱عنقریب تو اس جگہ نہیں رہے گا۔ ۲ غَارَبَتِ الشَّبَابُ۔‘‘[4]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۸)

**۱۸رمئی ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ ۱ خبر بد بیوم شُوم گزار۔[5] ۲ بیویوں کی بادشاہ۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۴)

(ب) ’’ فرمایا۔ مَیں نے خواب میں دیکھا تھا کہ بادل چڑھا ہے۔ مَیں ڈرا ہوں مگر کسی نے کہا کہ تمہارے لئے مبارک ہے۔ قرآن کریم سے بھی ثابت ہے کہ عذاب کو بادل کے رنگ میں دکھایا جاتا ہے۔‘‘

(الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۴رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۰۔ بدر جلد ۶ نمبر ۲۱ مورخہ ۲۳رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**۲۵رمئی ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ عَمَّرَهُ اللّٰهُ عَلٰى خِلَافِ التَّوَقُّعِ۔ ۲ اَمَّرَهُ اللّٰهُ عَلٰى خِلَافِ التَّوَقُّعِ۔ ۳ اَءَنْتِ لَا تَعْرِفِيْنَ الْقَدِيْرَ۔ ۴ لُطف کن لُطف کہ بیگانہ شود حلقہ بدوش۔‘‘[6]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۲۵)

---

[1] (ترجمہ از ناشر) ۳عنقریب میں تجھے نجات دوں گا۔ ۴ ہم تجھے ایک عجیب طور پر بزرگی عطا کریں گے۔ ۵ پس اس دن جھٹلانے والوں کے لئے تباہی ہوگی۔ ۶ اللہ تعالیٰ سب سے اچھا محافظ ہے اور وہ رحم کرنے والوں میں سے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۶رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۵ اور الحکم مورخہ ۱۷رمئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۷ میں الہام نمبر ۱ و ۲ درج ہیں۔

[3] (ترجمہ از ناشر) عنقریب ہم تجھے غالب کر دیں گے۔

[4] (ترجمہ از ناشر) ۲ جوان چل بسے۔

[5] (ترجمہ از ناشر) ۱ بُری خبر کو بُرے وقت کے لئے چھوڑ دے۔

[6] (ترجمہ از ناشر) ۱ اس کو خدا تعالیٰ امید سے بڑھ کر عمر دے گا۔ ۲ اس کو خدا تعالیٰ امید سے بڑھ کر امیر کرے گا۔ ۳ کیا تُو قادر کو نہیں پہچانتی۔ ۴ لطف و مہربانی کر کہ غیر بھی اپنا ہو جائے۔

**۲۸؍مئی ۱۹۰۷ء** ’’ شریف احمد کی نسبت اُس کی بیماری کی حالت میں الہامات ہوئے۔

۱ عَمَّرَہُ[ل] اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ۔ ۲ اَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ۔ ۳ اَءَنْتِ لَاتَعْرِفِیْنَ الْقَدِیْرَ۔ ۴ مُرَادُکَ حَاصِلٌ۔ ۵ اَللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۲۲ مورخہ ۳۰؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۹ مورخہ ۳۱؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

---

ل (ترجمہ) ۱ اس کو یعنی شریف احمد کو خدا تعالیٰ امید سے بڑھ کر عمر دے گا۔ (یہ الہام اس کی خطرناک بیماری کی حالت میں ہوا۔) ۲ اس کو یعنی شریف احمد کو خدا تعالیٰ امید سے بڑھ کر امیر کرے گا۔ ۳ کیا تُو قادر کو نہیں پہچانتی۔ (یہ اس کی والدہ کی نسبت الہام ہے)۔ ۴ تیری مراد حاصل ہو جائے گی۔ ۵ خدا سب سے بہتر حفاظت کرنے والا ہے اور وہ اَرحم الراحمین ہے۔ (بدر مورخہ ۳۰؍مئی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(نوٹ از سید عبدالحی) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الہامات عَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ اور اَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ کی تشریح میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ نے اپنے خطبہ جمعہ فرمودہ ۱۲؍دسمبر ۱۹۹۷ء میں فرمایا۔

’’آپ کو یہ بتانا چاہتا ہوں کہ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کچھ الہامات تھے جو حضرت مرزا شریف احمد صاحبؓ پر چسپاں کئے گئے اور مَیں وہ فرد واحد ہوں یا اور بھی شاید ہوں، جو شروع ہی سے یہ یقین رکھتا تھا کہ یہ الہامات اصل میں آپ کے صاحبزادہ حضرت مرزا منصور احمد صاحب سے متعلق ہیں۔ یہ امر واقعہ ہے کہ بعض پیشگوئیاں، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی ایسا واقعہ ہو چکا ہے، ایک شخص کے متعلق کی جاتی ہیں لیکن بیٹا مراد ہوتا ہے۔ وہ الہامات جیسا کہ میں اب آپ کے سامنے کھول کر بیان کروں گا بلاشبہ ایک ذرّہ بھی شک نہیں حضرت صاحبزادہ مرزا شریف احمد صاحبؓ کے بیٹے کی صورت میں پورے ہونے تھے اور آپ ہی پر ان کا اطلاق ہوتا ہے۔ وہ الہامات سنیے۔

شریف احمد کی نسبت اس کی بیماری کی حالت میں (یہ ۱۹۰۷ء کا واقعہ ہے) الہامات ہوئے ’’عَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ‘‘ اللہ نے اس کو لمبی عمر دی خلاف توقع۔

پھر فرمایا ’’اَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ‘‘ اللہ نے اسے صاحب امر بنایا یعنی امیر اور اس کا یہ امیر بننا خلاف توقع تھا۔ یعنی توقع نہیں کی جاسکتی تھی کہ یہ شخص اتنے لمبے عرصے تک امیر بنایا جائے۔

’’اَمَّرَہُ اللّٰہُ‘‘ کا مطلب یہ ہے کہ اسے امیر بنایا جائے گا۔ یعنی صاحب امر بنائے گا اور ایک دوسرے الہام سے بعینہٖ یہی بات ثابت ہے جس میں فرمایا گیا ہے کہ ’’وہ بادشاہ آیا‘‘ اور اس کی تشریح میں (حضرت مسیح موعودؑ) فرماتے ہیں کہ

**۱۹۰۷ء** چند دن ہوئے مجھ کو الہام ہوا تھا کہ

## ’’لاہور سے ایک افسوسناک خبر آئی‘‘

بقیہ حاشیہ۔ قاضی کے متعلق یہ الہام ہوا ہے وہ قاضی یعنی صاحب امر بنایا جائے گا۔ ......حضرت مرزا شریف احمد صاحب کی عمر تو لمبی نہیں تھی۔ اپنے بھائیوں سے چھوٹی عمر میں فوت ہو گئے اور خلاف توقع لمبی عمر کہنا یہ ایک قسم کا خواہش کا اظہار تو ہے لیکن واقعات کا اظہار نہیں اور آپ کے سپرد امارت کبھی نہیں کی گئی۔ مجھے نہیں یاد شاید ہی کبھی آپ کو امیر بنایا گیا ہو ورنہ آپ امیر نہیں بنائے جاتے تھے۔ یہ وجہ تھی کہ ہمیشہ ان دونوں الہامات کو حضرت مرزا منصور احمد صاحب کے متعلق سمجھتا تھا اور آپ کی زندگی اس کی گواہ ہے، اس کثرت سے آپ کو شدید دل کے حملے ہوئے ہیں کہ ہر حملے پر ڈاکٹر کہتے تھے کہ اب یہ ہاتھ سے گئے اور پھر اللہ تعالیٰ خلاف توقع آپ کو ٹھیک کر دیتا تھا اور سب ڈاکٹر حیرت سے دیکھتے تھے کہ ان کے ساتھ کیا ہو رہا ہے...... اس لئے ان کے متعلق یہ الہامات لازماً پورے اُترتے ہیں کہ ’’عَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ ‘‘بغیر توقع کے لمبی عمر اور بغیر توقع کے بار ہا عمر پانا یہ آپ کی ذات میں دونوں باتیں بعینہٖ صادق آتی ہیں۔

پھر ’’اَمَّرَہُ اللّٰہُ عَلٰی خِلَافِ التَّوَقُّعِ ‘‘ یعنی ان کو امارت بھی ایسی دی جائے گی کہ اس کے متعلق توقع نہیں کی جاسکتی۔ مَیں نے حساب لگایا ان کی امارت کا تو آپ یہ سن کر حیران ہوں گے کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ کے زمانے میں ان کو امیر بنانا شروع کیا گیا ہے اور اس سے پہلے حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ کی باون سالہ خلافت میں اتنا عرصہ کبھی کسی کو امیر نہیں بنایا گیا جتنا ان کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ اور میرے دور میں امیر بنایا گیا۔ پینتالیس بار آپ امیر مقامی مقرر ہوئے ہیں اور اس ہجرت کے دور میں تقریباً چودہ سال مسلسل امیر مقامی بنے رہے ہیں۔ یہ ہے خلاف توقع۔ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ خلیفہ کی موجودگی میں کوئی شخص اتنا لمبا عرصہ امیر بنا رہے۔ وہ امارت مقامی جو خود خلیفہ کے اپنے قبضے میں ہوا کرتی ہے اور اس کی وہاں موجودگی میں صدر عمومی ہے جو عمومی انتظام چلاتا ہے۔ مگر خلیفہ کی موجودگی میں امیر مقامی وہی ہوتا ہے۔ پس آپ عملاً میری جگہ بیٹھ گئے یعنی جس کرسی پر مَیں بیٹھا کرتا تھا اس پر میرے کہنے کے مطابق آپ براجمان ہوئے اور آپ نے تمام امور کو نہایت بہادری سے انجام دیا۔

’’وہ بادشاہ آیا‘‘ کے الہام کے متعلق (حضرت مسیح موعود علیہ السلام) فرماتے ہیں۔ فرمایا! دوسرے نے کہا ابھی تو اس نے قاضی بننا ہے۔ یعنی اس الہام کے ساتھ یہ آواز بھی آئی۔ قاضی حَکَم کو بھی کہتے ہیں۔ قاضی وہ ہے جو تائید حق کرے اور باطل کو رد کر دے۔ یہ خوبی بھی حضرت صاحبزادہ مرزا منصور احمد صاحب میں غیر معمولی طور پر پائی جاتی تھی۔ باطل کو رد کرنے کے معاملے میں اتنا بہادر انسان میں نے اور شاذ ہی دیکھا ہو۔

یہ صورت حال ایک اور الہام کو بھی یاد کرا رہی ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام مرزا شریف احمد صاحب کو مخاطب

اِس الہام کی وجہ سے ہم نے ایک آدمی لاہور بھیج کر پچھوایا بھی تھا کہ وہاں کے دوستوں کا کیا حال ہے مگر کیا معلوم تھا کہ یہ چند دن کے بعد پورا ہوگا۔[۱] (بدر جلد ۶ نمبر ۲۷ مورخہ ۴؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

**۱۲؍جون ۱۹۰۷ء** الہام۔ ''رَبِّ اَرِنِیْ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ ''[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۴)

**۱۹۰۷ء** ''اُرِیْكَ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ۔''[۳] (بدر جلد ۶ نمبر ۲۷ مورخہ ۴؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

---

بقیہ حاشیہ۔ کر کے کشف میں کہتے ہیں کہ ''اب تو ہماری جگہ بیٹھ اور ہم چلتے ہیں'' اب ظاہر بات ہے کہ یہ الہام حضرت مرزا شریف احمد صاحب کے متعلق پورا نہیں ہوا...... یہ بات بعینہٖ آپ کی ذات پر پوری ہوئی ہے۔ وہ امارت مقامی جس میں مَیں بیٹھا کرتا تھا اب ظاہر ہے کہ مَیں اِس وقت حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا نمائندہ ہوں، اِس وقت میاں شریف احمد صاحب موجود نہیں ہیں۔ اگر کوئی شخص موجود ہے تو یہ آپ کا بیٹا ہے جس کے متعلق بعینہٖ یہ الفاظ پورے ہوتے ہیں ''اب تو ہماری جگہ بیٹھ اور ہم چلتے ہیں'' یقیناً آپ کا ایک مقام تھا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی پیشگوئیوں سے وہ مقام بنا ہے اور اُبھرا ہے اور آئندہ آنے والی تاریخ نے ثابت کر دیا ہے کہ آپ کا وجود ایک مبارک وجود تھا جسے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا روحانی بیٹا ہونے کا شرف بھی حاصل ہے۔ جو کچھ بھی اپنے بیٹے کے متعلق دیکھا وہ ان کے بیٹے کے متعلق پورا ہوا۔ اب جبکہ مَیں نے ان کی جگہ ناظر اعلیٰ اور امیر مقامی ان کے صاحبزادے مرزا مسرور احمد کو بنایا ہے تو میرا اس الہام کی طرف بھی دھیان پھرا کہ گویا آپ اب یہ کہہ رہے ہیں کہ میری جگہ بیٹھ۔ یہ ساری باتیں ہمیں یقین دلاتی ہیں کہ حضرت صاحبزادہ مرزا منصور احمد صاحب کی روح ایک پاک روح تھی، بہت دلیر انسان، خلافت کے حق میں ایک سونتی ہوئی تلوار تھے...... اب میں ساری جماعت کو حضرت صاحبزادہ مرزا منصور احمد صاحب کے لئے دعا کی طرف توجہ دلاتا ہوں اور میں مرزا مسرور احمد صاحب کے متعلق بھی کہ اللہ تعالیٰ ان کو بھی صحیح جانشین بنائے۔ ''تو ہماری جگہ بیٹھ جا'' کا مضمون پوری طرح ان پر صادق آئے اور اللہ تعالیٰ ہمیشہ خود ان کی حفاظت فرمائے اور ان کی اعانت فرمائے۔'' (الفضل انٹرنیشنل لندن ۳۰؍جنوری تا ۵؍فروری ۱۹۹۸ء)

۱؎ چنانچہ چند روز کے بعد خبر آئی کہ مریض فوت ہوگیا ہے (جو) ایک معصوم بچہ تھا۔ (ایڈیٹر بدر۔ پرچہ مذکورہ بالا)

۲؎ (ترجمہ از مرتّب) اے میرے ربّ مجھے وہ زلزلہ دکھا جو قیامت کا نمونہ ہوگا۔

۳؎ (ترجمہ) یعنی مَیں تجھے وہ زلزلہ دکھاؤں گا جو قیامت کا نمونہ ہوگا۔ (بدر مورخہ ۴؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**۴؍جولائی ۱۹۰۷ء** ’’۴؍جولائی ۱۹۰۷ء روز پنج شنبہ بوقت چار بجے دن کے دیکھا کہ کچھ چنے پسے ہوئے ہیں یعنی چنوں کی دال بریاں ہے اس میں میوہ یعنی کشمش ملی ہے۔ مَیں چنوں میں سے کشمش کے دانے کھاتا ہوں۔

پھر الہام ہوا۔ خَیْرٌ لَّھُمْ ۔ خَیْرٌ لَّھُمْ ۔ پھر اسی طرح چند پیسے دیکھے۔

(والدہ محمود کی طرف خیال تھا خدا خیر کرے۔)

یہ خواب اور الہام اس طرح پورے[1] ہوگئے کہ شام کو میرا آدمی والدہ محمود اور سب کو گاڑی میں سوار کرا کر واپس آیا اور اس نے بیان کیا کہ ریزروگاڑی کا بندوبست نہیں ہوا تھا اس لئے معمولی گاڑی میں سوار ہونا پڑا اور یہی رنج کا باعث ہوگیا۔ مگر اس کے ساتھ پھر اور مجھے خیال آتا ہے کہ رنج دِہ دو چیزیں دکھلائی گئی ہیں یعنی چنے اور پیسے ایسا ہی خیر و عافیت کی بابت دو الہام ہیں۔ خَیْرٌ لَّھُمْ ۔ خَیْرٌ لَّھُمْ ۔

اس لئے خطرہ ہے کہ اور رنج پیش نہ آیا ہو۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ ۔‘‘

(کاپی الہامات[2] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۳، ۲۲، ۲۱)

---

[1] (نوٹ از ایڈیٹر الحکم) ’’اِس الہام اور خواب کی جبکہ اچھی طرح اشاعت ہوگئی تو قریب شام کے اپنا ایک آدمی جو سب قافلہ کو ریل پر سوار کر کے واپس آیا تھا اُس کی زبانی معلوم ہوا کہ عین دوپہر کی گرمی میں ریل کے اندر مسافروں کی کشاکش سے بچنے کے واسطے جو انتظام ریزرو کا کیا گیا تھا وہ نہ ہو سکا کیونکہ لاہور سے کوئی الگ گاڑی اِس مطلب کے واسطے نہ پہنچ سکی تھی اور اِس سبب سے تشویش ہوئی۔ اِس طرح خواب کا حصّہ پورا ہوا مگر پھر بھی بموجب بشارت الہام کے خیریت رہی اور معمولی گاڑی میں آرام سے بیٹھ کر چلے گئے۔‘‘

(الحکم مورخہ ۱۰؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۲۔ بدر مورخہ ۱۱؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[2] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۱ جولائی ۱۹۰۷ صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰ جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۲ میں یہ خواب ان الفاظ میں درج ہے۔’’ فرمایا کہ آج دو بجے دن کے مجھے خیال آیا کہ ہمارے گھر کے آدمی اَب شاید امرتسر پہنچ گئے ہوں گے اور یہ بھی خیال تھا کہ امن و امان سے لاہور میں پہنچ جائیں۔ تب اِس خیال کے ساتھ ہی کچھ غنودگی ہوئی تو کیا دیکھتا ہوں کہ نخود کی دال (جو رنج اور ناخوشی پر دلالت کرتی ہے) میرے سامنے پڑی ہے اور اس میں کشمش کے دانے قریباً اسی قدر ہیں اور مَیں اُس میں سے کشمش کے دانے کھا رہا ہوں اور میرے دل میں خیال گذر رہا ہے کہ یہ ان کی حالت کا نمونہ ہے اور دال سے مراد کچھ رنج اور ناخوشی ہے کہ سفر میں ان کو پیش آئی ہے یا آنے والی ہے۔ پھر اسی حالت میں میری طبیعت الہامِ الٰہی کی طرف منتقل ہوگئی اور اِس بارے میں الہام ہوا۔ خَیْرٌ لَّھُمْ یعنی ان کے لئے بہتر ہے۔ ان کے لئے

**۱۹۰۷ء** ''ایک[1] دفعہ ہم کو سخت دردِ گردہ تھا۔ کسی دوا سے آرام نہ ہوتا تھا۔ الہام ہوا۔

اَلْوَدَاع

اس کے بعد دَرد بالکل یک دفعہ بند ہو گیا تب معلوم ہوا کہ یہ الوداع دَرد کا تھا۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۲۸ مورخہ ۱۱ر جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

**۷ر جولائی ۱۹۰۷ء** ''حالیا مصلحتِ وقت دراں می بینم''[2]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲۰)

**۱۲ر جولائی ۱۹۰۷ء** '' رَبِّ اَخْرِجْنِیْ مِنَ النَّارِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَخْرَجَنِیْ مِنَ النَّارِ۔ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَ اَلُوْمُ مَنْ یَّلُوْمُ۔ وَ اُعْطِیْکَ مَا یَدُوْمُ۔ وَ لَنْ اَبْرَحَ الْاَرْضَ اِلَی الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ۔[3]

پھر الہام ہوا۔ حالیا مصلحتِ وقت دراں می بینم۔

---

بقیہ حاشیہ۔ بہتر ہے۔ بعد اس کے اسی نظارۂ خواب میں چند پیسے دیکھے کہ وہ غم اور تشویش پر دلالت کرتے ہیں جیسا کہ چنے کی دال بھی ایک ناگوار اور رنج کے امر پر دلالت کرتی ہے۔ فقط......

اس کے بعد حضرت اقدسؑ نے فرمایا کہ خواب اور الہام تو ایک طرح پورا ہو گیا ہے۔ مگر ایک خیال مجھے باقی ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ چیزیں جو رَنج اور خوشی پر دلالت کرتی ہیں وہ دوبارہ دکھلائی گئی ہیں۔ یعنی اوّل چنے کی دال دکھلائی گئی اور پھر چند پیسے دکھلائے گئے۔ ایسا ہی الہام بھی دو دفعہ ہوا کہ خَیْرٌ لَّھُمْ۔ خَیْرٌ لَّھُمْ۔ اِس لئے دل میں ایک یہ خیال ہے کہ خدانخواستہ کوئی اَور امرِ مکروہ پیش نہ آیا ہو جس کیلئے دو دفعہ ایسی چیزیں دکھلائیں گئیں کہ علمِ تعبیر کی رُو سے رنج اور تشویش پر دلالت کرتی ہیں اور ایسا ہی اُن سے محفوظ رکھنے کیلئے دو دفعہ یہ الہام ہوا کہ خَیْرٌ لَّھُمْ۔ خَیْرٌ لَّھُمْ۔ یہ میرا خیال ہے۔ خدا تعالیٰ ہر ایک رنج سے محفوظ رکھے۔ آمین۔''

[1] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) چونکہ اِس الہام کی تاریخ کا پتہ نہیں لگ سکا اِس لئے اسے اشاعت کی تاریخ میں درج کیا گیا۔

[2] (ترجمہ از مرتّب) ابھی مَیں اسی میں مصلحتِ وقت دیکھتا ہوں۔

[3] (ترجمہ) اے میرے ربّ مجھے آگ سے نکال۔ سب تعریف اللہ کے لئے ہے جس نے مجھے آگ سے نکالا۔ مَیں رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا اس کو ملامت کروں گا جو اُسے ملامت کرے۔ اور تجھے وہ چیز عطا کروں گا جو ہمیشہ رہے۔ اور وقتِ معلوم تک مَیں زمین پر رہوں گا۔ (بدر مورخہ ۱۸ر جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

پھر دیکھا کہ گویا کسی نے میرے مقابل پتنگ چڑھائی ہے یا یہ کہ کئی لوگوں نے چڑھائی ہیں وہ پتنگ ٹوٹ گئے اور میں نے ان کو نیچے کی طرف گرتے دیکھا تب کسی نے کہا۔ **غلام احمد کی جَے۔''**[۱]

(کاپی الہامات[۲] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۹،۲۰)

---

۱؎ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے فتنۂ احرار کے دَوران میں ۱۴؍جون ۱۹۳۵ء میں خطبہ جمعہ کے دَوران میں فرمایا ''اِن الہامات کے بعد حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں کوئی خاص مصائب نہیں آئے جس سے ثابت ہے کہ یہ الہامات آئندہ زمانہ کے متعلق ہیں...... دیکھو ان الہامات میں کِس طرح بتایا گیا ہے کہ آپ کے متّبعین کے لئے ایک جہنّم تیار کی جائے گی۔ یہ جہنّم چونکہ آپ کے زمانہ میں نہیں اِس لئے لازماً آپ کے بعد کے زمانہ کے لئے ماننی پڑے گی مگر اللہ تعالیٰ آپ کے ساتھیوں کو اس سے بچالے گا۔ کثرت سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو گالیاں دی جائیں گی جن کا جواب خود خدا دے گا اور اُس وقت تک تائیدِ الٰہی ختم نہ ہوگی جب تک احمدیت کی فتح نہ ہو اور دُنیا میں غلام احمد کی جَے کے نعرے بلند نہ ہوں۔ جے کا لفظ بتاتا ہے کہ اِس مخالفت میں ہندو بھی مسلمانوں کے ساتھ شریک ہوں گے لیکن بتادیا ہے کہ آخر وہ جَے کہنے پر مجبور ہوں گے۔ پس اللہ تعالیٰ کے کلام میں خبریں ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد ابتلاء آئیں گے اور سخت آئیں گے۔ گالیاں دی جائیں گی۔ ہندو بھی مخالفت میں مسلمانوں کے ساتھ شامل ہو جائیں گے مگر اللہ تعالیٰ احمدیت کو فتح دے گا حتی کہ مخالف بھی پکار اُٹھیں گے کہ غلام احمد کی جَے۔'' (الفضل مورخہ ۱۷؍جون ۱۹۳۵ء صفحہ ۴)

۲؎ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۸؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۷؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں ان الہامات ورؤیا کے بارہ میں تحریر ہے کہ

''یہ اشتہار[۳] مَیں نے پڑھا اور ان لوگوں کی سخت زبانی پر افسوس ہوا مگر یہ الہام ہوا۔ حالیا مصلحتِ وقت دراں می بینم اور یہ بات سچ ہے کہ کوئی نبی یا رسول ایسا نہیں جو اس کو ستایا نہیں گیا اور عجیب بات یہ ہے کہ جھوٹوں کے ساتھ ایسا معاملہ نہیں ہوتا......

پھر دیکھا کہ میرے مقابل پر کسی آدمی نے یا چند آدمیوں نے پتنگ چڑھائی ہے اور وہ پتنگ ٹوٹ گئی اور میں نے اس کو زمین کی طرف گرتے دیکھا۔ پھر کسی نے کہا۔ غلام احمد کی جے۔ یعنی فتح۔''

---

۳؎ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یعنی ''فتویٰ علماء روہیل کھنڈ بابت میرزا قادیانی مدعی نبوت۔'' محررہ صفر ۱۳۲۴ھ بمطابق اپریل ۱۹۰۶ء۔ (دیکھیے بدر مورخہ ۱۸؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم مورخہ ۱۷؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**۱۹؍جولائی[1] ۱۹۰۷ء** ۱۔ ’’ اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اَقُوْمُ وَ اَرُوْمُ مَا یَرُوْمُ۔‘‘[2]

۲۔ (رؤیا) ’’ اور مَیں نے دیکھا کہ بہت سی بادام کی گریاں یعنی مغز میرے پاس ہیں مَیں نے چاہا کہ کچھ کھالوں تب معلوم ہوا کہ یہ تو صرف کشف ہے۔ پہلے تو یہی محسوس ہوا کہ درحقیقت بادام کے مغز میرے پاس ہیں اور پھر کھانے کے لئے اٹھا تو معلوم ہوا کہ محض کشف تھا۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۸، ۱۷)

**۲۰؍جولائی ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ رَبِّ اَرِنِیْ حَقَآئِقَ الْاَشْیَآءِ۔[3] ۲ ایسوسی ایشن۔‘‘[4]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۵؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۶ مورخہ ۲۴؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

**۲۰؍جولائی ۱۹۰۷ء** ’’ حضرت نے ایک خواب میں دیکھا کہ ہمارے مکان میں ایک بکرا ذبح[5] کیا گیا ہے۔ ان ایام میں حضرت مولوی نورالدین صاحب علیل تھے چنانچہ اسی واسطے مولوی صاحب کو دوسرے مکان پر رکھا گیا۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۷ء ضمیمہ ’’ب‘‘)

**۲۸؍جولائی ۱۹۰۷ء روز شنبہ** ’’ ۱ اِنِّیْ مُھِیْنٌ مَّنْ اَرَادَ اِھَانَتَکَ۔ ۲ اِنِّیْ مُعِیْنٌ مَّنْ اَرَادَ اِعَانَتَکَ۔[6] ۳ ہیضہ کی آمد ن ہونے والی ہے۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۶)

---

۱؎ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۵؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۲۴؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۶ میں ان الہامات کی تاریخ نزول ۲۰؍جولائی ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۲؎ (ترجمہ) مَیں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا اور اس بات کا قصد کروں گا جس کا وہ قصد کرے۔

(بدر مورخہ ۲۵؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۳؎ (ترجمہ) اے میرے ربّ! مجھے اشیاء کے حقائق دکھلا۔ (بدر مورخہ ۲۵؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۴؎ Association

۵؎ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) دراصل اس سے صاحبزادہ مبارک احمد کی وفات مراد تھی جو ۱۶؍ستمبر ۱۹۰۷ء کو وقوع میں آئی۔

۶؎ (ترجمہ) ۱ جو تیری اہانت چاہے گا مَیں اُسے ذلیل کروں گا۔ ۲ جو تیری مدد کا ارادہ کرے گا مَیں اس کا مددگار ہو جاؤں گا۔ (بدر مورخہ یکم اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(نوٹ از ناشر) بدر مورخہ یکم اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۳۱؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں یہ الہامات ترتیب کے اختلاف سے درج ہیں۔

**۲۹؍جولائی ۱۹۰۷ء** ’’۲۹؍جولائی ۱۹۰۷ء روز دوشنبہ میں میں نے خواب[۱] میں دیکھا کہ مَیں نے محمدی کو تین روپیہ دیئے ہیں گویا قبر وغیرہ سامان کے لئے اور میں نے اس کو (کہا) کہ کفن مَیں اپنی طرف سے دوں گا۔ ذہن میں ہے کہ ایک شخص فوت ہوگیا ہے وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔‘‘ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۱۵)

**۱۹۰۷ء**[۲] ’’لَا تَنْقَطِعُ الْاَعْدَآءُ اِلَّا بِمَوْتِ اَحَدٍ مِّنْھُمْ۔‘‘[۳]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۱ مورخہ یکم اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۶۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۸ مورخہ ۱۰؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**یکم اگست ۱۹۰۷ء** (الف) ’’۱ رَبِّ اجْعَلْنِیْ غَالِبًا عَلٰی غَیْرِیْ۔[۴] ۲ میری فتح۔ ۳ اَیُّھَا الْکُفَّارُ اقْتُلُوا الْفُجَّارَ۔‘‘[۵] (کاپی الہامات[۶] حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۱۴)

(ب) ’’اِنِّیْ مَعَ الْاَفْوَاجِ اٰتِیْکَ بَغْتَةً۔‘‘[۷]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۲ مورخہ ۸ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۸ مورخہ ۱۰؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**۸؍اگست ۱۹۰۷ء** ’’۱ سَلَامٌ۔ ۲ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔ ۳ اِنِّیْ مَعَ اللّٰہِ۔‘‘[۸]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۵؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۷؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۹؍اگست ۱۹۰۷ء** (الف) ’’۱ شَرَّفْنَا بِکَلَامٍ مِّنَّا۔ ۲ شَرَّفْنَا بِاِکْرَامٍ مِّنَّا۔ ۳ اِنِّیْ مُبَشِّرٌ۔‘‘[۹]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعودعلیہ السلام صفحہ ۱۴ و ۳۔ بدر جلد ۶ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۵؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۷؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

---

۱ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ یکم اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۳۱؍جولائی ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں خواب کے الفاظ یوں ہیں۔ ’’اور خواب میں دیکھا کہ میں نے ایک عورت کو تین روپیہ دیئے ہیں اور اسے کہتا ہوں کہ کفن کے لئے میں آپ دوں گا۔ گویا کوئی مرگیا ہے اُس کی تجہیز و تکفین کے لئے طیاری کی ہے۔‘‘

۲ (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ الہام دراصل پرانا ہے مگر تاریخ کی تعیین نہ ہوسکنے کی وجہ سے سالِ اشاعت میں درج کیا گیا ہے۔ ۳ (ترجمہ) دشمن نہیں منقطع ہوں گے مگر ان میں سے ایک کی موت کے ساتھ۔ (بدر مورخہ یکم اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

۴ (ترجمہ) اے میرے ربّ مجھے میرے غیر پر غالب کر۔ (بدر مورخہ ۸؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴) ۵ (ترجمہ از ناشر) اے کافرو فاجروں کو قتل کرو۔

۶ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۸؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۰؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں الہام نمبر ۳ درج نہیں۔

۷ (ترجمہ) مَیں اپنی فوجوں سمیت تیرے پاس اچانک آؤں گا۔ (بدر مورخہ ۸؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۸ (ترجمہ) ۱ سلامتی۔ ۲ خدا ہمارے ساتھ ہے ۳ مَیں خدا کے ساتھ ہوں۔ (بدر مورخہ ۱۵؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۹ (ترجمہ) ۱ ہم نے اپنے کلام سے مشرف کیا ۲ ہم نے اپنے اکرام سے مشرف کیا ۳ مَیں بشارت دینے والا ہوں۔ (بدر مورخہ ۱۵؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

(ب) فیصلہ نامنظور کردو۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳)

**۱۰/اگست ۱۹۰۷ء** ۱۔'' ۱ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔ ۲ اِنِّیْ مَعَ اللّٰہِ۔[۱]

۲۔ رؤیا۔ دیکھا محمدی نے کچھ گوشت قربانی کا دیا ہے۔

۳۔ ۱ عبرت بخش سزائیں دی گئیں۔ ۲ عبرت بخش سزائیں دی گئیں۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳)

**۱۳/اگست ۱۹۰۷ء** '' ۱ عبرت بخش سزائیں دی گئیں۔ ۲ اِنِّیْ مِنَ النّٰظِرِیْنَ۔ ۳ اِنِّیْ اَنْزَلْتُ مَعَکَ الْجَنَّۃَ۔''[۲]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۵/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۷/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۱۴/اگست ۱۹۰۷ء** '' آج ہمارے گھر میں پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم آئے، آ گئے، عزت اور سلامتی۔'' (بدر جلد ۶ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۵/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۷/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۱۷/اگست ۱۹۰۷ء** '' اِنَّ خَبَرَ رَسُوْلِ اللّٰہِ وَاقِعٌ۔[۳]

فرمایا۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی پیشگوئی کے ظہور کا وقت قریب آ گیا ہے۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۴ مورخہ ۲۲/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۷۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۴/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۱۸/اگست ۱۹۰۷ء** '' صبح نماز سے پہلے کشف[۴] میں دیکھا کہ ایک بڑا ستارہ ٹوٹا ہے جو خوب زور سے چمکتا ہوا شمال مشرق کی جانب سے سیدھا سر تک آ کر گم ہو گیا ہے۔

---

[۱] (ترجمہ) ۱ خدا ہمارے ساتھ ہے ۲ مَیں خدا کے ساتھ ہوں۔ (بدر مورخہ ۱۵/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۲] (ترجمہ) ۱ مَیں دیکھنے والوں میں سے ہوں۔ ۲ مَیں نے تیرے ساتھ بہشت کو اُتارا ہے۔

(بدر مورخہ ۱۵/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۳] (ترجمہ) رسول اللہ نے جو خبر بتلائی تھی وہ واقع ہونے والی ہے۔ (بدر مورخہ ۲۲/اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۷)

[۴] (نوٹ از مولانا جلال الدین شمسؓ) یہ کشف ظاہری رنگ میں بھی پورا ہوا چنانچہ ۶/ستمبر ۱۹۰۷ء کو بوقت صبح صادق ایک ستارہ ٹوٹا۔ شمال سے ظاہر ہو کر جنوب کو گیا۔ جو پہلے سُرخ رنگ تھا بعد میں سبز رنگ ہو گیا۔ روشنی میں دسویں رات کے چاند سے کم نہ تھا۔ غائب ہونے پر دہشت ناک آواز گولے کی سنی گئی۔ دیکھیے بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹/ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۷۔

فرمایا۔ آج ہی ہماری لڑکی[1] نے بھی رؤیا میں دیکھا ہے کہ آسمان پر ستارے ٹوٹتے ہیں اور دھواں ہو کر چلے جاتے ہیں۔ ایک فرشتہ پاس کھڑا ہے جو کہتا ہے کہ یہ دشمن مرتے ہیں۔

فرمایا۔ یہ خواب شاید ہماری خواب کی تعبیر ہے۔ ہماری لڑکی کو خواب بہت آتے ہیں اور اکثر سچے ہوتے ہیں۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۴ مورخہ ۲۲؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۷۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۴؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**۱۹؍ اگست ۱۹۰۷ء** '' آید آں روزے کہ مستخلص شود ''[2]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۴ مورخہ ۲۲؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۷۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۴؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**اگست ۱۹۰۷ء** ''اِنِّیْ مَعَکَ یَا اِبْرَاھِیْمُ۔ لَا تَخَفْ صَدَّقْتُ قَوْلِیْ۔''[3]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴)

**۲۳؍ اگست ۱۹۰۷ء** (الف) ''اِنَّ[4] الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ سَیَنَا لُھُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ یَوْمَ تَاْتِی السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِیْنٍ۔ اِنَّ خَبَرَ رَسُوْلِ اللّٰہِ وَاقِعٌ۔ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا اِنَّ رَبِّیْ کَرِیْمٌ قَرِیْبٌ۔ اِنَّہٗ فَضْلُ رَبِّیْ اِنَّہٗ کَانَ بِیْ حَفِیًّا۔ اِنِّیْ مَعَکَ یَا اِبْرَاھِیْمُ۔ لَا تَخَفْ صَدَّقْتُ قَوْلِیْ۔'' (بدر جلد ۶ نمبر ۳۵ مورخہ ۲۹؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۱ مورخہ ۳۱؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

(ب) '' سَیَنَالُھُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ۔''[5]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۲؍ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

---

[1] مراد حضرت نواب مبارکہ بیگم صاحبہ۔ (مرزا بشیر احمد)

[2] (ترجمہ از مرتّب) وہ دن آ رہا ہے کہ وہ تکلیف سے رہائی پائے۔

[3] (ترجمہ) مَیں تیرے ساتھ ہوں اے ابراہیم۔ تو کچھ خوف نہ کر۔ مَیں نے اپنی بات کو سچا کر دکھایا۔

(بدر مورخہ ۲۹؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[4] (ترجمہ) تحقیق وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور خدا تعالیٰ کی راہ سے روکا ان کو ان کے ربّ سے غضب پہنچے گا جس دن آسمان کھلے طور پر دھواں لائے گا اللہ کے رسول نے جو خبر دی تھی وہ واقع ہونے والی ہے غم نہ کر تحقیق اللہ ہمارے ساتھ ہے تحقیق میرا ربّ سخی ہے اور نزدیک ہے میرے ربّ نے فضل کیا وہ مجھ پر مہربان ہے مَیں تیرے ساتھ ہوں اے ابراہیم۔ تو کچھ خوف نہ کر۔ مَیں نے اپنی بات کو سچا کر دکھایا۔ یعنی سچی کر کے دکھاؤں گا۔ (بدر مورخہ ۲۹؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[5] (ترجمہ) قریب ہے کہ ان کو اُن کے ربّ کا غضب پہنچے گا۔ (بدر مورخہ ۲۹؍ اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

## ۲۷؍اگست ۱۹۰۷ء           ’’ قبول ہوگئی۔نو دن کا بخار ٹوٹ گیا۔‘‘ [۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴)

---

۱ (نوٹ) بدر مورخہ ۲۹؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۳۱؍اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں ان الہامات کے بارہ میں تحریر ہے کہ ’’صاحبزادہ میاں مبارک احمد صاحب جو سخت تپ سے بیمار ہیں اور بعض دفعہ بے ہوشی تک نوبت پہنچ جاتی ہے اور ابھی تک بیمار ہیں، اُن کی نسبت آج الہام ہوا۔

’’قبول ہوگئی۔نو دن کا بخار ٹوٹ گیا‘‘

(فرمایا) یعنی یہ دعا قبول ہوگئی کہ اللہ تعالیٰ میاں صاحب موصوف کو شفا دے۔یہ پختہ طور پر یاد نہیں رہا کہ کس دن بخار شروع ہوا تھا لیکن خدا تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے میاں کی صحت کی بشارت دی اور نویں دن تپ کے ٹوٹ جانے کی خوشخبری پیش از وقت عطا کی ہے۔نویں دن کی تصریح نہیں کی اور نہ ہو سکتی ہے لیکن یہ معلوم ہوتا ہے کہ تپ کی شدید حالت جس دن سے شروع ہوئی وہ ابتدا مرض کا ہوگا۔وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔‘‘ [۲]

۲ (نوٹ از ایڈیٹر بدر) ’’اگست گذشتہ میں مبارک احمد تپ شدید سے سخت بیمار ہوگیا تھا یہاں تک کہ بار بار غشی تک نوبت پہنچتی تھی اور تپ ایک سَو پانچ درجہ تک پہنچ گیا اور سر مارنے کی ایسی حالت تھی کہ سرسام کا خوف ہوکر نومیدی کی حالت ہو چکی تھی۔ایسی حالت میں الہام ہوا کہ ’’نو دن کا بخار ٹوٹ گیا۔‘‘ یہ الہام اخبار بدر مورخہ ۲۹؍اگست میں قبل از وقت چھپ گیا تھا۔چنانچہ اس کے مطابق ۳۰؍اگست ۱۹۰۷ء کو بخار بالکل ٹوٹ گیا اور مبارک احمد تندرست ہوکر باغ سَیر کرنے کے لئے چلا گیا اور پھر چند روز بخار رہ کر ۱۴؍ستمبر ۱۹۰۷ء کو ٹوٹ گیا اور لڑکا بالکل صحت یاب ہوگیا اور لڑکے نے خود کہا کہ مَیں بالکل تندرست ہوں اور کھیلنا شروع کیا۔اس بیماری سے تو شفا ہوئی لیکن خدا تعالیٰ کا ایک پرانا فرمودہ پورا ہونا تھا اِس واسطے ایک دوسرے مرض سے مبارک احمد پھر بیمار ہوا کیونکہ ضرور تھا کہ خدا کے منہ کی باتیں ساری پوری ہوجاتیں اور اس الہام کی تفصیل یہ ہے کہ مبارک احمد کی پیدائش سے صرف ایک روز پہلے بذریعہ وحیِ الٰہی مسیح موعود کو جتلایا گیا کہ یہ لڑکا جلد فوت ہوکر خدا تعالیٰ سے جا ملے گا۔چنانچہ اِس کی تشریح صاف الفاظ میں حضرت مسیح موعود نے اپنی کتاب تریاق القلوب مطبوعہ ۱۹۰۲ء کے صفحہ ۴۰۔(روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۲۱۳) میں کر دی تھی چنانچہ اِس جگہ ہم اصل عبارت نقل کرتے ہیں اور وہ یہ ہے۔

’’مجھے خدا تعالیٰ نے خبر دی کہ مَیں تجھے ایک اَور لڑکا دوں گا اور یہ وہی چوتھا لڑکا ہے جو اَب پیدا ہوا جس کا نام مبارک احمد رکھا گیا اور اس کے پیدا ہونے کی خبر قریباً دو برس پہلے مجھے دی گئی اور پھر اُس وقت دی گئی کہ جب اس کے پیدا ہونے میں قریباً دو مہینے باقی رہتے تھے اور پھر جب یہ پیدا ہونے کو تھا تو یہ الہام ہوا اِنِّیْٓ اَسْقُطُ مِنَ اللّٰہِ

**۲۸؍اگست ۱۹۰۷ء** ’’ مُفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَسْبَابُ۔ ‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴)

**اگست ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ تخمیناً ۷؍اگست میں حضرت نے خواب میں دیکھا تھا کہ آپ مقبرہ بہشتی میں ہیں۔قبر کھدواتے ہیں۔‘‘[۲]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۷ء ضمیمہ صفحہ ب)

(ب) ’’ فرمایا۔بعض اَوقات اگر باپ خواب دیکھے تو اس سے مراد بیٹا ہوتا ہے اور اگر بیٹا خواب دیکھے تو اس سے باپ مراد ہوتا ہے۔ایک دفعہ مَیں خواب میں یہاں (بہشتی مقبرہ) آیا اور قبر کھودنے والوں کو کہا کہ میری قبر دوسروں سے جدا چاہیے۔دیکھو جو میری نسبت تھا وہ میرے[۲] بیٹے کی نسبت پورا ہو گیا۔‘‘

(الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۴ مورخہ ۲۴؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

**۲؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ’’ اَفَمَنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ۔ قُلِ اللّٰهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِيْ خَوْضِهِمْ يَلْعَبُوْنَ۔‘‘[۳]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۲؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۳؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ ایک بکرا مسلوخ اپنے مکان میں لٹکا ہوا دیکھا۔ ۲ زلزلہ دیکھا جس سے ہماری دیواریں

---

بقیہ حاشیہ درحاشیہ۔ وَاُصِيْبُهٗ۔ یعنی میں خدا کے ہاتھ سے زمین پر گرتا ہوں اور خدا ہی کی طرف جاؤں گا۔مَیں نے اپنے اجتہاد سے اس کی یہ تاویل کی کہ یہ لڑکا نیک ہوگا اور رُو بخدا ہوگا اور خدا کی طرف اِس کی حرکت ہوگی اور یا یہ کہ جلد فوت ہو جائے گا۔اِس بات کا علم خدا تعالیٰ کو ہے کہ ان دونوں باتوں میں سے کونسی بات اس کے ارادہ کے موافق ہے۔‘‘

چنانچہ اسی ارادۂ الٰہی کے موافق مبارک احمد ۱۶؍ستمبر ۱۹۰۷ء روز دوشنبہ کی صبح کو اپنے خدا سے جا ملا اور مقبرہ بہشتی میں دفن کیا گیا۔اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔‘‘ (بدر مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۱ (ترجمہ از ناشر) ان کی خاطر اسباب اچھی طرح کھلے رکھے جائیں گے۔

۲ سو ایسا ہی ظہور میں آیا۔

۲ (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یعنی صاحبزادہ مبارک احمد صاحب۔چنانچہ صاحبزادہ صاحب کی قبر دوسری قبروں سے کسی قدر فاصلہ پر ہے۔

۳ (ترجمہ از مرتّب) کیا جو ہستی ایک بے قرار، لاچار کی پکار سننے والی ہے اُسے چھوڑ کر کسی اَور کو پکارا جائے کہہ اللہ ہے۔پھر انہیں ان کی بے ہودہ گوئی میں چھوڑ۔

جنبش کر گئیں۔ ۳ گوشت کچا دیکھا جس کو ترازو میں تولتے ہیں۔ ۴ دیکھا کہ گھر میں ایک میّت پڑی ہے۔ ۵ دولڑکیاں ہیں میں کہتا ہوں میں بیمار رہوں۔ ۶ مبارک باد۔ دفن کردو۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۹)

**۵ ستمبر ۱۹۰۷ء** (الف) ''۱ بِسَلَامٍ مِّنَّا۔[۱] ۲ توہر یک بلا سے بچایا جائے گا۔''

(کاپی الہامات[۲] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶)

(ب) خواب میں والدہ مبارک نے کہا کہ مبارک اپنے گھر کو چلا ہے۔ میں نے کہا مبارک کا یہی گھر ہے اور یہ اس کا پلنگ ہے۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶)

(ج) '' تَوَكَّلُوْا عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ۔ ''[۳]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۶ ستمبر ۱۹۰۷ء** '' مَنْ كَانَ فِيْ نُصْرَةِ اللّٰهِ كَانَ اللّٰهُ فِيْ نُصْرَتِهٖ۔''[۴]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**ستمبر[۵] ۱۹۰۷ء** (الف) '' لَكُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔''[۶]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲)

(ب) ''خواب میں دیکھا کہ ایک پانی کا گڑھا ہے۔ میاں مبارک احمد اس میں داخل ہوا اور غرق ہوگیا۔ بہت تلاش کیا گیا مگر کچھ پتہ نہیں ملا۔ پھر آگے چلے گئے تو اس کی بجائے ایک اَور لڑکا بیٹھا ہوا ہے۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷ ستمبر ۱۹۰۷ء ضمیمہ صفحہ ب)

---

۱ (ترجمہ از مرتّب) ہماری طرف سے سلامتی کے ساتھ۔

۲ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۱۷ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ پر بھی یہ الہام مندرج ہیں۔

۳ (ترجمہ از مرتّب) اس پر توکل کرو اگر تم مومن ہو۔

۴ (ترجمہ از مرتّب) جو شخص خدا کے دین کی مدد میں لگ جاتا ہے خدا اُس کی مدد میں لگ جاتا ہے۔

۵ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۱۷ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ اور بدر مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ میں اس الہام کی تاریخ نزول ۱۰ ستمبر ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۶ (ترجمہ) تمہارے لئے اس دنیا کی زندگی میں خوشخبری ہے۔ (بدر مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**۱۴؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ’’لَا عِلَاجَ وَلَا يُحْفَظُ۔‘‘[1]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**۱۶؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ۱۔ ’’يَوْمَ تَأْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ۔‘‘[2]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

۲۔ ’’اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ حَلِيْمٍ۔‘‘[3]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۱۸؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ’’رؤیا۔ فرمایا۔ چند روز ہوئے مَیں نے خواب میں ایک شخص کو دیکھا تھا کہ وہ مُرتدین میں داخل ہو گیا ہے۔ مَیں اُس کے پاس گیا۔ وہ ایک سنجیدہ آدمی ہے۔ مَیں نے اُس سے پوچھا کہ یہ کیا ہوا۔ اُس نے کہا کہ مصلحتِ وقت ہے۔‘‘ (بدر جلد ۶ نمبر ۳۸ مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ’’ اخدا خوش ہو گیا۔‘‘[4]

---

[1] (ترجمہ از ناشر) نہ کوئی علاج ہو سکے گا اور نہ اس کو کسی طرح سے بچایا جا سکے گا۔

(نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یہ الہام بھی صاحبزادہ مبارک احمد کے متعلق ہے جو دو دن بعد پورا ہو گیا۔

(بدر مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

[2] (ترجمہ از مرتّب) اس دن کو یاد کرو جب آسمان نمایاں طور پر دھواں لائے گا۔

[3] (ترجمہ) ہم تجھے ایک حِلم والے لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں۔ (بدر مورخہ ۱۹؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

[4] (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۳؍اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں صرف الہام نمبر ۱ و ۳ درج ہیں جبکہ الحکم مورخہ ۳۰؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں ان الہامات کی تفصیل بھی درج ہے جو یہ ہے۔

’’کئی دنوں سے اِبتلاؤں کا سامنا تھا۔ بیس پچیس دن رات تو مَیں سویا بھی نہیں۔ آج ذرا سی میری آنکھ لگ گئی تو یہ فقرہ الہام ہوا۔ ’’خدا خوش ہو گیا۔‘‘ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کریم اِس بات سے بہت خوش ہوا ہے کہ اِس ابتلا میں مَیں پورا اُترا ہوں اور اِس الہام کا یہی مطلب ہے کہ اس ابتلا میں تُو پورا اُترا۔

اس کے بعد پھر آنکھ لگ گئی تو مَیں کیا دیکھتا ہوں کہ ایک نہایت خوشخط خوبصورت کاغذ میرے ہاتھ میں ہے جس پر کوئی پچاس ساٹھ سطریں لکھیں ہوئی ہیں۔ مَیں نے اس کو پڑھا ہے مگر اس میں سے یہ فقرہ مجھے یاد رہا ہے کہ

’’يَا عَبْدَ اللهِ اِنِّيْ مَعَكَ۔‘‘ یعنی اے خدا کے بندے میں تیرے ساتھ ہوں۔ اور اس کو پڑھ کر مجھے اتنی خوشی ہوئی کہ گویا خدا کو دیکھ لیا۔‘‘

۲ پھر مجھے ایک بڑا کاغذ دکھایا گیا اس میں بہت کچھ لکھا تھا مگر میں نے صرف اس قدر پڑھا۔ اور پھر آنکھ کھل گئی۔
۳ یَا عَبْدَ اللّٰہِ اِنِّیْ مَعَکَ۔[۱] ۴ خدا نامہ ئت از گنہ کرد پاک۔''[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱)

**۲۰ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء** ''۱ لائف آف پین[۳]۔ ۲ اِنِّیْ مَعَکَ وَ مَعَ اَھْلِکَ۔ ۳ اِنِّیْ اُحَافِظُ کُلَّ مَنْ فِی الدَّارِ۔ ۴ وَالضُّحٰی وَ الَّیْلِ اِذَا سَجٰی۔ مَا وَدَّعَکَ رَبُّکَ وَ مَا قَلٰی۔[۴] ۵ اَنْتَ مِنِّیْ وَ اَنَا مِنْکَ۔[۵] ۶ لَکُمُ الْبُشْرٰی فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا۔''[۶]

(کاپی الہامات[۷] حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲)

**۲۱ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء** (الف) '' مَا بَقِیَ لِیْ ھَمٌّ بَعْدَ ذَالِکَ[۸]۔ اِنِّیْ مُبَارَکٌ[۹]۔''

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۲)

---

۱ (ترجمہ) اے خدا کے بندے میں تیرے ساتھ ہوں۔ (الحکم مورخہ ۳۰ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

۲ (ترجمہ از ناشر) خدا نے تمہارا نامہ اعمال گناہ سے پاک کر دیا۔

۳ (ترجمہ) تلخ زندگی (Life of Pain) (بدر مورخہ ۳ ؍اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۴ (ترجمہ) ۲ مَیں تیرے ساتھ ہوں اور تیرے اہل کے ساتھ ہوں۔ ۳ مَیں ان سب کی حفاظت کروں گا جو اِس دار میں ہیں۔ ۴ چاشت کا وقت اور رات جبکہ وہ ڈھانپ لے شاہد ہے کہ تیرے ربّ نے تجھے نہیں چھوڑا اور نہ تیرا دشمن ہوا۔
(بدر مورخہ ۲۶ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۵ (ترجمہ از ناشر) ۵ تو مجھ سے ہے اور مَیں تجھ سے ہوں۔

۶ (ترجمہ) ۶ تمہاری اِس دُنیا کی زندگانی میں خوش خبری ہے (بدر مورخہ ۲۶ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۷ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۲۶ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۲۴ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲ میں الہام نمبر ۲، ۳ و ۶ مورخہ ۲۰ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء کے حوالہ سے درج ہیں جبکہ الہام نمبر ۴ و ۵ کی تاریخ نزول ۲۱ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۸ (ترجمہ) اس کے بعد میرے واسطے کوئی غم باقی نہ رہا۔ (بدر مورخہ ۳ ؍اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۹ (ترجمہ از ناشر) مَیں تمام برکتوں والا ہوں۔

(نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۳۰ ؍ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ میں الہام ''اِنِّیْ مُبَارَکٌ'' کے بارہ میں درج ہے کہ فرمایا۔'' ذرا سی مجھے غنودگی ہوئی تو الہام ہوا جس کا اتنا حصہ یاد رہا اِنِّیْ مُبَارَکٌ۔ اس کے معنے بہت ہیں جیسے اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ ہے ویسے ہی یہ ہے۔''

(ب) ”اِنِّیْ مَعَكَ وَ مَعَ اَهْلِكَ۔ اِنِّیْ مَعَكَ یَا اِبْرَاهِیْمُ۔“[۱]

(بدر جلد ۶ نمبر ۳۹ مورخہ ۲۶ر ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۴ مورخہ ۲۴ر ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**۲۵ر ستمبر ۱۹۰۷ء** ”الہام۔ اَلَمْ تَرَ كَیْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ۔ اَلَمْ یَجْعَلْ كَیْدَهُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ۔ وَ اَرْسَلَ عَلَیْهِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ۔“[۲] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳)

**۲۶ر ستمبر ۱۹۰۷ء** ”اِنَّ اللّٰهَ مَعِیَ فِیْ كُلِّ حَالٍ۔ ہر یک حال میں تمہارے ساتھ موافق ہوں تیری منشاء کے مطابق۔ یَا رَبِّ ارْحَمْنِیْ اِنَّ فَضْلَكَ وَ رَحْمَتَكَ یُنْجِیْ مِنَ الْعَذَابِ۔“[۳]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۳)

**۲۹ر ستمبر ۱۹۰۷ء** ”۱ اِنِّیْ اَنَا الرَّسُوْلُ وَ لِلّٰهِ اَقُوْلُ[۴]۔ ۲ اِنِّیْ مُبَارَكٌ[۵]۔ ۳ اَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ۔ ۴ اِنَّكَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ رَحَی الْاِسْلَامِ۔ اِنَّكَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ رَحَی الْاِسْلَامِ۔ ۵ تَعَلَّقْتُ بِالْاَهْدَابِ۔ ۶ اَنَرْتُكَ وَ اخْتَرْتُكَ[۶]۔ ۷ اَنْتَ مِنِّیْ یَا اُمَّةَ الرَّحْمٰنِ۔ ۸ اَنْتَ مِنِّیْ یَا اُمَّةَ الرَّحْمٰنِ۔ ۹ اَرَدْتُّ لَكَ فَضْلًا كَثِیْرًا وَّ اِحْسَانًا عَلَی الْاِحْسَانِ۔ ۱۰ اَلْیَوْمَ یَوْمُ الْبَرَكَاتِ۔ ۱۱ اَنْتَ مِنِّیْ یَا اُمَّةَ الرَّحْمٰنِ[۷]۔

---

[۱] (ترجمہ) مَیں تیرے ساتھ ہوں اور تیرے اہل کے ساتھ ہوں۔ ۔ میں تیرے ساتھ ہوں اے ابراہیم۔
(بدر مورخہ ۲۶ر ستمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

[۲] (ترجمہ از ناشر) کیا تُو نہیں جانتا کہ تیرے ربّ نے ہاتھی والوں سے کیا سلوک کیا؟ کیا اُس نے اُن کی تدبیر کو رائیگاں نہیں کر دیا؟ اور اُن پر غول در غول پرندے (نہیں) بھیجے؟

[۳] (ترجمہ) خدا ہر حال میں میرے ساتھ ہے۔ اے میرے ربّ! مجھ پر رحم فرما۔ تحقیق تیرا فضل اور تیری رحمت عذاب سے نجات دیتے ہیں۔ یعنی تیرا فضل اور تیری رحمت عذاب سے بچاتے ہیں۔ (بدر مورخہ ۳ر اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۴] (ترجمہ از ناشر) ۱ یقیناً میں ہی رسول ہوں اور اللہ کے لئے ہی کہتا ہوں۔

[۵] (ترجمہ از ناشر) ۲ مَیں تمام برکتوں والا ہوں۔

[۶] (ترجمہ) ۳ مَیں نے چاہا کہ مَیں پہچانا جاؤں۔ ۴ یقیناً تو مجھ سے بمنزلہ اسلام کی چکی کے ہے۔ یقیناً تو مجھ سے بمنزلہ اسلام کی چکی کے ہے۔ ۵ مَیں نے دامن سے تعلق کیا یعنی اس کا دامن پکڑا۔ ۶ مَیں نے تجھے روشن کیا اور تجھے پسند کیا۔ (بدر مورخہ ۳ر اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۷] (ترجمہ از ناشر) ۷ اے رحمان خدا کی امت! تو مجھ سے ہے۔ ۸ اے رحمان خدا کی امت! تو مجھ سے ہے۔ ۹ میں نے تم پر فضل کثیر اور احسان پر احسان کا ارادہ کیا۔ ۱۰ یہ دن برکتوں کے دن ہیں۔ ۱۱ اے رحمان خدا کی امت! تو مجھ سے ہے۔

۱۲ اَرَدْتُّ لَكَ فَضْلًا كَثِیْرًا وَّ اِحْسَانًا عَلَی الْاِحْسَانِ۔ ۱۳ مخالفوں کا اخزاء اور افناء تیرے ہاتھ سے ہی مقدر تھا۔ ۱۴ مخالفوں کا اخزاء اور افناء تیرے ہاتھ سے ہی مقدر تھا۔ ۱۵ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ۔ ۱۶ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ[۱]۔ ۱۷ اِنِّیْ اَنَا رَبُّكَ الرَّحْمٰنُ ذُوالْعِزِّ وَالسُّلْطَانِ۔ ۱۸ اِنِّیْ اَنَا رَبُّكَ الرَّحْمٰنُ ذُوالْعِزِّ وَالسُّلْطَانِ۔ ۱۹ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ رَحَی الْاِسْلَامِ۔ ۲۰ اَنَرْتُكَ وَاخْتَرْتُكَ۔ ۲۱ مخالفوں کا اخزاء اور افناء تیرے ہی ہاتھ سے مقدر تھا۔ ۲۲ اِنَّ اللّٰهَ مَعِیْ فِیْ كُلِّ حَالٍ[۲]۔ ۲۳ ہر یک حال میں تمہارے ساتھ موافق ہوں تیرے منشا کے مطابق۔ ۲۴ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ[۳]۔ ۲۵ اَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ[۴]۔ ۲۶ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ ذُوالْعِزِّ وَالسُّلْطَانِ۔''[۵]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۴ تا ۷)

**۳۰/ستمبر ۱۹۰۷ء** ''۱ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ رَحَی الْاِسْلَامِ ۲ اَنَرْتُكَ وَاخْتَرْتُكَ۔ ۳ اِنَّ اللّٰهَ مَعِیْ فِیْ كُلِّ حَالٍ[۶]۔ ۴ ہر ایک حال میں تمہارے ساتھ مَیں ہوں، تیری منشاء کے مطابق۔
۵ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ[۷]۔ (یعنی ہمیشہ موافقت کرنا لازمی امر نہیں۔ ابتلاء بھی درمیان ہیں)
۶ اَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ۔ ۷ اِنِّیْ اَنَا رَبُّكَ الرَّحْمٰنُ ذُوالْعِزِّ وَالسُّلْطَانِ[۸]۔ ۸ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ عَرْشِیْ۔ ۹ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ[۹]۔ (یعنی تو میرے دین کی نصرت کرتا ہے جیسے ہارون موسیٰ کی نصرت کرتا تھا)۔

---

۱ (ترجمہ از ناشر) ۱۲ میں نے تم پر فضل کثیر اور احسان پر احسان کا ارادہ کیا۔ ۱۵ تو میرے نزدیک بمنزلہ ہارون کے ہے۔ ۱۶ تو میرے نزدیک بمنزلہ ہارون کے ہے۔

۲ (ترجمہ) ۱۷ مَیں تیرا ربّ رحمٰن ہوں صاحب عزت کا اور صاحب غلبہ کا۔ ۱۸ مَیں تیرا ربّ رحمٰن ہوں صاحب عزت کا اور صاحب غلبہ کا۔ ۱۹ تو مجھ سے بمنزلہ اسلام کی چکی کے ہے۔ ۲۰ مَیں نے تجھے روشن کیا اور تجھے پسند کیا۔ ۲۲ خدا ہر حال میں میرے ساتھ ہے۔ (بدر مورخہ ۳/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۳ (ترجمہ از مرتّب) ۲۴ ہر روز وہ ایک نئی شان میں ہوتا ہے۔

۴ (ترجمہ) ۲۵ مَیں نے چاہا کہ مَیں پہچانا جاؤں۔ (بدر مورخہ ۳/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۵ (ترجمہ از ناشر) ۲۶ مَیں رحمٰن ہوں صاحب عزت کا اور صاحب غلبہ کا۔

۶ (ترجمہ) ۱ تو مجھ سے بمنزلہ اسلام کی چکی کے ہے۔ ۲ مَیں نے تجھے روشن کیا اور تجھے پسند کیا۔ ۳ خدا ہر حال میں میرے ساتھ ہے۔

۷ (ترجمہ از ناشر) ۵ ہر روز وہ ایک نئی شان میں ہوتا ہے۔

۸ (ترجمہ) ۶ مَیں نے چاہا کہ مَیں پہچانا جاؤں۔ ۷ مَیں تیرا ربّ رحمٰن ہوں صاحب عزت کا اور صاحب غلبہ کا۔
(بدر مورخہ ۳/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

۹ (ترجمہ از ناشر) ۸ تُو میرے نزدیک بمنزلہ میرے عرش کے ہے۔ ۹ تو میرے نزدیک بمنزلہ ہارون کے ہے۔

۱۰ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحَابِ الْفِيْلِ۔ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ۔ وَ اَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ۔ ۱۱ لائف آف پین۔ ۱۲ رَبِّ ارْحَمْنِيْ اِنَّ فَضْلَكَ وَرَحْمَتَكَ يُنْجِيْ مِنَ الْعَذَابِ۔ ۱۳ تَعَلَّقْتُ بِالْاَهْدَابِ۔"[۱]

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۰ مورخہ ۳/ اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۶ مورخہ ۱۰/ اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

**۲/ اکتوبر ۱۹۰۷ء** ۱۔ الہام۔ "۱ حُسْنَ مَالُكَ[۲]۔ ۲ پاک۔"

۲۔ رؤیا۔ "خواب میں مَیں نے دیکھا کسی (نے) ایک خط کھولا ہے اس میں میرا نام لکھا ہے۔ مرزا احمید بیگ۔ اور مجھ کو بہت سے باداموں میں سے مٹھی بھر کر بادام دیئے ہیں اور اسی قدر دوسرے کو دیئے ہیں......"[۳]

۳۔ الہام۔ "۱ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا۔ ۲ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا۔"[۴]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۷، ۸)

**۴/ اکتوبر ۱۹۰۷ء** "۱ قَالَ سَاَسْتَغْفِرُ لَكَ رَبِّيْ اِنَّهٗ كَانَ بِيْ حَفِيًّا۔ ۲ مَوْتٌ قَرِيْبٌ۔"[۵]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۰)

**۸/ اکتوبر ۱۹۰۷ء** رؤیا۔ "ایک کاغذ دکھایا گیا اس میں لکھا تھا خدا کے تمام کلمے۔ موٹی قلم سے لکھا تھا۔ دوسرے کاغذ میں یہ میرا نام لکھا تھا (حنیف مسیح)۔

---

[۱] (ترجمہ از مرتّب) ۱۰ کیا تو نے نہیں دیکھا کہ تیرے رَبّ نے اصحابِ فیل کے ساتھ کیا معاملہ کیا تھا۔ کیا ان کی تدبیر کو رائیگاں نہیں کر دیا اور ان پر پرندے بھیجے تھے جھنڈ کے جھنڈ۔ ۱۱ تلخ زندگی۔ (Life of Pain) ۱۲ اے میرے ربّ! مجھ پر رحم فرما۔ تحقیق تیرا فضل اور تیری رحمت عذاب سے نجات دیتے ہیں۔ یعنی تیرا فضل اور تیری رحمت عذاب سے بچاتے ہیں۔ ۱۳ مَیں نے دامن سے تعلق کیا۔ یعنی اس کا دامن پکڑا۔

[۲] (ترجمہ از ناشر) ا کیا ہی اچھا تیرا مال ہے۔ [۳] یہ حصہ پڑھا نہیں گیا۔ (ناشر)

[۴] (ترجمہ از ناشر) ۱ اور ہم ہرگز عذاب نہیں دیتے یہاں تک کہ کوئی رسول بھیج دیں (اور حجت تمام کر دیں) ۲ یقیناً وہ کامیاب ہو گیا جس نے اس (تقویٰ) کو پروان چڑھایا، اور نامراد ہو گیا جس نے اسے مٹی میں گاڑ دیا۔

[۵] (ترجمہ از ناشر) اس نے کہا میں ضرور اپنے ربّ سے تیرے لئے مغفرت طلب کروں گا۔ یقیناً وہ مجھ پر بہت مہربان ہے۔ موت قریب ہے۔

قُلْ اِنِّیْ اُمِرْتُ لَکُمْ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۰، ۱۱)

(ترجمہ) ان کو کہہ دے کہ میں تمہارے لئے مامور ہو کر آیا ہوں پس وہی کرو جو میں حکم کرتا ہوں۔

(مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۶۶۴ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**۸/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ''۱ خیر اور نصرت اور فتح انشاء اللہ تعالیٰ۔ ۲ وَمَا مِنَّا اِلَّا لَہٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ۔[۱] ۳ یَنْصُرُکَ رِجَالٌ نُّوْحِیْ اِلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ۔ ۴ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰهَا وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا۔ ۵ وَمَا کُنَّا مُعَذِّبِیْنَ حَتّٰی نَبْعَثَ رَسُوْلًا[۲]۔ حنیف مسیح۔''

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۲ مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۹/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ''۱ خیر اور نصرت انشاء اللہ تعالیٰ۔ ۲ رُدَّ اِلَیَّ صِحَّتِیْ[۳]۔ ۳ خیر اور نصرت اور فتح انشاء اللہ تعالیٰ۔ ۴ وَمَا مِنَّا اِلَّا لَہٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ''[۴]۔ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲)

**۱۳/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ''۱ غَرَّتْهُ الْحَیٰوۃُ الدُّنْیَا۔ ۲ اُمَمٌ سَنُمَتِّعُهُمْ۔''[۵]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲)

**۱۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ''۱ یَنْصُرُکَ رِجَالٌ نُّوْحِیْ اِلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ[۶]۔ ۲ خلاصہ الہام فراموش شدہ[۷]۔ ہم نے اس پر ایک دنی الطبع کو مہربان کر دیا۔ ۳ ساقیا آمدنِ عید مبارک بادت۔''[۸] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۲، ۱۳)

---

۱۔ (ترجمہ) ۲ اور ہم میں سے ہر ایک کے واسطے ایک مقام معلوم ہے۔ (بدر مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۲۔ (ترجمہ) ۳ تجھے وہ لوگ مدد دیں گے جن کو ہم آسمان سے وحی کریں گے۔ ۴ اس نے نجات پائی جس نے اپنے نفس کا تزکیہ کیا اور وہ نامراد ہوا جس نے اس کو گاڑ دیا۔ ۵ اور ہم کسی بستی پر عذاب نہیں لاتے جب تک کہ اس میں رسول نہ بھیج لیں۔ (بدر مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۳۔ (ترجمہ از ناشر) میری صحت بحال کر دی گئی۔

۴۔ (ترجمہ) ۴ اور ہم میں سے ہر ایک کے واسطے ایک مقام معلوم ہے۔ (بدر مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۵۔ (ترجمہ از ناشر) ۱ اسے دنیاوی زندگی نے بہکا دیا۔ ۲ بعض قوموں کو ہم فائدہ پہنچائیں گے۔

۶۔ (ترجمہ) ۱ تجھے وہ لوگ مدد دیں گے جن کو ہم آسمان سے وحی کریں گے۔ (بدر مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۷۔ (ترجمہ از ناشر) ۲ بھول جانے والے الہام کا خلاصہ۔

۸۔ (ترجمہ) ۳ اے ساقی عید کا آنا تجھے مبارک ہو۔ (بدر مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**۱۶/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ”۱ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ۔ ۲ لَا یُخْزٰی عَبْدِیْ وَلَا یُھَانُ۔ ۳ عِشْقُكَ قَائِمٌ وَّ وَصْلُكَ دَآئِمٌ۔“[۱] (بدر جلد ۶ نمبر ۴۲ مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۵)

**۱۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ”الہام۔ ۱ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ حَلِیْمٍ۔ ۲ یَنْزِلُ مَنْزِلَ الْمُبَارَكِ۔“[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳)

**۲۰/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ”۱ اِنِّیْ مَوْجُوْدٌ فَانْتَظِرْ[۳]۔ ۲ اِنِّیْ اَنَا الْمَوْجُوْدُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ[۴]۔ ۳ لَا تُھَدُّ[۵] بِنَآؤُكَ وَ تُؤْتٰی مِنْ رَّبٍّ کَرِیْمٍ[۶]۔ ۴ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَھْرَكَ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِکْرَكَ۔“[۷] (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳، ۱۴)

**۲۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ”۱ مَنْ[۸] عَادَا وَلِیًّا لِّیْ فَکَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ۔ ۲ اِنِّیْ مَوْجُوْدٌ فَانْتَظِرْ۔“[۹]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۳)

---

۱ (ترجمہ از مرتّب) ۱ مَیں ہی رحمٰن ہوں۔ ۲ میرا بندہ رُسوا نہیں کیا جاتا اور نہ اسے ذلیل کیا جاتا ہے۔ ۳ تیرا عشق قائم ہے اور تیرا تعلق ہمیشہ رہنے والا ہے۔

۲ (ترجمہ) ۱ ہم تجھے ایک حلیم لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں۔ ۲ وہ مبارک احمد کی شبیہ ہوگا۔

(بدر مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۳ (ترجمہ) ۱ میں موجود ہوں انتظار کر۔ (بدر مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۴ (ترجمہ از ناشر) ۲ میں موجود ہوں مجھے تلاش کر تو مجھے پالے گا۔

۵ (نوٹ از ناشر) الحکم مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ اور بدر مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ میں یہاں ”لَا تُھَدُّ“ کی بجائے ”لَا یُھَدُّ“ تحریر ہے نیز الہام نمبر ۳ و ۴ کی تاریخ نزول ۲۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء درج ہے۔

۶ (ترجمہ) تیری بنا توڑی نہ جائے گی اور تو ربّ کریم سے دیا جائے گا۔ (بدر مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۷ (ترجمہ از مرتّب) ۴ ہم نے تجھ سے تیرا بوجھ اُتار دیا جس نے تیری پیٹھ توڑ دی تھی اور تیرے ذکر کو بلند کر دیا۔

۸ (ترجمہ) ۱ جس نے میرے ولی کے ساتھ دشمنی کی گویا آسمان سے گرا۔ ۲ میں موجود ہوں انتظار کر۔

(بدر مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۹ (نوٹ از ناشر) حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ ”اِنِّیْ مَوْجُوْدٌ کا الہام اُن لوگوں کے جواب میں معلوم ہوتا ہے جو خدا کے مُرسل کے مقابل پر ایسی شوخی اور تکذیب سے پیش آتے ہیں کہ گویا خیال کرتے ہیں کہ خدا موجود نہیں۔

**۲۷/اکتوبر ۱۹۰۷ء** ’’ا آپ کے لڑکا پیدا ہوا[۱]۔ ۲ وَاِمَّا تَرَیِنَّ اَحَدًا مِّنْهُمْ۔‘‘[۲]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۴)

**اکتوبر ۱۹۰۷ء** (الف) ’’ اُرِیْكَ مَا اُرِیْكَ وَمِنْ عَجَآئِبِ مَا یُرْضِیْكَ۔ رُدَّ اِلَیْهَا رَوْحُهَا وَرَیْحَانُهَا۔ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ۔[۳]

فرمایا۔ بعض متوحش خوابیں بھی ہیں جیسا کہ بعض کو قبرستان میں دفن کیا۔ ایک گوسپند مسلوخ دیکھا۔ معلوم نہیں اس کی حقیقت کیا ہے اور کون سا محل ہے۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۴ مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۹ مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱)

(ب) ’’یہ بھی دیکھا کہ گھر میں ہمارے ایک بکرا ذبح کیا ہوا کھال اُتاری ہوئی ایک جگہ لٹک رہا ہے۔ پھر دیکھا کہ ایک ران لٹک رہی ہے۔ یہ سب بعض موتوں کی طرف اشارات ہیں۔‘‘

(مکتوب بنام نواب محمد علی خان صاحب ؓ۔ مکتوباتِ احمد جلد دوم صفحہ ۳۱۸ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

**۱۹۰۷ء** (الف)’’وَیَنْصُرُكَ رِجَالٌ نُّوْحِیْ اِلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ۔ یَاْتُوْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ۔

یعنی تیری مدد وہ لوگ کریں گے جن کے دلوں میں ہم الہام کریں گے۔ وہ دُور دراز جگہوں سے تیرے پاس آویں گے۔

---

بقیہ حاشیہ۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ مَیں موجود ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ آسمان پر کچھ ہو رہا ہے کیونکہ خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ کس قدر بے جا حملے اور حد سے زیادہ زبان درازیاں ہو رہی ہیں۔‘‘ (بدر مورخہ ۲۴/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۱؎ (نوٹ از ناشر) بدر مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴ اور الحکم مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱ میں اس کی وضاحت میں لکھا ہے۔ ’’یعنی آئندہ کسی وقت لڑکا پیدا ہوگا۔‘‘

۲؎ (ترجمہ) ۲ اور اگر مخالفین یا معترضین میں سے تیرے پاس کوئی آوے (تَرَیِنَّ کے اِس جگہ یہی معنے ہیں)۔

(بدر مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۳؎ (ترجمہ) مَیں تجھے دکھاؤں گا جو کچھ دکھاؤں گا اور نیز وہ باتیں دکھاؤں گا جن سے تو خوش ہوگا۔ یعنی تمہاری بیوی کی طرف تازگی اور تازہ زندگی واپس کی گئی۔ تحقیق اللہ اُن لوگوں کے ساتھ ہے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں اور نیکی کرتے ہیں۔ (بدر مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

اِس جگہ استعارہ کے رنگ میں خدا تعالیٰ نے مجھے بیت اللہ سے مشابہت دی کیونکہ آیت یَأْتُوْنَ مِنْ کُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ خانہ کعبہ کے حق میں ہے۔‘‘

(اشتہار ۵؍نومبر ۱۹۰۷ء زیر عنوان ’’تبصرہ‘‘ مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۵ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(ب) اور پھر فرمایا۔’’تیرے مخالفوں کا اخزاء اور افناء تیرے ہی ہاتھ سے مقدر تھا یعنی جو لوگ تجھے رسوا اور ہلاک کرنا چاہتے ہیں وہ آپ ہی رسوا اور ہلاک ہوں گے۔‘‘

(اشتہار ۵؍نومبر ۱۹۰۷ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۵ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(ج) ’’اور پھر فرمایا۔

اِنِّیْ اَنَا رَبُّکَ الرَّحْمٰنُ ذُوالْعِزِّ وَ السُّلْطَانِ۔ مَنْ عَادٰی وَ لِیًّالِّیْ فَکَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ۔ اِنِّیْ مَوْجُوْدٌ فَانْتَظِرْ۔ سَیَنَالُھُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ۔ وَ مَا کُنَّا مُعَذِّبِیْنَ حَتّٰی نَبْعَثَ رَسُوْلًا۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰھَا وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا۔ قُلْ اِنِّیْ اُمِرْتُ لَکُمْ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ۔ اَلْیَوْمَ یَوْمُ الْبَرَکَاتِ۔ یَا عَبْدَ اللّٰہِ اِنِّیْ مَعَکَ۔ وَ الضُّحٰی وَ الَّیْلِ اِذَا سَجٰی مَا وَدَّعَکَ رَبُّکَ وَ مَا قَلٰی۔

یعنی مَیں رحمٰن ہوں صاحب عزت اور سلطنت۔ جو میرے ولی سے دشمنی کرے گویا وہ آسمان سے گر گیا۔ مَیں موجود ہوں پس میرے فیصلہ کا تو منتظر رہ۔ جو لوگ عداوت سے باز نہیں آتے عنقریب ان پر غضبِ الٰہی نازل ہوگا۔ ہم عذاب نازل نہیں کرتے مگر اس حالت میں کہ جب پہلے رسول آجاوے۔ یعنی دُنیا پر عذابِ شدید نازل ہونا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ رسول آگیا ہے اور پھر فرمایا کہ عذاب سے وہ لوگ نجات پائیں گے جنہوں نے دلوں کو پاک کیا اور وہ لوگ سزا پائیں گے جنہوں نے اپنے نفسوں کو گندہ کیا...... ان کو کہہ دے کہ مَیں تمہارے لئے مامور ہو کر آیا ہوں۔ پس وہی کرو جو مَیں حکم کرتا ہوں۔ یہ برکت کے دن ہیں ان کا قدر کرو۔ اے خدا کے بندے مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ مجھے روزِ روشن کی قسم ہے اور اس رات کی جو تاریک ہو۔ جو تیرے ربّ نے تجھے دشمن نہیں پکڑا۔‘‘ (اشتہار مورخہ ۵؍نومبر ۱۹۰۷ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۵، ۴۶۶ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(د) اور پھر فرمایا۔’’مَیں تیری نسل کو جڑ سے معدوم نہیں کروں گا بلکہ جو کچھ کھویا گیا وہ تجھے

خدائے کریم واپس دے گا۔‘‘ (اشتہار ۵ رنومبر ۱۹۰۷ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۶ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(ھ) ’’اور پھر اُردو میں فرمایا کہ۔

’’ہر ایک حال میں تمہارے ساتھ موافق ہوں اور تیرے منشاء کے مطابق۔‘‘

(اشتہار ۵ رنومبر ۱۹۰۷ء مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۶ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

(و) ’’اور پھر فرمایا۔

لَكُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ خیر و نصرت و فتح انشاء اللہ تعالیٰ۔ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ اِنِّيْ مَعَكَ ذَكَرْتُكَ فَاذْكُرْنِيْ۔ وَسِّعْ مَكَانَكَ۔ حَانَ اَنْ تُعَانَ وَتُرْفَعَ بَيْنَ النَّاسِ۔ اِنِّيْ مَعَكَ يَا اِبْرَاهِيْمُ۔ اِنِّيْ مَعَكَ وَ مَعَ اَهْلِكَ۔ اِنَّكَ مَعِيْ وَ اَهْلُكَ۔ اِنِّيْٓ اَنَا الرَّحْمٰنُ فَانْتَظِرْ۔ قُلْ يَاْخُذُكَ اللّٰهُ۔

یعنی تمہارے لئے دُنیا اور آخرت میں بشارت ہے۔ تیرا انجام نیک ہے۔ خیر ہے اور نصرت اور فتح انشاء اللہ تعالیٰ۔ ہم تیرا بوجھ اُتار دیں گے جس نے تیری کمر توڑ دی اور تیرے ذکر کو اُونچا کر دیں گے۔ مَیں تیرے ساتھ ہوں ۔ مَیں نے تجھے یاد کیا ہے سو تو مجھے بھی یاد کر اور اپنے مکان کو وسیع کر دے۔ وہ وقت آتا ہے کہ تو مدد دیا جاوے گا اور لوگوں میں تیرا نام عزت اور بلندی سے لیا جائے گا۔ مَیں تیرے ساتھ ہوں اے ابراہیم۔ مَیں تیرے ساتھ ہوں اور ایسا ہی تیرے اہل کے ساتھ۔ اور تو میرے ساتھ ہے اور ایسا ہی تیرے اہل۔ مَیں رحمٰن ہوں میری مدد کا منتظر رہ اور اپنے دشمن کو کہہ دے کہ خدا تجھ سے مواخذہ لے گا۔

اور پھر آخر میں اُردو میں فرمایا کہ

مَیں تیری عمر کو بھی بڑھا دوں گا[1]

---

[1] (نوٹ از حضرت مرزا بشیر احمدؓ) یہ پیشگوئی ڈاکٹر عبدالحکیم خان مرتد کی پیشگوئی کے مقابل پر ہے جو اس نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے متعلق کی تھی اور حضورؑ کی یہ پیشگوئی اس طور پر پوری ہوئی کہ جب تک ڈاکٹر عبدالحکیم خان نے اپنی پیشگوئی کو جس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کی ایک میعاد بیان کی تھی، منسوخ نہ کر دیا اُس وقت تک اللہ تعالیٰ آپ کی عمر کو بڑھاتا گیا اور جب اُس نے ایک معین دن کے ساتھ اپنی پیشگوئی کو وابستہ کر دیا تو اللہ تعالیٰ نے اسے دوسرے رنگ میں جھوٹا ثابت کیا۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ پہلے اس نے ۱۲ر جولائی ۱۹۰۶ء کو

یعنی دشمن جو کہتا ہے کہ صرف جولائی ۱۹۰۷ء سے (لے کر) ۱۴ مہینے تک تیری عمر کے دن رہ گئے ہیں یا ایسا ہی جو دوسرے دشمن پیشگوئی کرتے ہیں ان سب کو مَیں جھوٹا کروں گا اور تیری عمر کو بڑھادوں گا تا معلوم ہو کہ مَیں

---

بقیہ حاشیہ۔ یہ پیشگوئی شائع کی کہ

''مرزا مُسرِف ہے، کذاب ہے اور عیّار ہے۔ صادق کے سامنے شریر فنا ہوجائے گا اور اس کی میعاد تین سال بتلائی گئی ہے۔'' (کانا دجّال صفحہ ۵۰)

اس کے جواب میں حضرت اقدسؑ پر بذریعہ وحی یہ دعا نازل ہوئی۔ رَبِّ فَرِّقْ بَيْنَ صَادِقٍ وَّ كَاذِبٍ

اس کے بعد یکم جولائی ۱۹۰۷ء کو اُس نے لکھا۔

''اللہ نے اِس (مرزا) کی شوخیوں اور نافرمانیوں کی سزا میں سہ سالہ میعاد میں سے جو ۱۱ر جولائی ۱۹۰۹ء کو پوری ہونی تھی دس۱۰ مہینے اور گیارہ دن کم کردیئے اور مجھے یکم ر جولائی ۱۹۰۷ء کو الہاماً فرمایا کہ مرزا آج سے چودہ ماہ تک بسزائے موت ہاویہ میں گرایا جائے گا۔'' (اعلان الحق واتمام الحجۃ وتکملہ صفحہ ۶ مؤلفہ مرتد مذکور)

اِس کے مقابل پر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اشتہار ۵ر نومبر ۱۹۰۷ء (مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۷ مطبوعہ ۲۰۱۸ء) میں اس کے متعلق مذکورہ بالا وحی الٰہی یعنی ''مَیں تیری عمر کو بھی بڑھادوں گا۔'' شائع فرمائی۔ اس کے بعد مرتد مذکور نے ۱۶ر فروری کو یہ اعلان کیا کہ۔

''مرزا ۲۱ر ساون سمت ۱۹۶۵ (مطابق ۴ر اگست ۱۹۰۸ء) تک ہلاک ہوجائے گا۔''

(دیکھیے اعلان الحق واتمام الحجۃ صفحہ ۲۶)

اِس پر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کے متعلق فرمایا کہ۔

''خدا نے اُس کی پیشگوئی کے مقابل پر مجھے خبر دی کہ وہ خود عذاب میں مبتلا کیا جائے گا اور خدا اُس کو ہلاک کرے گا اور مَیں اُس کے شر سے محفوظ رہوں گا۔'' (چشمۂ معرفت۔ روحانی خزائن جلد ۲۳ صفحہ ۳۳۷)

اِس کے بعد مرتد مذکور نے ۸ر مئی ۱۹۰۸ء کے خط کے ذریعہ سے اخبارات میں اعلان کیا کہ۔

''مرزا ۲۱ ساون سمت ۱۹۶۵ (۴ر اگست ۱۹۰۸ء) کو مرضِ مہلک میں مبتلا ہو کر ہلاک ہوجائے گا۔''

(پیسہ اخبار مورخہ ۱۵ر مئی ۱۹۰۸ء و اہلحدیث ۱۵ر مئی ۱۹۰۸ء)

اِس کے جواب میں حضورؑ نے فرمایا۔ ''اللہ تعالیٰ ظاہر کردے گا کہ راستباز کون ہے۔''

(بدر جلد ۷ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۲۴ر مئی ۱۹۰۸ء صفحہ ۷)

سو اللہ تعالیٰ نے مرتد مذکور کی پہلی تینوں پیشگوئیوں کی منسوخی کا اعلان خود اس کے قلم سے کروا کر اس کی آخری پیشگوئی کو جھوٹا

خدا ہوں، اور ہر ایک امر میرے اختیار میں ہے...... اِس پیشگوئی کے ساتھ یہ پیشگوئی بھی ہے ایک سخت طاعون اِس ملک میں اور دوسرے ممالک میں بھی آنے والی ہے جس کی نظیر پہلے کبھی نہیں دیکھی گئی۔ وہ لوگوں کو دیوانہ کی طرح کر دے گی۔ معلوم نہیں کہ اِس سال یا آئندہ سال میں ظاہر ہوگی۔ مگر خدا مجھے مخاطب کر کے فرماتا ہے کہ مَیں تجھے اور تمام اُن لوگوں کو جو تیری چار دیواری کے اندر ہیں بچاؤں گا۔ گویا اس دن یہ گھر نوح کی کشتی ہوگا جو شخص اس گھر میں داخل ہو جائے گا وہ بچایا جائے گا۔‘‘

(اشتہار ۵؍نومبر ۱۹۰۷ء۔ مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۶۶، ۴۶۷ مطبوعہ ۲۰۱۸ء)

**۲؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ النَّجْمِ الثَّاقِبِ۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۸)

**۵؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’ ۱ سَاَھَبُ[۲] لَکَ غُلَامًا زَکِیًّا۔ ۲ رَبِّ ھَبْ لِیْ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً۔ ۳ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ اِسْمُہٗ یَحْیٰی۔ ۴ اَخَذَھُمُ اللّٰہُ۔ بَقِیَ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ مَعَہٗ۔ ۵ قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَھَقَ

بقیہ حاشیہ۔ ثابت کر دیا اور وہ اِس طرح پر کہ حضور کی وفات ۴؍اگست ۱۹۰۸ء کو نہیں بلکہ ۲۶؍مئی ۱۹۰۸ء کو ہوئی۔ صَدَقَ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ وَ کَانَ اَمْرُ اللّٰہِ مَفْعُوْلًا۔

اور مرتد ڈاکٹر پر اس کی تمام پیشگوئیاں اُلٹ پڑیں۔ اُسے ۳۰؍اکتوبر ۱۹۰۶ء کو الہام ہوا تھا کہ ’’مرزا پھیپھڑے کے مرض سے ہلاک ہو گیا‘‘ مگر وہ خود پھیپھڑے کے مرض سے ہلاک ہوا۔ اُس نے پیشگوئی کی تھی کی ’’مرزا کی جڑ بنیاد اُکھڑ جائے گی۔‘‘ (اعلان الحق صفحہ ۷) اور اپنے متعلق لکھا تھا۔ "You will succeed" یعنی تم کامیاب ہو جاؤ گے (اعلان الحق صفحہ ۷) سو اس کی اپنی جڑ بنیاد اُکھڑ گئی اور ایسی اُکھڑی کہ نام ونشان تک مِٹ گیا۔ لیکن حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے کام میں اللہ تعالیٰ نے اِس قدر برکت دی کہ آج رُوئے زمین کا کوئی خطہ ایسا نہیں جہاں آپ کے شیدائی نہ پائے جاتے ہوں۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِكَ۔

[۱] (ترجمہ) تو مجھ سے بمنزلہ اس ستارے کے ہے جو قوت اور روشنی کے ساتھ شیطان پر حملہ کرتا ہے۔

(بدر مورخہ ۱۲؍دسمبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

[۲] (ترجمہ) ۱ مَیں ایک پاک اور پاکیزہ لڑکے کی خوش خبری دیتا ہوں۔ ۲ اے میرے خدا پاک اولاد مجھے بخش۔ ۳ مَیں تجھے ایک لڑکے کی خوشخبری دیتا ہوں جس کا نام یحیٰی ہے (معلوم ہوتا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ زندہ رہنے والا) ۴ خدا ان کو پکڑے گا اور یہ خدا کا بندہ اکیلا رہے گا اس کے ساتھ کوئی شریک نہ ہوگا۔ ۵ حق آ گیا اور باطل

الْبَاطِلُ۔ ۶ مَوْتٌ قَرِيْبٌ۔ ۷ اِنَّ اللّٰهَ يَحْمِلُ كُلَّ حِمْلٍ۔ ۸ مَنْ خَدَمَكَ خَدَمَ النَّاسَ كُلَّهُمْ۔ وَمَنْ اٰذَاكَ اٰذَى النَّاسَ جَمِيْعًا۔'' (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۶)

**۷/نومبر ۱۹۰۷ء** ''۱ اَلَمْ[۱] تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحَابِ الْفِيْلِ۔ ۲ آمدنِ عید مبارک بادت[۲]۔ ۳عید تو ہے چاہے کرو یا نہ کرو۔''[۳]

---

بقیہ ترجمہ۔ بھاگ گیا۔یعنی باطل بھاگ جائے گا۔ ۶ ایک شخص کی موت قریب ہے۔ ۷ خدا ہر ایک بوجھ کو آپ اُٹھائے گا (اس کے معنی اَب تک معلوم نہیں ہوئے۔ آئندہ خدا قادر ہے کہ تفصیل ظاہر کردے) ۸ جو شخص تیری خدمت کرتا ہے اس نے ایسا کام کیا کہ گویا سارے جہان کی خدمت کی اور جو شخص تجھے دُکھ دیتا ہے اُس نے ایسا کام کیا کہ گویا ساری دُنیا کو دکھ دیا۔ (بدر مورخہ ۱۰/نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

[۱] (ترجمہ) ۱تو دیکھے گا کہ تیرا رَبّ اُن مخالفوں سے کیا کرے گا جو تیرے معدوم کرنے کے لئے حملے کرتے ہیں۔

(بدر مورخہ ۱۰/نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

[۲] (ترجمہ از مرتّب) عید کا آنا تیرے لئے مبارک ہو۔

[۳] حضرت خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے ایک خطبہ عید الفطر کے دَوران میں اِس الہام کی تفسیر وتشریح فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا۔

''ایک تو اِس الہام کے وقتی معنی تھے کہ اُس دن شبہ تھا آیا عید ہے یا نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس شبہ کو دُور فرمادیا اور بتایا ''عید تو ہے چاہے کرو یا نہ کرو۔'' لیکن میرے نزدیک اِس وحی کا صرف یہی مفہوم نہیں۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ''چاہے کرو یا نہ کرو۔'' اور جس کام کے متعلق خود اللہ تعالیٰ فرمائے ''چاہے کرو یا نہ کرو'' صرف اس کے لئے خصوصیت سے الہام کرنا کوئی وجہ نہیں رکھتا۔ میرے نزدیک علاوہ اِس مفہوم کے ایک اَور لطیف نکتہ بھی اِس میں بیان فرمایا گیا ہے اور وہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کی طرف اشارہ ہے۔ انبیاء کی بعثت بھی ایک عید ہوا کرتی ہے۔ یعنی ان کی بعثت سے اللہ تعالیٰ کے فضل پھر دنیا پر نازل ہوتے ہیں اور دنیا میں ترقیات کا بیج ان کے ذریعہ بویا جاتا ہے۔ وہ ایک ایسا بیج ہوتے ہیں جو آہستہ آہستہ ترقی کر کے ایک اِتنا بڑا درخت بن جاتا ہے جس کے پھلوں اور سایہ سے اہل دنیا مستفید ہوتے ہیں لیکن اکثر لوگوں کو وہ عید نظر نہیں آیا کرتی۔ لوگ عام طور پر اس سے منہ پھیر لیتے ہیں...... یہ فقرہ کہ ''عید تو ہے چاہے کرو یا نہ کرو'' اس میں اس عید کی طرف اشارہ ہے جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کی عید ہے، اور اس کا یہ مطلب نہیں کہ چاہے یہ کرو یا نہ کرو ایک ہی بات ہے بلکہ یہ اسی طرح کہا گیا ہے جیسے کہتے ہیں

اِس کے بعد ایک اَور الہام ہے جس کے اظہار کی اجازت نہیں شاید بعد میں اجازت ہو جائے۔ اس کا پہلا فقرہ یہ ہے۔ ’’دیکھ مَیں ایک نہایت چھپی ہوئی بات پیش کرتا ہوں۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۶ مورخہ ۱۰؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

(اسی الہام کے بارہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام حضرت نواب محمد علی خان صاحب رضی اللہ عنہ کو اپنے ایک مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں)

’’نہایت خوفناک امر جو ہر وقت دل کو غمناک کرتا رہتا ہے ایک پیشگوئی ہے جو چند دفعہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہو چکی ہے۔ مَیں نے بجز گھر کے لوگوں کے کسی پر اس کو ظاہر نہیں کیا۔ اس پیشگوئی کے ایک حصّہ کا حادثہ ہم میں اور آپ میں مشترک ہے۔ بہت دُعا کرتا ہوں کہ خدا اس کو ٹال دے اور دوسرے حصّہ کا حادثہ خاص ہم سے اور ہمارے گھر کے کسی شخص سے متعلق ہے۔‘‘

(مکتوب بنام نواب محمد علی خان صاحبؓ۔ مکتوباتِ احمد جلد ۲ صفحہ ۳۱۸ مطبوعہ ۲۰۰۸ء)

**۱۰؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’ایک وَبا پڑے گی۔

(فرمایا) معلوم نہیں یہ کس قسم کی وَبا ہو گی۔‘‘

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۶ مورخہ ۱۰؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۴۰ مورخہ ۱۰؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۲)

**نومبر ۱۹۰۷ء** ’’۱ قَذَفَ فِیْ قُلُوْبِھِمُ الرُّعْبَ۔ ۲ وَعْدٌ غَیْرُ مَکْذُوْبٍ۔‘‘[۱]

(بدر جلد ۶ نمبر ۴۷ مورخہ ۲۱؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴۔ الحکم جلد ۱۱ نمبر ۴۲ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۳)

**نومبر ۱۹۰۷ء** ’’۱ اِنِّیْ[۲] مَعَکَ ذَکَرْتُکَ فَاذْکُرْنِیْ۔ ۲ وَسِّعْ مَکَانَکَ۔ ۳ حَانَ اَنْ تُعَانَ وَ تُرْفَعَ

---

بقیہ حاشیہ۔ ’’ہے تو سچا چاہے مانو یا نہ مانو‘‘۔ یعنی اس سے فائدہ اُٹھانا نہ اُٹھانا تمہارا کام ہے ہم نے چیز مہیا کر دی ہے...... اِس الہام میں اللہ تعالیٰ نے علم النفس کا ایک عجیب نکتہ بیان فرمایا ہے یعنی عید کرنا یا نہ کرنا انسان کے اندر کے احساسات پر منحصر ہے، صرف سامان کا موجود ہونا عید منانے کے لئے کافی نہیں ہوتا بلکہ ان کا اختیار کرنا بھی ضروری ہوتا ہے۔‘‘ (الفضل مورخہ ۱۹؍مارچ ۱۹۲۹ء صفحہ ۵۔ خطبہ عید الفطر فرمودہ ۱۳؍مارچ ۱۹۲۹ء)

۱؎ (ترجمہ) ۱ خدا تعالیٰ نے اُن کے دلوں میں رُعب ڈال دیا۔ ۲ یہ ایسا وعدہ ہے جو جھوٹا نہ ہو گا۔ یعنی ضرور پورا ہو کر رہے گا۔ (بدر مورخہ ۲۱؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

۲؎ (ترجمہ) ۱ مَیں تیرے ساتھ ہوں۔ مَیں نے تجھے یاد کیا ہے سو تو مجھے بھی یاد کر۔ ۲ اور اپنے مکان کو وسیع کر دے۔ ۳ وہ وقت آتا ہے کہ تو مدد دیا جاوے گا اور لوگوں میں تیرا نام عزت اور بلندی سے

بَیْنَ النَّاسِ۔ ۴ اِنِّیْ مَعَكَ یَا اِبْرَاھِیْمُ ۔ ۵ اِنِّیْ مَعَكَ وَ مَعَ اَھْلِكَ۔ ۶ اِنَّكَ مَعِیْ وَ اَھْلُكَ۔ ۷ قُلْ یَاْخُذُكَ اللّٰہُ۔ ۸ اِنِّیْ اَنَا الرَّحْمٰنُ فَانْتَظِرْ۔ ۹ میں نے تیری عمر کو بھی بڑھا دیا ہے۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۵)

**۱۳؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’۱ عَسٰی اَنْ تَکْرَھُوْا شَیْئًا وَّھُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ وَعَسٰی اَنْ تُحِبُّوْا شَیْئًا وَّھُوَ شَرٌّ لَّکُمْ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ۔ ۲ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔ ۳ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ ۴ اِعْدِلُوْا ھُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰی۔‘‘[۱]

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۷)

**۲۱؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’الہام۔۱ دَخَلْتُمُ الْجَنَّةَ وَمَا عَلِمْتُمْ مَا الْجَنَّةُ۔ ذٰلِكَ الْیَوْمُ الْاٰخِرُ۔[۲]
۲ بلاءِ ناگہانی۔ ۳ یا ربّ فتح۔‘‘

(کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۱۷)

**۲۶؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’۱ بلاءِ ناگہانی۔
۲ ایک عربی لفظ نَجْرِی الہام ہوا جس کے معنی ہیں تو اُن کی چیخیں سنے گا۔ ۳ یا اللہ فتح۔‘‘

(الحکم جلد ۱۱ نمبر ۴۳ مورخہ ۳۰؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۱۔ بدر جلد ۶ نمبر ۴۸ مورخہ ۲۸؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۴)

**۲۹؍نومبر ۱۹۰۷ء** ’’اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سَاحِرٍ۔ وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی۔[۳]

(فرمایا) اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی قوم یا گروہ اپنے دقیق مکر سے مَیدانِ مقابلہ میں سلسلہ کی عظمت

---

بقیہ ترجمہ۔ لیا جائے گا۔ ۴ مَیں تیرے ساتھ ہوں اے ابراہیم۔ ۵ مَیں تیرے ساتھ ہوں اور ایسا ہی تیرے اہل کے ساتھ۔ ۶ اور تو میرے ساتھ ہے اور ایسا ہی تیرے اہل۔ ۷ اور اپنے دشمن کو کہہ دے کہ خدا تجھ سے مواخذہ لے گا۔ ۸ مَیں رحمٰن ہوں میری مدد کا منتظر رہ۔ (الحکم مورخہ ۱۰؍نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۶)

۱ (ترجمہ از ناشر) ۱ بعید نہیں کہ تم ایک چیز ناپسند کرو اور وہ تمہارے لئے بہتر ہو۔ اور ممکن ہے کہ ایک چیز تم پسند کرو لیکن وہ تمہارے لئے شر انگیز ہو۔ اور اللہ سب سے زیادہ جانتا ہے جبکہ تم نہیں جانتے۔ ۲ سلام کہا جائے گا ربّ رحیم کی طرف سے۔ ۳ یقیناً اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ ۴ انصاف کرو یہ تقویٰ کے سب سے زیادہ قریب ہے۔

۲ (ترجمہ از مرتّب) اتم داخل ہوگے بہشت میں اور تم جانتے ہو کہ کیا چیز ہے بہشت، یہ آخری دن ہے۔

۳ (ترجمہ از مرتّب) تحقیق جو کچھ انہوں نے بنایا ہے ایک دھوکے کا منصوبہ ہے اور دھوکہ باز کامیاب نہیں ہوسکتا جس راہ سے بھی وہ آئے۔

